بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مصباح العربیۃ
# شرح

# منہاج العربیۃ
## اول

شارح

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بہیڑی، بریلی شریف

ناشر

مصباحی لائبریری، مدناپور، بہیڑی، بریلی شریف

نام کتاب: مصباح العربیہ شرح منہاج العربیہ اول

شارح: محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف

نظر ثانی: مولانا ارشاد احمد مصباحی، اشرفیہ، مولانا سلطان احمد مصباحی بنگال

صفحات: ۱۵۲

کمپوزنگ: سعادت علی مرادآباد

سال اشاعت: ۲۰۱۷ء

مطبع: مصباحی لائبریری، مدناپور، بہیڑی، بریلی شریف

تعداد: گیارہ سو

رابطہ نمبر: 9458201735 – 8057889427


----(ملنے کے پتے)----

- قادری کتاب گھر، بریلی شریف
- المجمع الاسلامی، مبارک پور، اعظم گڑھ
- مکتبہ حافظ ملت، مبارک پور اعظم گڑھ
- حق اکیڈمی، مبارک پور اعظم گڑھ
- قادری بک ڈپو، بریلی شریف یوپی
- مکتبہ المصطفی بریلی شریف یوپی
- مکتبہ رحمانیہ رضویہ، درگاہ اعلی حضرت بریلی

**نوٹ:** منہاج العربیہ اول، دوم کا ترجمہ کرتے وقت کتاب کا پرانا اڈیشن پیش نظر رکھا گیا ہے۔

# تہدیہ

والدین کریمین
کے نام

جنھوں نے مجھے تعلیم وتربیت
سے آراستہ کرنے کی خاطر
مدارس اسلامیہ کے حوالے کیا،
قدم قدم پر میری رہنمائی
کی اور دعاؤں سے نوازتے رہے

**محمد گل ریز رضا مصباحی**
**مدناپوری، بریلی شریف یوپی**

**(نوٹ)**
اگر اس کتاب میں کسی طرح کی کوئی غلطی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ ہمیں مطلع کریں، ان شاء اللہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح کر دی جائے گی۔

## کچھ مفید اصطلاحات

مصباح العربیۃ شرح منہاج العربیۃ اول کے شروع میں کچھ اصطلاحات، ہدایات کا اضافہ کیا جارہا ہے جن سے طلبہ کو اسباق سمجھنے، تمرین کو حل کرنے میں مدد ملے گی اور ان کی معلومات میں اضافہ ہوگا اور عربی سمجھنے میں آسانی ہوگی۔

(۱) اَلْوَرْدُ (الف ولام کے ساتھ) معرفہ ہے اور وَرْدٌ (بے الف ولام) نکرہ ہے

(۲) مُجْتَہِدٌ مذکر ہے اور مُجْتَہِدَۃٌ (ۃ کے ساتھ) مؤنث ہے۔

(۳) اسمائے اشارہ برائے مذکر: ھٰذَا، ذٰلِکَ، برائے مؤنث: ھٰذِہٖ تِلْکَ۔

(۴) مذکر واحد کی ضمیریں: کَ (بالفتح) ہٗ، ھُوَ، أَنْتَ (تا کے زبر کے ساتھ)

مؤنث واحد کی ضمیریں: کِ (بالکسر) ھَا، ھِیَ، أَنْتِ (تا کے زیر کے ساتھ)۔

(۵) ھٰذَا الْکِتَابُ (یہ کتاب) یہ مرکب ناقص کہلاتا ہے اور ھٰذَا کِتَابٌ (یہ کتاب ہے) یہ مرکب تام ہے۔

(۶) (۱) وَلَدُ جَمِیْلٍ (جمیل کا لڑکا) (۲) وَلَدٌ جَمِیْلٌ (خوب صورت لڑکا) یہ بھی مرکب ناقص کہلاتے ہیں۔ اول کا نام مرکب اضافی اور دوسرے کا مرکب توصیفی ہے۔ اول میں پہلا اسم مضاف اور دوسرا مضاف الیہ اور دوسرے میں پہلا اسم موصوف اور دوسرا صفت کہلاتا ہے۔

(۷) اَلْوَلَدُ جَمِیْلٌ میں اَلْوَلَدُ مبتدا ہے اور جَمِیْلٌ اس کی خبر ہے۔ اسی طرح ھٰذَا کِتَابٌ میں ھٰذَا مبتدا ہے اور کِتَابٌ خبر ہے۔

(۸) (۱) اَلْوَلَدُ جَمِیْلٌ (۲) اَلْبِنْتُ جَمِیْلَۃٌ پہلی مثال میں مبتدا مذکر ہے اس لیے خبر بھی مذکر آئی ہے اور دوسری مثال میں چونکہ مبتدا مؤنث ہے اس لیے خبر بھی مؤنث ہے۔

(۹) مبتدا و خبر اور موصوف وصفت (مرکب توصیفی) میں فرق یہ ہے کہ مبتدا عموما معرفہ اور خبر نکرہ ہوتی ہے جیسے: اَلْبِنْتُ جَمِیْلَۃٌ اور موصوف وصفت دونوں معرفہ ہوتے

ہیں جیسے :اَلْوَلَدُ الْجَمِیْلُ (خوب صورت لڑکا) یادونوں نکرہ جیسے :بِنْتٌ جَمِیْلَۃٌ (کوئی یا ایک خوب صورت لڑکی)۔

(۱۰) مبتدا اور خبر میں کب مطابقت لازم ہے اور کب نہیں ؟اس سلسلے میں اتنا سمجھ لیا جائے کہ خبر جب مفرد ہو(جملہ نہ ہو)تو وہ یا تو جامد ہوگی یا مشتق۔اگر جامد ہوگی تو اس کی مبتدا سے مطابقت ضروری نہیں جیسے :"اَلْکُفْرُ ظُلْمَۃٌ "کیوں کہ یہ مبتدا کی جانب لوٹنے والی ضمیر کو متضمن نہیں ہوتی۔ہاں اگر خبر معنیً مشتق میں ہو تو وہ ضمیر عائد الی المبتدا کو متضمن ہوتی ہے جیسے:"عَلِیٌّ أَسَدٌ"یہاں "اَسَدٌ""شُجَاعٌ کے معنی میں ہے ۔(جامد سے مراد جس میں معنیٔ وصف نہ ہو)

اور اگر خبر مشتق ہوگی تو اس کی افراد، تثنیہ، جمع اور تذکیر وتانیث میں مطابقت لازم ہے کیوں کہ یہ مبتدا کی جانب لوٹنے والی ضمیر کی متحمل ہوتی ہے جیسے:اَلتِّلْمِیْذُ مُجْتَھِدٌ /اَلتِّلْمِیْذَانِ مُجْتَھِدَانِ /اَلتَّلَامِیْذُ مُجْتَھِدُوْنَ ،علی الترتیب اول واحد مذکر،دوئم تثنیہ مذکر اور سوئم جمع مذکر کی مثال ہے اور جیسے:اَلتِّلْمِیْذَۃُ مُجْتَھِدَۃٌ اَلتِّلْمِیْذَتَانِ مُجْتَھِدَتَانِ /اَلتِّلْمِیْذَاتُ مُجْتَھِدَاتٌ،علی الترتیب اول واحد مؤنث،دوئم تثنیہ مؤنث اور سوئم جمع مؤنث کی مثال ہے۔

(۱۱)موصوف صفت میں چار چیزوں میں مطابقت ضروری ہے اور وہ یہ ہیں (۱) اعراب(۲)واحد تثنیہ جمع (۳)تعریف وتنکیر (۴)تذکیر وتانیث ۔مطلب یہ ہے کہ جو اعراب موصوف کا ہوگا وہی صفت کا،موصوف اگر واحد ہوگا تو صفت بھی،موصوف اگر نکرہ ہوگا تو صفت بھی اور موصوف اگر مذکر ہوگا تو صفت بھی مذکر ہوگی جیسے :"وَلَدٌ صَالِحٌ "دیکھئے(۱)دونوں مرفوع(۲)دونوں واحد(۳)دونوں نکرہ(۴)دونوں مذکر ہیں۔

(۱۲)مرکب اضافی اور مرکب توصیفی میں فرق بالکل ظاہر ہے،مرکب اضافی میں دوسرا جز یعنی مضاف الیہ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے جیسے :وَلَدُ عَالِمٍ /وَلَدُ الْعَالِمِ (عالم کا لڑکا)جبکہ مرکب توصیفی میں دونوں جز یا تو مرفوع ہوں گے یا منصوب یا مجرور۔اسی طرح مضاف مضاف الیہ (مرکب اضافی)اور مبتدا و خبر میں فرق ظاہر ہے جیسے :اَلْوَلَدُ عَالِمٌ(لڑکا

عالم ہے)یہ مبتدا خبر کی مثال ہے اور وَلَدُ عَالِمٍ /وَلَدُ العَالِمِ ،یہ مرکب اضافی (مضاف مضاف الیہ)کی مثالیں ہیں۔اور جیسے:اَلْحَدِیْقَةُ لِسَعْدٍ(باغ سعد کا ہے)یہ مبتدا خبر کی مثال ہے اور حَدِیْقَةُ لِسَعْدٍ (سعد کا باغ)یہ مرکب اضافی کی مثال ہے۔

**وہ اسماء جو مؤنث ہیں**

(الف)

فَاطِمَةُ،اِمْرَأَةٌ،نَاقَةٌ عَالِمَةٌ وغیرہ تائے تانیث(ۃ)والے۔

حُبْلٰی،حُسْنٰی وغیرہ الف مقصورہ والے۔

حَسْنَاءُ ،حَمْرَاءُ وغیرہ الف ممدودہ والے۔یہ سب مؤنث لفظی کہلاتے ہیں۔

(ب)

زَیْنَبُ،مَرْیَمُ وغیرہ عورتوں کے اعلام۔

اُمٌّ ،حَائِضٌ وغیرہ الفاظ واوصاف جو عورتوں کے ساتھ خاص ہیں۔

مِصْرُ ،دِلْھِیْ ،قُرَیْشٌ وغیرہ ملکوں،شہروں اور قبیلوں کے نام

یہ سب مؤنث معنوی کہلاتے ہیں۔

(ج)

اَرْضٌ،دَارٌ،بِئْرٌ،یَدٌ ،نَارٌ ،شَمْسٌ وغیرہ۔یہ سب مؤنث سماعی کہلاتے ہیں۔

**وہ اسماء جو مذکر و مؤنث ہیں**

دَلْوٌ ،سِکِّیْنٌ،جَحِیْلٌ ،طَرِیْقٌ،سُوْقٌ،لِسَانٌ ،ذِرَاعٌ ،عُنُقٌ وغیرہ۔

**وہ اسماء جن میں مذکر و مؤنث برابر ہیں**

فَعُوْلٌ کے وزن پر(بمعنی فاعل)جیسے:عَطُوْفٌ وغیرہ۔

فَعِیْلٌ کے وزن پر (بمعنی مفعول )جیسے:قَتِیْلٌ وغیرہ ۔ان کے علاوہ اور بھی اوزان ہیں۔

**جمع مکسر** وہ جمع ہے جن میں واحد کا وزن سلامت نہ ہو یعنی متغیّر ہوجائے جیسے: رِجَالٌ۔

**جمع سالم** وہ جمع ہے جس میں واحد کا وزن سلامت ہو یہ مذکر بھی ہوتی ہے جیسے: صَالِحُوْنَ اور مؤنث بھی ہوتی ہے جیسے: صَالِحَاتٌ۔

إِنَّ کہاں آتا ہے اور أَنَّ کہاں؟ اس بارے میں سر دست اتنا بتانا کافی ہے کہ إِنَّ ابتدائے کلام میں آتا ہے (خواہ حقیقۃً ابتدا ہو یا حکماً) اور أَنَّ درمیان کلام میں۔

(۱۳) غیر منصرف پر کسرہ اور تنوین نہیں آتی جیسے: اَحْمَدُ، زَیْنَبُ، عَائِشَۃُ، کَسْلَانُ وغیرہ۔

**اسم منقوص:** وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں یائے ثابتہ اور اس کے ماقبل مکسور ہو: جیسے اَلْقَاضِیْ جب یہ الف ولام اور اضافت سے خالی ہو تو "یا" کتابت وتلفظ میں حذف ہوجاتی ہے جیسے: ھُوَ قَاضٍ (وہ قاضی ہے)

(۱۴) اَیٌّ مذکر ومؤنث دونوں کے لیے مستعمل ہے اور اَیَّۃٌ صرف مؤنث کے لیے۔

(۱۵) "مِنْ" اور "لِ" جار کا ترجمہ "کی، کے، سے بھی کیا جاتا ہے جیسے: اَلْحَدِیْقَۃُ لِھٰذَا الرَّجُلِ (باغ اس مرد کا ہے)۔

(۱۶) ھٰذَا الْوَلَدُ، جَمِیْلٌ (یہ لڑکا، خوب صورت ہے) ھٰذَا، وَلَدٌ جَمِیْلٌ (یہ، خوب صورت لڑکا ہے) اول مثال میں ھٰذَا الْوَلَدُ مبتدا اور جَمِیْلٌ خبر ہے اور دوسری مثال میں ھٰذَا مبتدا اور وَلَدٌ جَمِیْلٌ (موصوف صفت سے مل کر) خبر ہے۔

(۱۷) (۱) اَلْفَرَسُ وَالْحِمَارُ (گھوڑا اور گدھا) (۲) رَبِّیْ وَرَبُّكَ اللہُ (میرا رب اور تیرا رب اللہ ہے) اردو محاورے کے مطابق اول کے ترجمہ میں "اور" لانا اور دوسرے کے ترجمہ میں "رب" کی تکرار ضروری نہیں۔

(۱۸) ہمزہ (أ) اور ھَلْ میں فرق یہ ہے کہ ہمزہ کے ذریعہ مفرد اور جملہ کے بارے میں پوچھا جاتا ہے اثبات ونفی میں اور ھَلْ کے ذریعہ صرف جملہ فی الاثبات کے بارے میں پوچھا جاتا ہے۔

**مسندالیہ:** وہ چیز ہے جس کے لیے کوئی چیز ثابت کی جائے۔
**مسند:** وہ چیز ہے جو دوسرے کے لیے ثابت ہو جیسے: "زَیْدٌ نَبِیْہٌ"(زید ہوشیار ہے)اس مثال میں زَیْدٌ مسند الیہ اور نَبِیْہٌ مسند ہے۔اور جیسے: "قَرَأَ بَکَرٌ"(پڑھا بکر نے)اس مثال میں قَرَأَ مسند اور بَکَرٌ مسند الیہ ہے۔
**جملہ:** مسند اور مسند الیہ کو مجموعہ کو کہتے ہیں جیسے: "زَیْدٌ عَالِمٌ".
**مبتدا:** وہ اسم ہے جو لفظی عامل سے خالی ہو اور مسند الیہ ہو۔
**خبر:** وہ لفظ ہے جو لفظی عامل سے خالی ہو اور مسند ہو جیسے: "زَیْدٌ جَالِسٌ" اس مثال میں "زَیْدٌ" مبتدا اور "جَالِسٌ" خبر ہے۔
**رفع:** ضمہ،الف اور واؤ کو کہتے ہیں۔
**مرفوع:** وہ اسم ہے جس پر ضمہ یا الف یا واؤ آئے جیسے: اَلْمُسْلِمُ ،وَالْمُسْلِمَانِ ،اَلْمُسْلِمُوْنَ ،اَبُوْزَیْدٍ ،میں اَبُوْ.
**نصب:** فتحہ،کسرہ،الف اور یا کو کہتے ہیں۔
**منصوب:** وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ یا الف یا یا آئے جیسے: اَلْمُسْلِمَ ،اَلْمُسْلِمَاتِ، اَبَازَیْدٍ میں اَبَا،اَلْمُسْلِمَیْنِ ،اَلْمُسْلِمِیْنَ .
**جر:** کسرہ،فتحہ اور یا کو کہتے ہیں۔
**مجرور:** وہ اسم ہے جس پر حرف جار داخل ہو یا جو مضاف الیہ ہو جیسے: عَلَی الْمُسلِمِ ،عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ،عَلٰی اَبِیْ زَیْدٍ ،عَلَی الْمُسْلِمَیْنِ،عَلَی الْمُسْلِمِیْنَ اور جیسے: وَلَدُ الْمُسْلِمِ،وَلَدُاِبْرَاھِیْمَ ،غُلَامُ الْمُسْلِمِیْنَ .
**جملہ اسمیہ:** وہ جملہ ہے جس کا پہلا جز اسم ہو جیسے: زَیْدٌ عَالِمٌ.
**جملہ فعلیہ:** وہ جملہ ہے جس کا پہلا جز فعل ہو جیسے: عَلِمَ زَیْدٌ.
**اسم اشارہ:** وہ لفظ ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کیا جائے جیسے اردو میں "یہ،وہ" اور عربی میں "ھٰذَا،ذٰلِکَ"۔
**مشارٌالیہ:** وہ چیز ہے جس پر اشارہ کیا جائے جیسے: "ھٰذَاالْقُرْآنُ" اس مثال میں اَلْقُرْآنُ مشارٌالیہ ہے۔

**ضمیر:** وہ اسم ہے جو متکلّم یاحاضر یاغائب کو بتانے کے لیے مقرر کیا گیا ہو جیسے: أَنَا (میں) أَنْتَ (تو) هُوَ (وہ) نَحْنُ (ہم، ہم دو، ہم لوگ) اَنْتُمْ (تم لوگ)

**فاعل:** وہ اسم ہے جو فعل کے بعد ہو اور اس سے فعل کا تعلق بطور قیام ہو جیسے: "ضَرَبَ زَيْدٌ" (زید نے مارا) اس مثال میں زَيْدٌ فاعل ہے۔

**اسم استفہام:** وہ اسم ہے جس کے ذریعہ کسی چیز کو پوچھا جائے۔ جیسے: مَا • مَنْ • كَيْفَ • أَيْنَ • كَمْ •

**فعل معروف:** وہ فعل ہے جس کا فاعل ذکر کیا جائے جیسے: "قَتَلَ رَجُلٌ" (قتل کیا ایک آدمی نے) اس مثال میں قَتَلَ فعل معروف ہے۔

**فعل مجہول:** وہ فعل ہے جس کا فاعل ذکر نہ کیا جائے جیسے: "قُتِلَ زَيْدٌ" (قتل کیا گیا زید) اس مثال میں زَيْدٌ نائب فاعل ہے۔

**مفعول بہ:** وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے: "قَتَلْتُ زَيْدًا" (میں نے زید کو قتل کیا) اس مثال میں زَيْدًا مفعول بہ ہے کیونکہ فاعل کا فعل زید پر واقع ہے۔

**منصوب:** وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ، یا الف یا یا آئے جیسے: "اَلْمُسْلِمَ • اَلْاٰيَاتِ • اَخَازَيْدٍ • اَلْمُسْلِمَيْنِ • اَلْمُسْلِمِيْنَ."

**مفعول فیہ:** وہ اسم ہے جس کا مصداق فاعل کے فعل کے لیے وقت یا جگہ واقع ہو جیسے: "اَلْوَلَدُ دَخَلَ الْمَدْرَسَةَ • اِغْتَسَلْتُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ" ان مثالوں میں اَلْمَدْرَسَةُ اور يَوْمَ الْجُمُعَةِ مفعول فیہ ہے۔ ترکیب میں مفعول فیہ کو ظرف بھی کہتے ہیں۔

**مفعول مطلق:** وہ مصدر ہے جس سے پہلے کوئی فعل اسی مصدر کے معنی میں ہو جیسے: "جَلَسْتُ جِلْسَةً" اس مثال میں جِلْسَةً مفعول مطلق ہے۔

**حال:** وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول بہ کی حالت بیان کرے۔

**ذوالحال:** وہ فاعل یا مفعول بہ ہے جس کی حالت بیان کی گئی ہو جیسے: "ذَهَبَ زَيْدٌ رَاكِبًا" (زید سوار ہو کر گیا) اس مثال میں زَيْدٌ فاعل اور ذوالحال ہے رَاكِبًا حال ہے۔

**تمیز:** وہ اسم ہے جو پوشیدگی دور کرے۔

**ممیز:** وہ اسم ہے جس میں ابہام اور پوشیدگی ہو جیسے: "زَيْدٌ اَحْسَنُ وَجْهًا" اس مثال میں اَحْسَنُ ممیز اور وَجْهًا اس کی تمیز ہے۔

**منادیٰ:** وہ اسم ہے جس پر حرف ندا داخل ہو جیسے: ''یَارَجُلُ ''یعنی اے آدمی ،اس مثال میں رَجُلُ منادی ہے۔

**ندا:** وہ حرف ہے جس کو پکارنے کے لیے وضع کیا گیا ہو جیسے: یَا.

**حروف مشبہ بہ فعل:** وہ حروف ہیں جو جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتدا کو منصوب اور خبر کو مرفوع کرتے ہیں جیسے: ''اِنَّ اللهَ عَلِیْمٌ'' حروف مشبہ بہ فعل چھ ہیں اِنَّ • أَنَّ • كَأَنَّ • لٰكِنَّ • لَيْتَ • لَعَلَّ •

**فعل ناقص:** وہ فعل ہے جو جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتدا کو مرفوع اور خبر کو منصوب کرے جیسے: ''كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا'' افعال ناقصہ سترہ ہیں كَانَ • صَارَ • ظَلَّ • بَاتَ • اَصْبَحَ • اَمْسٰى اَضْحٰى • رَاحَ • آضَ • عَادَ • غَدَا • مَازَالَ • مَابَرِحَ • مَافَتِئَ • مَاانْفَكَّ • مَادَامَ • لَيْسَ •

**اضافت منیّہ،لامیہ،ظرفیہ کا استعمال**

**اضافت منیّہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر مِنْ حرف جار داخل ہو جیسے: ''جُزْءٌ مِنَ الْقُرْآنِ ''یعنی قرآن کا ایک پارہ۔

**اضافت لامیہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر لام حرف جار آئے جیسے: ''وَلَدٌ لِزَيْدٍ ''یعنی زید کا ایک لڑکا۔

**اضافت ظرفیہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر فِی حرف جار داخل ہو جیسے: ''اَلْمُصَارِعُ فِیْ دِهْلِیْ ''یعنی دہلی کا پہلوان۔

**مؤکد:** وہ کلمہ جس کی تاکید لائی جائے۔

**تاکید:** وہ لفظ ہے جس سے کسی کلمہ میں زور پیدا کیا جائے جیسے: ''خَطَبَ الطُّلَّابُ كُلُّهُمْ ''تمام طلبہ نے تقریر کی۔اس مثال میں اَلطُّلَّابُ مؤکد اور كُلُّهُمْ اس کی تاکید ہے۔

# درس (۱)

هٰذَا جَمَلٌ .ذٰلِكَ كَلْبٌ.ذٰلِكَ فَرَسٌ.هٰذَا كِتَابٌ .هٰذَا جَمَلٌ. ذٰلِكَ فَرَسٌ.هٰذَا كَلْبٌ .ذٰلِكَ جَمَلٌ .ذٰلِكَ فَرَسٌ .هٰذَا كَلْبٌ.هٰذَا كِتَابٌ .ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ.

**ترجمہ:-** یہ اونٹ ہے•وہ کتا ہے•وہ گھوڑا ہے•یہ کتاب ہے•یہ اونٹ ہے•وہ گھوڑا ہے•یہ کتا ہے•وہ اونٹ ہے•وہ گھوڑا ہے•یہ کتا ہے•یہ کتاب ہے•وہ عربی ہے•

**ترجمہ کرو:**

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ کتا ہے | هٰذَا كَلْبٌ | وہ گھوڑا ہے | ذٰلِكَ فَرَسٌ |
| یہ اونٹ ہے | هٰذَا جَمَلٌ | وہ کتا ہے | ذٰلِكَ كَلْبٌ |
| یہ گھوڑا ہے | هٰذَا فَرَسٌ | وہ اونٹ ہے | ذٰلِكَ جَمَلٌ |
| یہ قلم ہے | هٰذَا قَلَمٌ | وہ کتاب ہے | ذٰلِكَ كِتَابٌ |
| یہ انسان ہے | هٰذَا إِنْسَانٌ | وہ حیوان ہے | ذٰلِكَ حَيَوَانٌ |
| یہ سوال ہے | هٰذَا سُؤَالٌ | وہ جواب ہے | ذٰلِكَ جَوَابٌ |
| وہ کتاب ہے | ذٰلِكَ كِتَابٌ | وہ قرآن ہے | ذٰلِكَ قُرآنٌ |
| یہ عربی ہے | هٰذَا عَرَبِيٌّ | وہ سہل ہے | ذٰلِكَ سَهْلٌ |

# درس (۲)

مَنْ هٰذَا ؟ هٰذَا رَجُلٌ .مَا ذٰلِكَ؟ ذٰلِكَ قِرْدٌ .مَنْ هٰذَا؟ هٰذَا وَلَدٌ.مَا ذٰلِكَ؟ ذٰلِكَ حِمَارٌ .

**ترجمہ:-** یہ کون ہے؟ یہ مرد ہے • وہ کیا ہے؟ وہ بندر ہے • یہ کون ہے؟ یہ لڑکا ہے • وہ کیا ہے؟ وہ گدھا ہے۔

**ترجمہ کرو:**

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ کون ہے | مَنْ هٰذَا؟ | یہ آدمی ہے | هٰذَا رَجُلٌ |
| وہ کون ہے؟ | مَنْ ذٰلِكَ؟ | وہ لڑکا ہے | ذٰلِكَ وَلَدٌ |
| وہ اونٹ ہے | ذٰلِكَ جَمَلٌ | یہ گھوڑا ہے | هٰذَا فَرَسٌ |
| یہ کیا ہے؟ | مَا هٰذَا؟ | یہ بندر ہے | هٰذَا قِرْدٌ |
| وہ کیا ہے؟ | مَا ذٰلِكَ؟ | وہ کتا ہے | ذٰلِكَ كَلْبٌ |
| یہ گدھا ہے | هٰذَا حِمَارٌ | وہ کُرسی ہے | ذٰلِكَ كُرْسِيٌّ |
| وہ استاد ہے | ذٰلِكَ أُسْتَاذٌ | یہ لڑکا ہے | هٰذَا وَلَدٌ |
| یہ کتاب ہے | هٰذَا كِتَابٌ | وہ عربی ہے | ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ |
| محمد ﷺ کون ہیں | مَنْ مُحَمَّدٌ ﷺ ؟ | وہ انسان ہیں | ذٰلِكَ إِنْسَانٌ |
| وہ رسول ہیں | ذٰلِكَ رَسُوْلٌ | یہ مذہب ہے | هٰذَا مَذْهَبٌ |
| وہ اسلام ہے | ذٰلِكَ إِسْلَامٌ | یہ کیا ہے | مَا هٰذَا؟ |
| یہ کتاب ہے | هٰذَا كِتَابٌ | وہ قرآن ہے | ذٰلِكَ قُرْآنٌ |

## درس (۳)

أَنَا وَلَدٌ. أَنْتَ وَلَدٌ. أَنَا كَبِيْرٌ. أَنْتَ صَغِيْرٌ. ك: هَلْ أَنْتَ صَغِيْرٌ؟ ص: نَعَمْ، أَنَا صَغِيْرٌ. ص: هَلْ أَنْتَ صَغِيْرٌ؟ ك: لَا، أَنَا كَبِيْرٌ، لَا صَغِيْرٌ. ك: هَلْ

أَنْتَ كَبِيْرٌ؟ص:لَا،أَنَا صَغِيْرٌ ،لَا كَبِيْرٌ .ص:هَلْ هٰذَا كِتَابٌ؟ك:نَعَمْ هٰذَا كِتَابٌ .ص:هَلْ ذٰلِكَ فَارِسِيٌّ؟كَ: لَا،ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ،لَا فَارِسِيٌّ .

**ترجمہ:-**

| | | |
|---|---|---|
| میں لڑکا ہوں | : | تو لڑکا ہے |
| میں بڑا ہوں | : | تو چھوٹا ہے۔ |
| بڑا | : | کیا تو چھوٹا ہے؟ |
| چھوٹا | : | ہاں:میں چھوٹا ہوں |
| چھوٹا | : | کیا تو چھوٹا ہے؟ |
| بڑا | : | نہیں،میں بڑا ہوں،چھوٹا نہیں۔ |
| بڑا | : | کیا تو بڑا ہے؟ |
| چھوٹا | : | نہیں،میں چھوٹا ہوں،بڑا نہیں۔ |
| چھوٹا | : | کیا یہ کتاب ہے؟ |
| بڑا | : | ہاں:یہ کتاب ہے۔ |
| چھوٹا | : | کیا وہ فارسی ہے؟ |
| بڑا | : | نہیں،وہ عربی ہے،فارسی نہیں۔ |

**ترجمہ کرو:**

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ دین ہے | هٰذَا دِيْنٌ | کیا وہ اسلام ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ إِسْلَامٌ؟ |
| ہاں وہ اسلام ہے | نَعَمْ : ذٰلِكَ إِسْلَامٌ | یہ قرآن ہے | هٰذَا قُرْآنٌ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا وہ عربی ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ ؟ | ہاں وہ عربی ہے | نَعَمْ : ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ |
| یہ کتاب ہے | هٰذَا كِتَابٌ | کیا وہ فارسی ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ فَارْسِيٌّ ؟ |
| نہیں، وہ عربی ہے | لَا، ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ | یہ کیا ہے؟ | مَا هٰذَا ؟ |
| وہ کیا ہے؟ | مَا ذٰلِكَ ؟ | میں کون ہوں؟ | مَنْ أَنَا ؟ |
| تو کون ہے؟ | مَنْ أَنْتَ ؟ | یہ کون ہے؟ | مَنْ هٰذَا ؟ |
| کیا تو مسلم ہے؟ | هَلْ أَنْتَ مُسْلِمٌ ؟ | ہاں میں مسلم ہوں | نَعَمْ : أَنَا مُسْلِمٌ |

## درس (۴)

كِتَابٌ. اَلْكِتَابُ. اَلْكِتَابُ. قُرْآنٌ. اَلْقُرْآنُ. اَلْقُرْاٰنُ. دَرْسٌ. اَلدَّرْسُ.
اَلدَّرْسُ. دِيْنٌ. اَلدِّيْنُ. اَلدِّيْنُ. بَيْتٌ. اَلْبَيْتُ. اَلْبَيْتُ.

اَلْبَيْتُ. اَلْوَلَدُ. اَلْكِتَابُ. اَلْوَرَقُ. اَلْجَمَلُ. اَلْفَرَسُ. اَلْحِمَارُ. اَلْقِرْدُ.
اَلْكَلْبُ. اَلدَّرْسُ. اَلْبَيتُ. اَلرَّجُلُ.

قُرْآنٌ. دِيْنٌ. اِسْلَامٌ. رَجُلٌ. دَرْسٌ. عَرَبِيٌّ. جَمَلٌ. حِمَارٌ. كَلْبٌ. قِرْدٌ.
فَرَسٌ. وَلَدٌ.

اَلدَّرْسُ. اِسْلَامٌ. دِيْنٌ. رَجُلٌ. حِمَارٌ. اَلْفَرَسُ. جَمَلٌ. اَلْكَلْبُ. اَلْبَيْتُ.
اَلْقُرْآنُ. رَسُوْلٌ. اِسْلَامٌ. اَلْعَرَبُ. عَرَبِيٌّ. اَلْجَنَّةُ. اَلْعِلْمُ. قِرْدٌ. اَلْجَمَلُ. زَهْرٌ.
اَلْوَرَقُ. اَلْحِمَارُ. فَرَسٌ. اَلصَّغِيْرُ. كَبِيْرٌ.

**ترجمہ:**-کوئی کتاب • کتاب • کتاب • کوئی قرآن • قرآن۔ قرآن • کوئی سبق • سبق • سبق
• کوئی دین • دین • دین • کوئی گھر • گھر • گھر •

گھر•لڑکا•کتاب•پتّا•اونٹ•گھوڑا•گدھا•بندر•کتا•سبق•گھر•آدمی•

**پڑھو اور لکھو:**- کوئی قرآن•کوئی دین•اسلام•کوئی آدمی•کوئی سبق•کوئی عربی•کوئی اونٹ•کوئی گدھا•کوئی کتا•کوئی بندر•کوئی گھوڑا•کوئی لڑکا •سبق •اسلام • دین • آدمی • گدھا •گھوڑا•اونٹ•کتا•گھر•قرآن•رسول•اسلام•عرب•عربی•جنت•علم•بندر•اونٹ•پھول• پتا•گدھا•گھوڑا•چھوٹا•بڑا•

## درس (۵)

اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ. اَلْكِتَابُ عَرَبِيٌّ .اَلْعِلْمُ مُفِيْدٌ. اَلإِسْلَامُ دِيْنٌ. اَلأَدَبُ وَاجِبٌ.اَلدَّرْسُ سَهْلٌ.اَلْجَمَلُ طَوِيْلٌ.اَلْبَيْتُ جَدِيْدٌ. اَلزَّهْرُصَغِيْرٌ .اَلشَّجَرُ كَبِيْرٌ.اَللَّعِبُ ضَرُوْرِيٌّ.

**ترجمہ:**- قرآن کتاب ہے•کتاب عربی ہے•علم مفید ہے•اسلام دین ہے • ادب ضروری ہے•سبق آسان ہے•اونٹ لمبا ہے•گھر نیا ہے•پھول چھوٹا ہے•درخت بڑا ہے•کھیل ضروری ہے•۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ أَنْتَ ؟ | أَنَا وَلَدٌ. |
| هَلْ أَنْتَ كَبِيْرٌ ؟ | نَعَمْ، أَنَا كَبِيْرٌ. |
| هَلْ أَنْتَ صَغِيْرٌ؟ | لَا،أَنَا كَبِيْرٌ لَا صَغِيْرٌ. |
| هَلْ هٰذَا كِتَابٌ ؟ | نَعَمْ ،هٰذَا كِتَابٌ |
| هَلْ ذٰلِكَ قُرْآنٌ ؟ | نَعَمْ،ذٰلِكَ قُرْآنٌ . |
| هَلْ مُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ ؟ | نَعَمْ،مُحَمَّدٌ (ﷺ) رَسُوْلٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| علم ضروری ہے | اَلْعِلْمُ ضَرُوْرِیٌّ | کھیل مفید ہے | اَللَّعِبُ مُفِیْدٌ |
| گھر بڑا ہے | اَلْبَیْتُ کَبِیْرٌ | گھوڑا چھوٹا ہے | اَلْفَرَسُ صَغِیْرٌ |
| درخت لمبا ہے | اَلشَّجَرُ طَوِیْلٌ | پھول بڑا ہے | اَلزَّھْرُ کَبِیْرٌ |
| کیا اونٹ بڑا ہے؟ | ھَلِ الْجَمَلُ کَبِیْرٌ؟ | کیا کتّا مفید ہے؟ | ھَلِ الْکَلْبُ مُفِیْدٌ؟ |
| وہ سبق ہے | ذٰلِكَ دَرْسٌ | سبق سہل ہے | اَلدَّرْسُ سَھْلٌ |
| کیا وہ قرآن ہے؟ | ھَلْ ذٰلِكَ قُرْاٰنٌ؟ | ہاں:وہ قرآن ہے | نَعَمْ، ذٰلِكَ قُرْاٰنٌ |
| کیا وہ عربی ہے؟ | ھَلْ ذٰلِكَ عَرَبِیٌّ ؟ | ہاں:وہ عربی ہے | نَعَمْ ،ذٰلِكَ عَرَبِیٌّ |
| فارسی نہیں | لَا فَارْسِیٌّ | تو کون ہے | مَنْ أَنْتَ؟ |
| میں لڑکا ہوں | أَنَا وَلَدٌ | کیا تو مسلم ہے؟ | ھَلْ أَنْتَ مُسْلِمٌ؟ |
| ہاں:میں مسلم ہوں | نَعَمْ، أَنَا مُسْلِمٌ | محمد کون ہیں؟ | مَنْ مُحَمَّدٌ (ﷺ)؟ |
| محمد رسول ہیں | مُحَمَّدٌ (ﷺ) رَسُوْلٌ | اسلام کیا ہے؟ | مَاالْإِسْلَامُ ؟ |
| اسلام دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِیْنٌ | سلام واجب ہے | اَلسَّلَامُ وَاجِبٌ |

## درس (٦)

اَلْبَیْتُ.اَلْمَدْرَسَةُ. فِي الْبَیْتِ.فِي الْمَدْرَسَةِ . اَلْفَرَسُ.اَلْجَمَلُ.عَلَی الْفَرَسِ.عَلَی الْجَمَلِ.اَلْمَیْدَانُ.اَلْمَسْجِدُ.إِلَی الْمَیْدَانِ.إِلَی الْمَسْجِدِ. اَلْوَلَدُ .اَلْوَالِدُ .لِلْوَلَدِ.(لِ الْوَلَدِ) لِلْوَالِدِ(لِ الْوَالِدِ) .اَلْبَیْتُ .اَلْمَدْرَسَةُ .

مِنَ الْبَيْتِ. مِنَ الْمَدْرَسَةِ. فِي الْقُرْآنِ. مِنَ اللهِ. مِنَ الْبَيْتِ. إِلَى الْمَسْجِدِ. إِلَى الْمَيْدَانِ. فِي اللَّعِبِ. لِلهِ. لِلْوَلَدِ. عَلَى الْوَالِدِ.

**ترجمہ:**۔ گھر. مدرسہ. گھر میں. مدرسہ میں. گھوڑا. اونٹ. گھوڑے پر. اونٹ پر. میدان. مسجد. میدان تک. مسجد تک. لڑکا. باپ. لڑکے کے لیے. باپ کے لیے. گھر. مدرسہ. گھر سے. مدرسہ سے. قرآن میں. اللہ سے۔ گھر سے. مسجد تک. میدان تک. کھیل میں. اللہ کے لیے. لڑکے کے لیے. باپ پر.

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| مدرسہ میں | فِي الْمَدْرَسَةِ | گھر میں | فِي الْبَيْتِ |
| میدان سے | مِنَ الْمَيْدَانِ | مدرسہ سے | مِنَ الْمَدْرَسَةِ |
| گھوڑے پر | عَلَى الْفَرَسِ | اونٹ پر | عَلَى الْجَمَلِ |
| علم کے لیے | لِلْعِلْمِ | دین کے لیے | لِلدِّيْنِ |
| گھر تک | إِلَى الْبَيْتِ | قیامت تک | إِلَى الْقِيَامَةِ |
| گھر سے مدرسہ تک | مِنَ الْبَيْتِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | گدھا | اَلْحِمَارُ |
| چھوٹے سے بڑے تک | مِنَ الصَّغِيْرِ إِلَى الْكَبِيْرِ | اول سے آخر تک | مِنَ الْأَوَّلِ إِلَى الْآخِرِ |
| درخت پر | عَلَى الشَّجَرِ | کھیل میں | فِي اللَّعِبِ |
| پھول | اَلزَّهْرُ | کھیل کے لیے | لِلَّعِبِ |
| بندر | اَلْقِرْدُ | کتّا | اَلْكَلْبُ |

| | |
|---|---|
| اللہ پر | عَلَى اللهِ |

## حرکات لگاؤ، لکھو اور پڑھو

فِي الْقُرْآنِ•عَلَى اللهِ•اَلدَّرْسُ•لِلْعِلْمِ•إِسْلَامٌ•مِنَ الْمَسْجِدِ•اَلدِّيْنُ• لِلرَّسُوْلِ•مِنَ الزَّهْرِ•اَلشَّجَرُ•إِلَى الْبَيْتِ•فِي الْجَنَّةِ•عَلَى الْجَمَلِ• لِلْفَرَسِ •حِمَارٌ•لِلَّعِبِ•مِنَ الْكَبِيْرِ•لِلصَّغِيْرِ•عَلَى الرَّجُلِ•كَلْبٌ•.

## درس (۷)

أَيْنَ الْوَلَدُ؟ اَلْوَلَدُ عَلَى الْكُرْسِيِّ .أَيْنَ الْكُرْسِيُّ؟ اَلْكُرْسِيُّ عَلَى الأَرْضِ. أَيْنَ الْقَلَمُ؟ اَلْقَلَمُ فِي الْجَيْبِ. كَيْفَ الْوَلَدُ؟ اَلْوَلَدُ طَيِّبٌ. أَيْنَ السَّمَكُ ؟ اَلسَّمَكُ فِي الْمَاءِ .أَيْنَ الزَّهْرُ؟ اَلزَّهْرُ عَلَى الشَّجَرِ .كَيفَ الزَّهْرُ؟ اَلزَّهْرُ جَمِيْلٌ.

ترجمہ:- لڑکا کہاں ہے؟ لڑکا کرسی پر ہے•کرسی کہاں ہے؟ کرسی زمین پر ہے•قلم کہاں ہے؟ قلم جیب میں ہے•لڑکا کیسا ہے؟ لڑکا اچھا ہے•مچھلی کہاں ہے؟ مچھلی پانی میں ہے•پھول کہاں ہے؟ پھول درخت پر ہے•پھول کیسا ہے؟ پھول خوب صورت ہے•۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَيْفَ أَنْتَ ؟ | أَنَا طَيِّبٌ |
| أَيْنَ أَنْتَ؟ | أَنَا فِي الْبَيْتِ. |
| أَيْنَ الْقَلَمُ ؟ | اَلْقَلَمُ فِي الْجَيْبِ |

| | |
|---|---|
| أَيْنَ الأُسْتَاذُ؟ | اَلأُسْتَاذُ فِي الْمَدْرَسَةِ |
| أَيْنَ الْكُرْسِيُّ ؟ | اَلْكُرْسِيُّ عَلَى الأَرْضِ |
| كَيْفَ الأُسْتَاذُ؟ | اَلأُسْتَاذُ طَيِّبٌ |
| مَنْ عَلَى الْكُرْسِيِّ ؟ | اَلْوَلَدُ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| مَافِي الْمَاءِ؟ | اَلسَّمَكُ فِي الْمَاءِ |
| مَاعَلَى الشَّجَرِ ؟ | اَلزَهْرُ عَلَى الشَّجَرِ |
| مَنْ مُحَمَّدٌ؟ | مُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ ﷺ |
| هَلْ مُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ؟ | نَعَمْ: مُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ ﷺ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| آدمی گھوڑے پر ہے | اَلرَّجُلُ عَلَى الْفَرَسِ | بندر درخت پر ہے | اَلْقِرْدُ عَلَى الشَّجَرِ |
| گھوڑا گھر میں ہے | اَلْفَرَسُ فِي الْبَيْتِ | اونٹ عرب میں ہے | اَلْجَمَلُ فِي الْعَرَبِ |
| مچھلی پانی میں ہے | اَلسَّمَكُ فِي الْمَاءِ | استاد کرسی پر ہے | اَلأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| لڑکا زمین پر ہے | اَلوَلَدُ عَلَى الأَرْضِ | کیا یہ گھر ہے؟ نہیں | هَلْ هٰذَا بَيْتٌ؟ لَا |
| یہ مسجد ہے، گھر نہیں | هٰذَا مَسْجِدٌ، لَا بَيْتٌ | پانی کیسا ہے؟ | كَيْفَ الْمَاءُ ؟ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| پانی اچھا ہے | اَلْمَاءُ طَيِّبٌ | پانی وضو کے لیے ہے | اَلمَاءُ لِلْوَضُوْءِ |
| کیا وہ پھول ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ زَهْرٌ؟ | ہاں: وہ پھول ہے | نَعَمْ: ذٰلِكَ زَهْرٌ |
| وہ خوب صورت ہے | ذٰلِكَ جَمِيْلٌ | قرآن عربی میں ہے | اَلْقُرْآنُ فِي الْعَرَبِيِّ |
| اسلام کیا ہے؟ | مَاالإِسْلَامُ؟ | اسلام ایک دین ہے | اَلإِسْلَامُ دِيْنٌ |
| دین کیسا ہے؟ | كَيْفَ الدِّيْنُ؟ | دین آسان ہے | اَلدِّيْنُ سَهْلٌ |
| مکّہ کہاں ہے؟ | أَيْنَ مَكَّةُ؟ | مکّہ عرب میں ہے | مَكَّةُ فِي الْعَرَبِ |

# درس (۸)

اَلْحَمْدُ ثَابِتٌ لِلّٰهِ .اَلْقُرْآنُ هِدَايَةٌ لِلإِنْسَانِ. اَلْعَمَلُ ضَرُوْرِيٌّ لِلْعَالِمِ .اَلأُسْتَاذُ جَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيِّ. اَلْوَلَدُ وَاقِفٌ عَلَى الأَرْضِ. اَلْقَلَمُ لَازِمٌ لِلْكِتَابَةِ. وَالْكِتَابُ لَازِمٌ لِلْقِرَاءَةِ .اَلْعِلْمُ نِعْمَةٌ لِلإِنْسَانِ .اَلدَّرْسُ سَهْلٌ لِلْوَلَدِ.

**ترجمہ:**—تمام تعریف اللہ کے لیے ثابت ہے•قرآن انسان کے لیے ہدایت ہے•عمل عالم کے لیے ضروری ہے•استاد کرسی پر بیٹھا ہے•لڑکا زمین پر کھڑا ہے•قلم لکھنے کے لیے ضروری ہے•اور کتاب پڑھنے کے لیے ضروری ہے•علم انسان کے لیے نعمت ہے•سبق لڑکے کے لیے آسان ہے۔

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| سلام چھوٹے پر واجب ہے | اَلسَّلَامُ وَاجِبٌ عَلَی الصَّغِیْرِ |
| شکر انسان کے لیے لازم ہے | اَلشُّکْرُ لَازِمٌ لِلإِنْسَانِ |
| پانی انسان کے لیے ضروری ہے | اَلْمَاءُ ضَرُوْرِیٌّ لِلإِنْسَانِ |
| ادب لڑکے پر واجب ہے | اَلأَدَبُ وَاجِبٌ عَلَی الْوَلَدِ |
| فقیر زمین پر کھڑا ہے | اَلسَّائِلُ وَاقِفٌ عَلَی الأَرْضِ |
| امیر گھوڑے پر بیٹھا ہے | اَلأَمِیْرُ جَالِسٌ عَلَی الْفَرَسِ |
| آدمی لکھنے میں ہے | اَلرَّجُلُ فِی الْکِتَابَةِ |
| لڑکا پڑھنے میں ہے | اَلْوَلَدُ فِی الْقِرَاءَةِ |
| لباس انسان کے لیے ضروری ہے | اَللِّبَاسُ ضَرُوْرِیٌّ لِلْإِنْسَانِ |
| کیا قرآن قسم کے لیے ہے؟ | هَلِ الْقُرْآنُ لِلْقَسَمِ؟ |
| کیا وہ تبرک کے لیے ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ لِلتَّبَرُّكِ ؟ |
| نہیں، وہ عمل کے لیے ہے | لَا ، ذٰلِكَ لِلْعَمَلِ |
| اسلام عمل سے ہے نہ کہ علم سے | اَلْإِسْلَامُ مِنَ الْعَمَلِ لَا مِنَ الْعِلْمِ |
| کیا انسان بندر سے ہے؟ | هَلِ الْإِنْسَانُ مِنَ الْقِرْدِ ؟ |
| نہیں، وہ آدم سے ہے نہ کہ بندر سے | لَا ، ذٰلِكَ مِنْ آدَمَ، لَا مِنَ الْقِرْدِ |
| ہدایت کہاں ہے؟ | أَیْنَ الْهِدَایَةُ؟ |
| ہدایت قرآن میں ہے | اَلْهِدَایَةُ فِی الْقُرْآنِ |
| کیا حمد انسان کے لیے ثابت ہے؟ | هَلِ الْحَمْدُ ثَابِتٌ لِلإِنْسَانِ؟ |

| | |
|---|---|
| نہیں، وہ فقط اللہ کے لیے ہے | لَا، ذٰلِكَ لِلّٰهِ فَقَطْ |
| عالم کے لیے عزت ہے | اَلْعِزَّةُ لِلْعَالِمِ |
| جاہل کے لیے ذلت ہے | اَلذِّلَّةُ لِلْجَاهِلِ |
| انسان جاہل ہے، عالم نہیں | اَلْإِنْسَانُ جَاهِلٌ، لَا عَالِمٌ |
| اللہ عالم ہے | اَللّٰهُ عَالِمٌ |

## درس (۹)

أَنَا وَلَدٌ. أَنْتَ وَلَدٌ. أَنَا قَصِيْرٌ. أَنْتَ طَوِيْلٌ. أَنَا سَمِيْنٌ. أَنْتَ هَزِيْلٌ. أَنَا جَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيِّ. وَهُوَ وَاقِفٌ عَلَى الْأَرْضِ. أَنَا مَشْغُوْلٌ بِالْقِرَاءَةِ. وَهُوَ مَشْغُوْلٌ بِاللَّعِبِ. أَنَا مُسْلِمٌ وَهُوَ أَيْضًا مُسْلِمٌ. أَنَا فِي الْقِرَاءَةِ وَهُوَ فِي اللَّعِبِ. هٰذَا جَيِّدٌ فِي الْقِرَاءَةِ. وَذٰلِكَ جَيِّدٌ فِي اللَّعِبِ.

**ترجمہ:**- میں لڑکا ہوں • تو لڑکا ہے • میں پست قد ہوں • تو لمبا ہے • میں موٹا ہوں • تو دبلا ہے • میں کرسی پر بیٹھا ہوں • اور وہ زمین پر کھڑا ہے • میں پڑھنے میں مشغول ہوں • اور وہ کھیل میں مشغول ہے • میں مسلمان ہوں اور وہ بھی مسلمان ہے • میں پڑھنے میں (مشغول) ہوں اور وہ کھیل میں (مشغول) ہے • یہ پڑھنے میں اچھا ہے اور وہ کھیلنے میں اچھا ہے۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ أَنْتَ؟ | أَنَا وَلَدٌ |
| كَيْفَ أَنْتَ؟ | أَنَا طَيِّبٌ |

| | |
|---|---|
| هَلْ أَنْتَ مُسْلِمٌ؟ | نَعَمْ: أَنَا مُسْلِمٌ |
| هَلْ لِلّٰهِ حَمْدٌ؟ | نَعَمْ: لِلّٰهِ حَمْدٌ |
| هَلْ أَنْتَ هَزِيْلٌ؟ | لَا، أَنَا سَمِيْنٌ، لَا هَزِيْلٌ |
| هَلْ أَنْتَ جَيِّدٌ فِي اللَّعِبِ ؟ | لَا، أَنَا جَيِّدٌ فِي الْقِرَاءَةِ، لَا فِي اللَّعِبِ |
| هَلْ أَنْتَ سَمِيْنٌ؟ | نَعَمْ: أَنَا سَمِيْنٌ |
| أَيْنَ الأُسْتَاذُ؟ | اَلأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| كَيْفَ هُوَ؟ | هُوَ طَيِّبٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| میں لمبا ہوں۔پست قد نہیں | أَنَا طَوِيْلٌ، لَا قَصِيْرٌ |
| تو کھیل میں اچھا ہے | أَنْتَ جَيِّدٌ فِي اللَّعِبِ |
| وہ پڑھنے میں اچھا ہے | هُوَ جَيِّدٌ فِي الْقِرَاءَةِ |
| وہ دبلا ہے، موٹا نہیں | ذٰلِكَ هَزِيْلٌ، لَا سَمِيْنٌ |
| وہ لکھنے میں کیسا ہے؟ | كَيْفَ هُوَ فِي الْكِتَابَةِ؟ |
| وہ لکھنے میں اچھا ہے | هُوَ جَيِّدٌ فِي الْكِتَابَةِ |
| علم بھی مفید ہے اور کھیل بھی مفید ہے | اَلْعِلْمُ مُفِيْدٌ وَاللَّعِبُ اَيْضًا مُفِيْدٌ |
| پانی وضو کے لیے ضروری ہے | اَلْمَاءُ ضَرُوْرِيٌّ لِلْوَضُوْءِ |
| مسجد عبادت کے لیے ہے نہ کہ کھیل کے لیے | اَلْمَسْجِدُ لِلْعِبَادَةِ، لَا لِلَّعِبِ |
| اسلام کیا ہے؟ | مَا الْإِسْلَامُ ؟ |
| اسلام دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِيْنٌ |

| | |
|---|---|
| وہ عمل سے ہے | ذٰلِكَ مِنَ الْعَمَلِ. |
| عمل اسلام کے لیے ضروری ہے | اَلْعَمَلُ ضَرُوْرِيٌّ لِلْإِسْلَامِ |

## درس (۱۰)

هٰذَا فَارٌ. هٰذَاالْفَارُ صَغِيْرٌ. ذٰلِكَ قِطٌّ. ذٰلِكَ الْقِطُّ كَبِيْرٌ وَهُوَ أَبْيَضُ. ذٰلِكَ طَائِرٌ. ذٰلِكَ الطَّائِرُ غُرَابٌ وَهُوَ أَسْوَدُ. هٰذَا دَرْسٌ. هٰذَاالدَّرْسُ جَدِيْدٌ. وَهُوَ سَهْلٌ، لَا صَعْبٌ.

**ترجمہ:-** یہ چوہا ہے• یہ چوہا چھوٹا ہے• وہ بلّا ہے• وہ بلّا بڑا ہے اور وہ سفید ہے• وہ پرندہ ہے• وہ پرندہ کوا ہے اور وہ کالا ہے• یہ سبق ہے• یہ سبق نیا ہے• اور وہ آسان ہے، سخت نہیں۔

**سوالات وجوابات**

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَيْفَ الْقِطُّ؟ | اَلْقِطُّ أَبْيَضُ |
| كَيْفَ الْغُرَابُ؟ | اَلْغُرَابُ أَسْوَدُ |
| أَيْنَ مَكَّةُ؟ | مَكَّةُ فِي الْعَرَبِ |
| هَلْ أَنْتَ أَسْوَدُ؟ | لَا، اَنَا أَبْيَضُ، لَا أَسْوَدُ |
| هَلْ أَنْتَ أَبْيَضُ ؟ | نَعَمْ، اَنَا أَبْيَضُ |
| أَلِلْإِنْسَانِ حَمْدٌ؟ | لَا، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ، لَا لِلْإِنْسَانِ |
| هَلْ أَنْتَ فِي حَيْدرآباد؟ | نَعَمْ: أَنَا فِيْ حَيْدَرْآبَاد |
| هَلِ الْقُرْآنُ فِي الْعَرَبِيّ؟ | نَعَمْ، اَلْقُرْآنُ فِي الْعَرَبِيِّ |

| | |
|---|---|
| هَلِ الْعَرَبِيُّ لَازِمٌ لِلْمُسْلِمِ ؟ | نَعَمْ، اَلْعَرَبِيُّ لَازِمٌ لِلْمُسْلِمِ |

**ترجمہ کرو:**

| اردو | عربی |
|---|---|
| یہ گھوڑا ہے | هٰذَا فَرَسٌ |
| یہ گھوڑا | هٰذَا الْفَرَسُ |
| وہ بندر ہے | ذٰلِكَ قِرْدٌ |
| وہ بندر | ذٰلِكَ الْقِرْدُ |
| یہ اونٹ ہے | هٰذَا جَمَلٌ |
| یہ اونٹ | هٰذَا الْجَمَلُ |
| وہ کتا کالا ہے | ذٰلِكَ الْكَلْبُ أَسْوَدُ |
| یہ آدمی گورا ہے کالا نہیں | هٰذَاالرَّجُلُ أَبْيَضُ، لَا أَسْوَدُ |
| وہ کھیل | ذٰلِكَ اللَّعِبُ |
| وہ کھیل نیا ہے | ذٰلِكَ اللَّعِبُ جَدِيْدٌ |
| یہ بلّا دبلا ہے | هٰذَاالْقِطُّ هَزِيْلٌ |
| وہ گدھا موٹا ہے | ذٰلِكَ الْحِمَارُ سَمِيْنٌ |
| وہ کتاب کیسی ہے؟ | كَيْفَ ذٰلِكَ الْكِتَابُ ؟ |
| کیا وہ لڑکا لکھنے اور پڑھنے میں مشغول ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ الْوَلَدُ مَشْغُوْلٌ بِالْكِتَابَةِ وَالْقِرَاءَةِ ؟ |
| کیا وہ گھر خوب صورت ہے؟ | هَلْ ذٰلِكَ الْبَيْتُ جَمِيْلٌ ؟ |
| یہ قرآن | هٰذَاالْقُرْآنُ |
| یہ قرآن عربی میں ہے | هٰذَاالْقُرْآنُ فِي الْعَرَبِيِّ |

| | |
|---|---|
| عربی مسلم کے لیے ضروری ہے | اَلْعَرَبِيُّ ضَرُوْرِيٌّ لِلْمُسْلِمِ |
| وہ دین اسلام ہے | ذٰلِكَ الدِّيْنُ إِسْلَامٌ |
| وہ عالم فقط علم میں اچھا ہے اور عمل میں نہیں | ذٰلِكَ الْعَالِمُ جَيِّدٌ فِي الْعِلْمِ فَقَطْ وَ لَا فِي الْعَمَلِ |
| عزت عالم کے لیے عمل سے ہے نہ کہ علم سے | اَلْعِزَّةُ لِلْعَالِمِ مِنَ الْعَمَلِ ،لَا مِنَ الْعِلْمِ |
| کیا یہ مسجد ہے؟ | هَلْ هٰذَا مَسْجِدٌ؟ |
| کیا مسجد میں وضو کے لیے پانی ہے؟ | هَلِ الْمَاءُ فِي الْمَسْجِدِ لِلْوَضُوْءِ؟ |
| ہاں: اور وہ اچھا ہے | نَعَمْ، وَ ذٰلِكَ طَيِّبٌ |
| کیا پانی وضو کے لیے ضروری ہے؟ | هَلِ الْمَاءُ ضَرُوْرِيٌّ لِلْوَضُوْءِ؟ |

# درس (۱۱)

هٰذَا رَسْمٌ .هٰذَاالرَّسْمُ جَمِيْلٌ جِدًّا .مَا فِي الرَّسْمِ يَا عَزِيْزُ؟ فِي الرَّسْمِ قَفَصٌ.مَا فِي الْقَفَصِ؟ فِي الْقَفَصِ طَائِرٌ. أَذٰلِكَ الطَّائِرُ بَبْغَاءُ؟ نَعَمْ: ذٰلِكَ الطَّائِرُ بَبْغَاءُ. كَيْفَ ذٰلِكَ الطَّائِرُ ؟هُوَ جَمِيْلٌ جِدًّا.لِمَنْ هٰذَاالْقَفَصُ ؟ هٰذَ الْقَفَصُ لِفَرِيْدٍ.

***ترجمہ:-*** *یہ تصویر ہے•یہ تصویر بہت خوب صورت ہے•اے پیارے! تصویر میں کیا ہے؟ تصویر میں پنجرہ ہے•پنجرے میں کیا ہے؟ پنجرے میں پرندہ ہے•کیا وہ پرندہ طوطا ہے؟ ہاں: وہ پرندہ طوطا ہے•وہ پرندہ کیسا ہے؟ وہ بہت خوب صورت ہے•یہ پنجرہ کس کا ہے؟ یہ پنجرہ فرید کا ہے۔*

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَيْفَ ذٰلِكَ الرَّسْمُ؟ | ذٰلِكَ الرَّسْمُ جَمِيْلٌ جِدًّا |
| أَيْنَ الطَّائِرُ؟ | اَلطَّائِرُ فِي الْقَفَصِ |
| أَهُوَ لِفَرِ يْدٍ؟ | نَعَمْ: هُوَ لِفَرِ يْدٍ |
| أَهُوَ أَسْوَدُ؟ | لَا ،هُوَ أَخْضَرُ |
| أَهُوَ جَمِيْلٌ؟ | نَعَمْ: هُوَ جَمِيْلٌ |
| أَهُوَ بَبْغَاءُ؟ | نَعَمْ: هُوَ بَبْغَاءُ |
| أَذٰلِكَ الْقَفَصُ كَبِيْرٌ؟ | لَا ،ذٰلِكَ الْقَفَصُ صَغِيْرٌ ،لَا كَبِيْرٌ |
| أَهٰذَا الدَّرْسُ صَعْبٌ؟ | لَا ، هٰذَا الدَّرْسُ سَهْلٌ،لَا صَعْبٌ. |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| یہ کتاب کس کی ہے؟ | لِـمَنْ هٰذَاالْكِتَابُ؟ |
| طوطا کس کا ہے؟ | لِـمَنِ الْبَبْغَاءُ؟ |
| وہ پنجرہ کس کا ہے؟ | لِـمَنْ ذٰلِكَ الْقَفَصُ؟ |
| یہ تصویر کیسی ہے؟ | كَيْفَ هٰذَاالرَّسْمُ؟ |
| کیا وہ گھر خوب صورت ہے؟ | أَذٰلِكَ الْبَيْتُ جَمِيْلٌ؟ |
| یہ چوہا بہت موٹا ہے | هٰذَا الْفَارُ سَمِيْنٌ جِدًّا |
| وہ بلّا بہت دبلا ہے | ذٰلِكَ الْقِطُّ هَزِيْلٌ جِدًّا |

| | |
|---|---|
| وہ لڑکا کالا ہے | ذٰلِكَ الْوَلَدُ أَسْوَدُ |
| یہ آدمی گورا ہے | هٰذَاالرَّجُلُ أَبْيَضُ |
| اسلام دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِيْنٌ |
| یہ دین بہت سہل ہے | هٰذَاالدِّيْنُ سَهْلٌ جِدًّا |
| مشکل نہیں ہے | لَا صَعْبٌ |
| کیا یہ کتاب قرآن ہے؟ | أَهٰذَاالْكِتَابُ قُرْآنٌ؟ |
| ہاں: یہ کتاب قرآن ہے | نَعَمْ: هٰذَا الْكِتَابُ قُرْآنٌ |
| اور وہ مبارک ہے | وَ هُوَ مُبَارَكٌ |
| اے فرید! یہ سبق کیسا ہے؟ | كَيْفَ هٰذَاالدَّرْسُ يَا فَرِيْدُ!؟ |
| یہ سبق آسان ہے مشکل نہیں | هٰذَاالدَّرْسُ سَهْلٌ، لَا صَعْبٌ |

## درس (۱۲)

فِي هٰذَاالرَّسْمِ اَصِيْصٌ.وَفِي ذٰلِكَ الأَصِيْصِ غَرْسٌ.عَلٰى ذٰلِكَ الْغَرْسِ وَرَقٌ وَوَرْدٌ .اَلْوَرَقُ أَخْضَرُ وَالْوَرْدُ أَحْمَرُ .لِمَنْ ذٰلِكَ الأَصِيصُ؟ ذٰلِكَ الأَصِيْصُ لِذٰلِكَ الرَّجُلِ .هَلْ ذٰلِكَ الْغَرْسُ مِنَ الْحَدِيْقَةِ؟ نَعَمْ: ذٰلِكَ الْغَرْسُ مِنَ الْحَدِيْقَةِ. لِمَنْ الْحَدِيْقَةُ؟

اَلْحَدِيْقَةُ لَذٰلِكَ الرَّجُلِ وَهُوَ عَلَى الْكُرْسِيّ.فِي الْحَدِيْقَةِ زَهْرٌ،وَ فَاكِهَةٌ أَيْضًا .

***ترجمہ:–*** *اس تصویر میں کونڈا ہے•اور اس کونڈے میں پودا ہے•اُس پودے پر پتّا اور گلاب ہے•پتّا ہرا ہے اور گلاب سرخ ہے•وہ کونڈا کس کا ہے؟وہ کونڈا اُس آدمی کا ہے•کیا وہ پودا باغ*

کا ہے؟ہاں؛وہ پودا باغ کا ہے•باغ کس کا ہے؟باغ اُس آدمی کا ہے اور وہ کرسی پر (بیٹھا) ہے•باغ میں پھول اور میوہ بھی ہے۔

## سوالات و جوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَذٰلِكَ الرَّسْمُ جَمِيْلٌ ؟ | نَعَمْ : ذٰلِكَ الرَّسْمُ جَمِيْلٌ |
| أَيْنَ الْغَرْسُ ؟ | اَلْغَرْسُ فِي الْأَصِيْصِ |
| أَيْنَ الْوَرْدُ؟ | اَلْوَرْدُ عَلَى الْغَرْسِ |
| لِمَنِ الْوَرْدُ؟ | اَلْوَرْدُ لِذٰلِكَ الرَّجُلِ |
| أَيْنَ ذٰلِكَ الرَّجُلُ ؟ | ذٰلِكَ الرَّجُلُ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| كَيْفَ الْوَرْدُ؟ | اَلْوَرْدُ أَحْمَرُ |
| كَيْفَ الْغَرْسُ ؟ | اَلْغَرْسُ أَخْضَرُ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| طوطا اس پنجرہ میں ہے | اَلْبَبْغَاءُ فِي هٰذَا الْقَفَصِ |
| میوہ اس دکان میں ہے | اَلْفَاكِهَةُ فِيْ ذٰلِكَ الدُّكَّانِ |
| کونڈا اس تصویر میں ہے | اَلْأَصِيْصُ فِيْ هٰذَا الرَّسْمِ |
| وہ لڑکا باغ میں ہے | ذٰلِكَ الْوَلَدُ فِي الْحَدِيْقَةِ |
| اس گھر میں کون ہے؟ | مَنْ فِيْ هٰذَا الْبَيْتِ ؟ |
| وہ کتاب اس لڑکے (کے لیے) کی ہے | ذٰلِكَ الْكِتَابُ لِذٰلِكَ الْوَلَدِ |
| یہ پودا خوب صورت ہے | هٰذَا الْغَرْسُ جَمِيْلٌ |

| | |
|---|---|
| یہ ملک اللہ کا ہے | هٰذَاالْمُلْكُ لِلّٰهِ |
| یہ تصویر کس کی ہے؟ | لِمَنْ هٰذَاالرَّسْمُ؟ |
| وہ تصویر اُس عالم کی ہے | ذٰلِكَ الرَّسْمُ لِذٰلِكَ الْعَالِمِ |
| کیا تصویر اسلام میں جائز ہے؟ | هَلِ الرَّسْمُ جَائِزٌ فِي الْإِسْلَامِ؟ |
| حوض میں پانی ہے | فِي الْحَوْضِ مَاءٌ |
| پانی وضو کے لیے اچھا ہے | اَلْمَاءُ طَيِّبٌ لِلْوُضُوْءِ |

## درس (۱۳)

اَللّٰهُ مَوْجُوْدٌ. اَللّٰهُ لَيْسَ بِغَائِبٍ. اَللّٰهُ رَحِيْمٌ. اَللّٰهُ لَيْسَ بِظَالِمٍ. اَلْإِسْلَامُ حَقٌّ. اَلْإِسْلَامُ لَيْسَ بِبَاطِلٍ. اَلْقِرْدُ حَيَوَانٌ. اَلْقِرْدُ لَيْسَ بِإِنْسَانٍ. اَلْمَاءُ كَثِيْرٌ. اَلْمَاءُ لَيْسَ بِقَلِيْلٍ. اَلتِّيْنُ حُلْوٌ. اَلتِّيْنُ لَيْسَ بِحَامِضٍ. اَللَّيْمُوْنُ حَامِضٌ. اَللَّيْمُوْنُ لَيْسَ بِحُلْوٍ. اَلدَّرْسُ سَهْلٌ. اَلدَّرْسُ لَيْسَ بِصَعْبٍ.

**ترجمہ:**– اللہ موجود ہے•اللہ غائب نہیں ہے•اللہ مہربان ہے•اللہ ظالم نہیں ہے •اسلام حق ہے•اسلام باطل نہیں ہے•بندر جانور ہے•بندر انسان نہیں ہے•پانی زیادہ ہے•پانی کم نہیں ہے•انجیر میٹھا ہے•انجیر کھٹا نہیں ہے•لیموں کھٹا ہے• لیموں میٹھا نہیں ہے•سبق آسان ہے•سبق مشکل نہیں ہے۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| هَلِ الْقِطُّ طَوِيْلٌ؟ | لَا، اَلْقِطُّ قَصِيْرٌ، لَا طَوِيْلٌ |
| هَلِ الْجَمَلُ قَصِيْرٌ؟ | لَا، اَلْجَمَلُ طَوِيْلٌ، لَا قَصِيْرٌ |

| | |
|---|---|
| هَلِ التِّيْنُ حَامِضٌ؟ | لَا،اَلتِّيْنُ حُلْوٌ، لَاحَامِضٌ |
| هَلِ السَّمَكُ قَلِيْلٌ؟ | لَا،اَلسَّمَكُ كَثِيْرٌ، لَاقَلِيْلٌ |
| هَلِ الْفَارُ كَبِيْرٌ؟ | لَا،اَلْفَارُ صَغِيْرٌ، لَاكَبِيْرٌ |
| هَلِ الْقُرآنُ مُبَارَكٌ؟ | نَعَمْ: اَلْقُرآنُ مُبَارَكٌ |
| هَلِ الدِّيْنُ صَعْبٌ؟ | لَا،اَلدِّيْنُ سَهْلٌ،لَا صَعْبٌ |
| هَلِ اللَّيْمُوْنُ حَامِضٌ؟ | نَعَمْ: اَللَّيْمُوْنُ حَامِضٌ |
| أَمُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ؟ | نَعَمْ: مُحَمَّدٌ رَسُوْلٌ ﷺ |
| مَادِيْنُهٗ؟ | دِيْنُهٗ الْإِسْلَامُ. |
| أَذٰلِكَ الدِّيْنُ اِسْلَامٌ؟ | نَعَمْ: ذٰلِكَ الدِّيْنُ اِسْلَامٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| موز (کیلا) کھٹا نہیں ہے | اَلْمَوْزُ لَيْسَ بِحَامِضٍ |
| انجیر بڑا نہیں ہے | اَلتِّيْنُ لَيْسَ بِكَبِيْرٍ |
| تصویر خوب صورت نہیں ہے | اَلرَّسْمُ لَيْسَ بِجَمِيْلٍ |
| پودا بڑا نہیں ہے | اَلْغَرْسُ لَيْسَ بِكَبِيْرٍ |
| گلاب چھوٹا نہیں ہے | اَلْوَرْدُ لَيْسَ بِصَغِيْرٍ |
| کونڈا بڑا نہیں ہے | اَلْأَصِيْصُ لَيْسَ بِكَبِيْرٍ |
| اللہ غافل نہیں ہے | اَللّٰهُ لَيْسَ بِغَافِلٍ |
| اللہ ظالم بھی نہیں ہے | اَللّٰهُ لَيْسَ بِظَالِمٍ أَيْضًا |

| | |
|---|---|
| سبق مشکل نہیں ہے | اَلدَّرْسُ لَيْسَ بِصَعْبٍ |
| وہ لڑکا دبلا نہیں ہے | ذٰلِكَ الْوَلَدُ لَيْسَ بِهَزِيْلٍ |
| یہ لڑکا موٹا نہیں ہے | هٰذَاالْوَلَدُ لَيْسَ بِسَمِيْنٍ |
| وہ پڑھنے میں اچھا نہیں ہے | ذٰلِكَ فِي الْقِرَاءَةِ لَيْسَ بِجَيِّدٍ |
| پھول کم نہیں ہیں | اَلْأَزْهَارُ لَيْسَتْ بِقَلِيْلَةٍ |
| وہ آدمی اچھا نہیں ہے | ذٰلِكَ الرَّجُلُ لَيْسَ بِجَيِّدٍ |
| وہ بیٹھا ہے اور لکھنے میں مشغول نہیں ہے | هُوَ جَالِسٌ وَلَيْسَ بِمَشْغُوْلٍ بِالْكِتَابَةِ |
| یہ کتاب ہے | هٰذَا كِتَابٌ. |
| اور یہ کتاب لڑکے کے لیے مشکل نہیں ہے | وَهٰذَاالْكِتَابُ لَيْسَ بِصَعْبٍ لِلْوَلَدِ |
| کیا عالم مخلص نہیں ہے؟ | هَلِ الْعَالِمُ لَيْسَ بِمُخْلِصٍ؟ |
| کیا اللہ عالم نہیں ہے؟ | هَلِ اللهُ لَيْسَ بِعَالِمٍ؟ |
| کیا پانی وضو کے لیے ضروری نہیں ہے؟ | هَلِ الْمَاءُ لِلْوَضُوْءِ لَيْسَ بِضَرُوْرِيٍّ |

## درس (۱۴)

رَبُّهٗ. رَبُّكَ. رَبِّيْ. عَبْدُهٗ. عَبْدُكَ. عَبْدِيْ. اِسْمُهٗ. اِسْمُكَ. اِسْمِي. جَمَلُكَ. فَرَسُهٗ. كَلْبُكَ. بَبْغَائِي. حَدِيْقَتُكَ. فَاكِهَتِي. وَرْدُكَ. اَصِيْصِي. بَيْتِي. غَرْسُهٗ. رَبُّكَ. رَسُوْلُهٗ. اِيْمَانِي. صَدِيْقُهٗ. عَبْدُهٗ.

مَااسْمُكَ؟ اِسْمِي حَمِيْدٌ. كَيْفَ حَالُكَ؟ حَالِي طَيِّبٌ. مَنْ رَبُّكَ؟ رَبِّيَ اللهُ. أَمُحَمَّدٌ رَسُوْلُهٗ؟ نَعَمْ: مُحَمَّدٌ رَسُوْلُهٗ. أَهُوَ عَبْدُهٗ؟ نَعَمْ: هُوَ عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ. اَلْإِسْلَامُ دِيْنِيْ. وَهٰذَاالدِّيْنُ سَهْلٌ.

**ترجمہ:–** اُس کا رب•تیرا رب•میرا رب•اُس کا بندہ•تیرا بندہ•میرا بندہ•اُس کا نام•تیرا نام•میرا نام•

تیرا اونٹ • اُس کا گھوڑا • تیرا کتا • میرا طوطا • تیرا باغ • میرا میوہ • تیرا گلاب • میرا کونڈا • میرا گھر • اُس کا پودا • تیرا رب • اُس کے رسول • میرا ایمان • اُس کا دوست • اُس کا بندہ۔

تیرا نام کیا ہے؟ میرا نام حمید ہے • تو کیسا ہے؟ میں اچھا ہوں • تیرا رب کون ہے؟ میرا رب اللہ ہے • کیا محمد ﷺ اس کے رسول ہیں؟ ہاں: محمد ﷺ اُس کے رسول ہیں • کیا وہ اُس کے بندے ہیں؟ ہاں: وہ اُس کے بندے اور اُس کے رسول ہیں • اسلام میرا دین ہے • اور یہ دین آسان ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ رَبُّكَ؟ | رَبِّيَ اللهُ |
| أَأَنْتَ عَبْدُهُ؟ | نَعَمْ: أَنَا عَبْدُهُ |
| مَادِيْنُكَ؟ | دِيْنِيَ الْإِسْلَامُ |
| مَنْ رَسُوْلُكَ؟ | رَسُوْلُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ |
| مَااِسْمُهُ؟ | اِسْمُهُ مُحَمَّدٌ ﷺ |
| أَرَبُّكَ غَافِلٌ؟ | لَا، رَبِّي لَيْسَ بِغَافِلٍ |
| هَلْ دِيْنُكَ بَاطِلٌ؟ | لَا، دِيْنِي لَيْسَ بِبَاطِلٍ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| اس کا گھر | بَیْتُه |
| اس کا گھوڑا | فَرَسُهٗ |
| اس کا دوست | صَدِیْقُهٗ |
| میرا پالنے والا | رَبِّی |
| میرا گلاب | وَرْدِیْ |
| میرا کونڈا | أَصِیْصِی |
| تیرا طوطا | بَبْغَاءُكَ |
| تیرا باغ | حَدِیْقَتُكَ |
| تیرا پودا | غَرْسُكَ |
| تمھارا دین کیا ہے؟ | مَادِیْنُكَ؟ |
| کیا تمھارے رسول محمد ﷺ ہیں؟ | أَرَسُوْلُكَ مُحَمَّدٌ ﷺ؟ |
| میرا رب مہربان ہے | رَبِّی رَحِیْمٌ |
| میرا گھر آپ کا گھر ہے | بَیْتِی بَیْتُكَ |
| میرے باغ میں میوہ ہے | فِیْ حَدِیْقَتِی فَاكِهَةٌ |
| اور پھول بھی | وَ زَهْرٌ أَیْضًا |
| تمھارے والد کیسے ہیں اور کہاں ہیں؟ | كَیْفَ وَالِدُكَ وَ أَیْنَ هُوَ؟ |
| تمھارا پالنے والا کون ہے؟ | مَنْ رَبُّكَ؟ |
| میرا پالنے والا اللہ ہے | رَبِّیَ اللهُ |

| | |
|---|---|
| وہ تمھارا بھی رب ہے | هُوَ رَبُّكَ أَيْضًا |
| یہ میرا ایمان ہے | هٰذَا إِيْمَانِيْ |
| اسلام میرا دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِيْنِيْ |
| اور وہ حق ہے، باطل نہیں | وَ هُوَ حَقٌّ، لَا بَاطِلٌ |

## درس (۱۵)

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَجِيْدُ ! وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا حَمِيْدُ ! مِنْ أَيْنَ (أَنْتَ)؟ أَنَا مِنَ الْمَدْرَسَةِ. إِلَى أَيْنَ؟ إِلَى الْبَيْتِ. مَا عِنْدَكَ؟ عِنْدِيْ كِتَابٌ. أَذٰلِكَ الْكِتَابُ لَكَ؟ نَعَمْ: ذٰلِكَ الْكِتَابُ لِيْ. مَتَى اِمْتِحَانُكَ؟ أَهُوَ قَرِيْبٌ؟ لَا، اِمْتِحَانِي بَعِيْدٌ جِدًّا. أَوَالِدُكَ هٰهُنَا (فِي حَيدر آباد)؟ لَا، هُوَ فِي بَمْبَئِي وَهُنَاكَ لَهُ شُغْلٌ.

**ترجمہ:-** تم پر سلامتی ہو اے مجید! اور تم پر بھی سلامتی ہو اے حمید! تم کہاں سے؟ (آرہے ہو) میں مدرسہ سے (آرہا ہوں) • کہاں تک؟ (جاؤ گے) گھر تک (جاؤں گا) • تیرے پاس کیا ہے؟ میرے پاس کتاب ہے • کیا وہ کتاب تیری ہے؟ ہاں: وہ کتاب میری ہے • تیرا امتحان کب ہے؟ کیا وہ قریب ہے؟ نہیں، میرا امتحان بہت دور ہے • کیا تیرے والد یہاں حیدرآباد میں ہیں؟ نہیں، وہ بمبئی میں ہیں اور وہاں انھیں ایک کام ہے•۔

### سوالات جوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيْنَ صَدِيْقُكَ؟ | صَدِيْقِيْ مَعِيْ |
| كَيْفَ هُوَ؟ | هُوَ طَيِّبٌ |

| | |
|---|---|
| أَبَيْتُكَ بَعِيْدٌ؟ | نَعَمْ : بَيْتِي بَعِيْدٌ |
| مَا شُغْلُكَ؟ | شُغْلِيْ قِرَاءَةٌ |
| مَتىٰ اِمْتِحَانُكَ؟ | إِمْتِحَانِى بَعِيْدٌ جِدًّا |
| أَرَبُّكَ ظَالِمٌ؟ | لَا ، رَبِّي لَيْسَ بِظَالِمٍ |
| أَدِيْنُكَ اِسْلَامٌ؟ | نَعَمْ : دِيْنِىَ الْإِسْلَامُ |
| أَهٰهُنَا اَصِيْصٌ ؟ | نَعَمْ : هٰهُنَا أَصِيْصٌ |
| لِمَنْ هُوَ؟ | هُوَ لِخَالِدٍ |
| لِمَنِ الأَرْضُ؟ | اَلْأَرْضُ لِلّٰهِ |
| لِمَنِ الْمُلْكُ؟ | اَلْمُلْكُ لِلّٰهِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| میرا رب تیرا رب بھی ہے | رَبِّي رَبُّكَ أَيْضًا |
| تیرے پاس کیا ہے؟ | مَا عِنْدَكَ؟ |
| میرے پاس اس کا طوطا ہے | عِنْدِىْ بَبْغَاءُهٗ |
| پھول میرے باغ میں زیادہ ہیں | اَلْأَزْهَارُ فِىْ حَدِيْقَتِىْ كَثِيْرَةٌ |
| پڑھنا میرا کلام ہے کھیل اس کا کام | اَلْقِرَاءَةُ شُغْلِي وَاللَّعِبُ شُغْلُهٗ |
| وہ کتاب میری ہے | ذٰلِكَ الْكِتَابُ لِىْ |
| یہ قلم اس کا ہے | هٰذَا اَلْقَلَمُ لَهٗ |
| یہ گھر کس کا ہے؟ | لِمَنْ هٰذَاالبَيْتُ؟ |

| | |
|---|---|
| یہ گھر اس کا ہے | هٰذَا الْبَيْتُ لَهٗ |
| یہاں کون ہے؟ | مَنْ هٰهُنَا؟ |
| یہاں میرے والد ہیں | هٰهُنَا وَالِدِيْ |
| اور وہاں میرا دوست ہے | وَ هُنَاكَ صَدِيْقِيْ |
| میرا دین باطل نہیں ہے | دِيْنِيْ لَيْسَ بِبَاطِلٍ |
| قرآن عربی میں ہے | اَلْقُرْآنُ فِي الْعَرَبِيِّ |
| اور عربی آسان ہے مشکل نہیں | وَالْعَرَبِيُّ سَهْلٌ، لَا صَعْبٌ |
| مسلم کے لیے اس کا پڑھنا ضروری ہے | قِرَاءَتُهٗ لِلْمُسْلِمِ ضَرُوْرِيٌّ |

## درس (۱۶)

اَيُّ طَائِرٍ .اَيُّ فَصْلٍ .اَيُّ دِيْنٍ .اَيُّ مِنْهَاجٍ .كُلُّ فَصْلٍ .كُلُّ بَلَدٍ .كُلُّ شَيْءٍ . كُلُّ مِنْهَاجٍ .

اَيُّ طَائِرٍ أَسْوَدُ؟ اَلْغُرَابُ أَسْوَدُ .اَيُّ بَلَدٍ طَيِّبٌ؟ بَلَدِيْ طَيِّبٌ. اَيُّ مِنْهَاجٍ جَدِيْدٌ؟ هٰذَاالْمِنْهَاجُ جَدِيْدٌ. أَكُلُّ شَيْءٍ رَخِيْصٌ؟ لَا،كُلُّ شَيْءٍ لَيْسَ بِرَخِيْصٍ .أَكُلُّ فَصْلٍ طَيِّبٌ ؟ لَا،كُلُّ فَصْلٍ لَيْسَ بِطَيِّبٍ.أَكُلُّ رَجُلٍ مَسْرُوْرٌ؟ لَا،كُلُّ رَجُلٍ لَيْسَ بِمَسْرُوْرٍ .

**ترجمہ:-** کون سا پرندہ؟کون سا موسم؟ کون سا دین؟کون سا طریقہ؟ ہر موسم• ہر شہر• ہر چیز• ہر طریقہ• کون سا پرندہ کالا ہے؟کوّا کالا ہے• کون سا شہر اچھا ہے؟ میرا شہر اچھا ہے• کون سا طریقہ نیا ہے؟ یہ طریقہ نیا ہے•کیا ہر چیز سستی ہے؟نہیں،ہر چیز سستی نہیں ہے•کیا ہر موسم اچھا ہے؟ نہیں ہر موسم اچھا نہیں ہے•کیا ہر آدمی خوش ہے؟نہیں،ہر آدمی خوش نہیں ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيُّ شَيْءٍ حَامِضٌ ؟ | اَللَّيْمُوْنُ حَامِضٌ |
| أَيُّ شَيْءٍ حُلْوٌ ؟ | اَلتُّفَاحُ حُلْوٌ |
| أَيُّ حَيَوَانٍ طَوِيْلٌ ؟ | اَلْجَمَلُ طَوِيْلٌ |
| أَكُلُّ وَلَدٍ هَزِيْلٌ ؟ | لَا ، كُلُّ وَلَدٍ لَيْسَ بِهَزِيْلٍ |
| أَكُلُّ مِنْهَاجٍ مُفِيْدٌ ؟ | لَا ، كُلُّ مِنْهَاجٍ لَيْسَ بِمُفِيْدٍ |
| أَكُلُّ رَجُلٍ مُسْلِمٌ ؟ | لَا ، كُلُّ رَجُلٍ لَيْسَ بِمُسْلِمٍ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| کون سا طریقہ اچھا ہے؟ | أَيُّ مِنْهَاجٍ طَيِّبٌ ؟ |
| کون سا دین حق ہے؟ | أَيُّ دِيْنٍ حَقٌّ ؟ |
| کون سا پرندہ خوب صورت ہے؟ | أَيُّ طَائِرٍ جَمِيْلٌ ؟ |
| کون سا کام اچھا ہے؟ | أَيُّ شُغْلٍ جَيِّدٌ ؟ |
| کون سا علم مفید ہے؟ | أَيُّ عِلْمٍ مُفِيْدٌ ؟ |
| کون سا دین باطل نہیں ہے؟ | أَيُّ دِيْنٍ لَيْسَ بِبَاطِلٍ ؟ |
| کون سا عمل مفید نہیں ہے؟ | أَيُّ عَمَلٍ لَيْسَ بِمُفِيْدٍ ؟ |
| کون سی چیز صحیح نہیں ہے؟ | أَيُّ شَيْءٍ لَيْسَ بِصَحِيْحٍ ؟ |
| ہر لڑکا خوش ہے | كُلُّ وَلَدٍ مَسْرُوْرٌ |

| | |
|---|---|
| کیا ہر عالم اچھا ہے؟ | أَكُلُّ عَالِمٍ جَيِّدٌ؟ |
| کیا ہر ایک کوّا کالا ہے؟ | أَكُلُّ غُرَابٍ أَسْوَدُ؟ |
| کیا ہر شہر خوب صورت ہے؟ | أَكُلُّ بَلَدٍ جَمِيْلٌ؟ |
| کیا ہر آدمی موٹا ہے؟ | أَكُلُّ رَجُلٍ سَمِيْنٌ؟ |
| ہر آدمی دبلا نہیں ہے | كُلُّ رَجُلٍ لَيْسَ بِهَزِيْلٍ |
| ہر آدمی پست قد نہیں ہے | كُلُّ رَجُلٍ لَيْسَ بِقَصِيْرٍ |
| ہر طریقہ آسان نہیں ہے | كُلُّ مِنْهَاجٍ لَيْسَ بِسَهْلٍ |
| ہر دین حق نہیں ہے | كُلُّ دِيْنٍ لَيْسَ بِحَقٍّ |
| ہر عالم جید نہیں ہے | كُلُّ عَالِمٍ لَيْسَ بِجَيِّدٍ |

## درس (۱۷)

اَدَبٌ. اُسْتَاذٌ. اَدَبُ الْأُسْتَاذِ. دَرْسٌ. كِتَابٌ. دَرْسُ الْكِتَابِ. وَقْتٌ. لَعِبٌ. وَقْتُ اللَّعِبِ. لَوْنٌ. زَهْرٌ. لَوْنُ الزَّهْرِ.

فَصْلُ التِّيْنِ. فَضْلُ اللهِ. يَوْمُ الْجُمُعَةِ. يَوْمُ الْعِيْدِ. تَمْرِيْنُ الدَّرْسِ. دَرْسُ الْعَرَبِيِّ. قَلَمُ الرَّصَاصِ. قَلَمُ الْحِبْرِ.

**ترجمہ:**۔ ادب • استاذ • استاد کا ادب • سبق • کتاب • کتاب کا سبق • وقت • کھیل • کھیل کا وقت • رنگ • پھول • پھول کا رنگ •

انجیر کا موسم • اللہ کی مہربانی • جمعہ کا دن • عید کا دن • سبق کی مشق • عربی کا سبق • پنسل • فونٹن پن •

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| لڑکے کا نام | اِسْمُ الْوَلَدِ |
| آدمی کی تصویر | رَسْمُ الرَّجُلِ |
| باغ کا میوہ | فَاكِهَةُ الْحَدِيْقَةِ |
| گھر کا کام | شُغْلُ الْبَيْتِ |
| چوہے کا رنگ | لَوْنُ الْفَارِ |
| دوست کا گھر | بَيْتُ الصَّدِيْقِ |
| لکھنے کا وقت | وَقْتُ الْكِتَابَةِ |
| مسلم کا ایمان | إِيْمَانُ الْمُسْلِمِ |
| قیامت کا دن | يَوْمُ الْقِيَامَةِ |
| انجیر کا درخت | شَجَرُ التِّيْنِ |
| گلاب کا موسم | فَصْلُ الْوَرْدِ |
| طوطے کا پنجرہ | قَفَصُ الْبَبْغَاءِ |
| عرب کی زمین | أَرْضُ الْعَرَبِ |
| اللہ کا نام | اِسْمُ اللهِ |
| لکھنے کی مشق | تَمْرِيْنُ الْكِتَابَةِ |
| والد کے دوست | صَدِيْقُ الْوَالِدِ |
| اللہ کی کتاب | كِتَابُ اللهِ |
| قبر کا عذاب | عَذَابُ الْقَبْرِ |

| | |
|---|---|
| پڑھنے کا وقت | وَقْتُ الْقِرَاءَةِ |
| اللہ کا گھر | بَيْتُ اللهِ |
| کوّے کا رنگ | لَوْنُ الغُرَابِ |
| مچھلی کی شکل | شَكْلُ السَّمَكِ |
| گلاب کا پودا | غَرْسُ الْوَرْدِ |
| اللہ کا بندہ | عَبْدُ اللهِ |
| اللہ کا رسول | رَسُوْلُ اللهِ |
| قرآن کی تعلیم | تَعْلِيْمُ الْقُرْآنِ |
| تعلیم کا طریقہ | مِنْهَاجُ التَّعْلِيْمِ |

## درس (۱۸)

اَدَبُ الْأُسْتَاذِ وَاجِبٌ. دَرْسُ الْكِتَابِ سَهْلٌ. تَمْرِيْنُ الدَّرْسِ مُفِيْدٌ. يَوْمُ الْعِيْدِ عُطْلَةٌ. قَلَمُ الرَّصَاصِ رَخِيْصٌ. قَلَمُ الْحِبْرِ ثَمِيْنٌ. فَضْلُ اللهِ كَبِيْرٌ. دَرْسُ الْمُحَادَثَةِ مُفِيدٌ. فَصْلُ الشِّتَاءِ بَارِدٌ. فَصْلُ الصَّيْفِ حَارٌّ. اِسْمُ الْكِتَابِ مِنْهَاجُ الْعَرَبِيَّهِ.

**ترجمہ:-** استاد کا ادب واجب ہے• کتاب کا سبق آسان ہے• سبق کی مشق مفید ہے• عید کے دن چھٹی ہے• پنسل سستی ہے• فونٹن پن قیمتی ہے• اللہ کی مہربانی بڑی ہے• گفتگو کا سبق مفید ہے• جاڑے کا موسم ٹھنڈا ہے• گرمی کا موسم گرم ہے• کتاب کا نام منھاج العربیہ ہے•

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَالَوْنُ الْبَبْغَاءِ؟ | لَوْنُ الْبَبْغَاءِ أَخْضَرُ |
| مَا لَوْنُ الْفَأْرِ؟ | لَوْنُ الْفَارِ أَبْيَضُ |
| أَيُّ قَلَمٍ رَخِيْصٌ؟ | قَلَمُ الرَّصَاصِ رَخِيْصٌ |
| أَيُّ قَلَمٍ ثَمِيْنٌ؟ | قَلَمُ الْحِبْرِ ثَمِيْنٌ |
| أَيُّ فَصْلٍ حَارٌّ؟ | فَصْلُ الصَّيْفِ حَارٌّ |
| أَيُّ فَصْلٍ بَارِدٌ؟ | فَصْلُ الشِّتَاءِ بَارِدٌ |
| أَيُّ يَوْمٍ عُطْلَةٌ؟ | يَوْمُ الْعِيْدِ عُطْلَةٌ |
| أَيُّ مِنْهَاجٍ مُفِيْدٌ؟ | مِنْهَاجٌ جَدِيْدٌ مُفِيْدٌ |
| كَيْفَ شُغْلُ الْقِرَاءَةِ؟ | شُغْلُ الْقِرَاءَةِ جَيِّدٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| گلاب کا رنگ سُرخ ہے | لَوْنُ الْوَرْدِ أَحْمَرُ |
| قیامت کا دن حق ہے | يَوْمُ الْقِيَامَةِ حَقٌّ |
| قرآن کی تعلیم صحیح ہے | تَعْلِيْمُ الْقُرْآنِ صَحِيْحٌ |
| اللہ کا گھر مکّہ میں ہے | بَيْتُ اللهِ فِيْ مَكَّةَ |
| عید کا دن بہت قریب ہے | يَوْمُ الْعِيْدِ قَرِيْبٌ جِدًّا |
| گلاب کا پودا اچھا ہے | غَرْسُ الْوَرْدِ جَيِّدٌ |

| | |
|---|---|
| انجیر کا موسم دور ہے | فَصْلُ التِّيْنِ بَعِيْدٌ |
| کیا یہ گفتگو کا وقت ہے؟ | أَهٰذَا وَقْتُ الْمُحَادَثَةِ؟ |
| نہیں، یہ پڑھنے کا وقت ہے | لَا، هٰذَا وَقْتُ الْقِرَاءَةِ |
| تجھ پر اللہ کی رحمت ہے | رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْكَ |
| کیا آپ کے پاس فونٹن پن ہے؟ | أَعِنْدَكَ قَلَمُ الْحِبْرِ؟ |
| نہیں، میرے پاس پنسل ہے | لَا، عِنْدِيْ قَلَمُ الرَّصَاصِ |
| شہر کی ہوا اچھی ہے | هَوَاءُ بَلَدٍ جَيِّدٌ |
| جاڑے کا موسم دور نہیں ہے | فَصْلُ الشِّتَاءِ لَيْسَ بِبَعِيْدٍ |
| گرمی کا موسم تمھارے نزدیک کیسا ہے | كَيْفَ عِنْدَكَ فَصْلُ الصَّيْفِ؟ |

## درس (۱۹)

مَنْ عَلٰى هٰذَا الْكُرْسِيِّ؟ عَلَيْهِ وَلَدٌ. اَيُّ شَيْءٍ اَمَامَ الْوَلَدِ؟ اَمَامَهُ طَاوِلَةٌ. اَيُّ شَيْءٍ فَوْقَ الطَّاوِلَةِ؟ فَوْقَ الطَّاوِلَةِ كِتَابٌ وَقَلَمُ الرَّصَاصِ. أَيْنَ قَلَمُ الرَّصَاصِ؟ هُوَ فَوْقَ الْكِتَابِ، وَالْكِتَابُ تَحْتَهُ. مَنْ مَعَ ذٰلِكَ الْوَلَدِ؟ مَعَهُ صَدِيْقُهُ وَهُوَ اَمَامَهُ. أَيْنَ بَيْتُهُ؟ بَيْتُهُ وَرَاءَ الْمَدْرَسَةِ. هَلْ اِمْتِحَانُهُ قَبْلَ الْعُطْلَةِ؟ لَا، اِمْتِحَانُهُ بَعْدَ الْعُطْلَةِ. ذٰلِكَ الْوَلَدُ مَشْغُوْلٌ بِالْقِرَاءَةِ. وَصَدِيْقُهُ مَشْغُوْلٌ بِالْكِتَابَةِ.

**ترجمہ:-** اس کرسی پر کون ہے؟ اُس پر لڑکا ہے• کونسی چیز لڑکے کے سامنے ہے؟ اس کے سامنے میز ہے• کونسی چیز میز کے اوپر ہے؟ میز کے اوپر کتاب اور پنسل ہے• پنسل کہاں ہے؟ وہ کتاب کے اوپر ہے، اور کتاب اس کے نیچے ہے• اُس لڑکے کے ساتھ کون ہے؟ اُس کے

ساتھ اس کا دوست ہے اور وہ اُس کے سامنے ہے• اُس کا گھر کہاں ہے؟ اُس کا گھر مدرسہ کے پیچھے ہے• کیا اس کا امتحان چھٹی سے پہلے ہے؟ نہیں، اُس کا امتحان چھٹی کے بعد ہے• وہ لڑکا پڑھنے میں مشغول ہے• اور اُس کا دوست لکھنے میں مصروف ہے۔

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| تمھارے ساتھ کون ہے؟ | مَنْ مَعَكَ ؟ |
| میرے ساتھ میرا رب ہے | مَعِيْ رَبِّيْ |
| میں اللہ کے سامنے کھڑا ہوں | أَنَا وَاقِفٌ أَمَامَ اللهِ |
| اس کے ساتھ اس کا ایمان ہے | مَعَهٗ إِيْمَانُهٗ |
| اور میرے ساتھ میرا ایمان | وَمَعِيْ اِيْمَانِيْ |
| عمل علم کے لیے ضروری ہے | اَلْعَمَلُ لِلْعِلْمِ ضَرُوْرِيٌّ |
| تمھارا امتحان کب ہے؟ | مَتىٰ اِمْتِحَانُكَ ؟ |
| میرا امتحان تعطیل سے پہلے ہے | اِمْتِحَانِي قَبْلَ الْعُطْلَةِ |
| تمھارا سفر عید کے پہلے ہے یا عید کے بعد؟ | سَفَرُكَ قَبْلَ الْعِيْدِ أَوْ بَعْدَهٗ؟ |
| زمین کے نیچے کیا ہے؟ | مَاتَحْتَ الْأَرْضِ؟ |
| اس کے بعد میں ہوں اور میرے بعد تو | بَعْدَهٗ أَنَا وَ بَعْدِيْ أَنْتَ |
| کیا ہر انسان کے لیے موت ہے؟ | أَلِكُلِّ إِنْسَانٍ مَوْتٌ ؟ |
| کون سا دین حق ہے؟ | أَيُّ دِيْنٍ حَقٌّ؟ |

# درس (۲۰)

هٰذَا رَجُلٌ .هٰذَا رَجُلٌ مُسْلِمٌ .لَهٗ خُلُقٌ .لَهٗ خُلُقٌ طَيِّبٌ .فِى يَدِهٖ كِتَابٌ .فِى يَدِهٖ كِتَابٌ عَرَبِىٌّ .وَفِي ذٰلِكَ الكِتَابِ مِنهَاجٌ جَدِيْدٌ .ذٰلِكَ الرَّجُلُ مَشْغُوْلٌ بِالْقِرَاءَةِ .هٰذَا لِسَانٌ عَرَبِىٌّ .اَلْعَرَبِىُّ لِسَانٌ قَدِيْمٌ .وَهُوَ لَازِمٌ لِكُلِّ صَغِيْرٍ وَكَبِيْرٍ .هٰذَاجُزْءٌ اَوَّلُ .لِلّٰهِ حَمْدٌ كَثِيْرٌ .وَلَهٗ فَضْلٌ كَبِيْرٌ .هٰذَا دَرْسٌ سَهْلٌ .

**ترجمہ:** – یہ آدمی ہے•یہ مسلمان آدمی ہے•اُس کے اخلاق ہیں•اُس کے اخلاق اچھے ہیں•اُس کے ہاتھ میں کتاب ہے•اُس کے ہاتھ میں ایک عربی کتاب ہے•اور اس کتاب میں ایک نیا طریقہ ہے•وہ آدمی پڑھنے میں مشغول ہے•یہ عربی زبان ہے•عربی پرانی زبان ہے•اور وہ ہر چھوٹے بڑے کے لیے ضروری ہے•یہ پہلا حصہ ہے•اللہ کے لیے بڑی تعریف ہے•اور اس کی بڑی مہربانی ہے•یہ آسان سبق ہے•۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| هَلْ أَنْتَ وَلَدٌ مُسْلِمٌ؟ | نَعَمْ، أَنَا وَلَدٌ مُسْلِمٌ |
| هَلِ الْقُرْآنُ كِتَابٌ مُبَارَكٌ؟ | نَعَمْ ،اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ مُبَارَكٌ |
| أَهُوَ فِي لِسَانٍ عَرَبِيٍّ؟ | نَعَمْ،هُوَ فِيْ لِسَانٍ عَرَبِيٍّ |
| هَلِ الشِّتَاءُ فَصْلٌ بَارِدٌ؟ | نَعَمْ، اَلشِّتَاءُ فَصْلٌ بَارِدٌ |
| هَلِ الصَّيْفُ فَصْلٌ حَارٌّ؟ | نَعَمْ، اَلصَّيْفُ فَصْلٌ حَارٌّ |
| هَلْ مَكَّةُ بَلَدٌ مُبَارَكٌ؟ | نَعَمْ، مَكَّةُ بَلَدٌ مُبَارَكٌ |
| أَفِيْ هٰذَا الْكِتَابِ مِنْهَاجٌ جَدِيْدٌ؟ | نَعَمْ،فِى هٰذَاالْكِتَابِ مِنْهَاجٌ جَدِيْدٌ |

| | |
|---|---|
| أَفِي الْمَاءِ سَمَكٌ كَثِيْرٌ؟ | نَعَمْ،فِي الْمَاءِ سَمَكٌ كَثِيْرٌ |
| هَلِ الْبَبْغَاءُ طَائِرٌ جَمِيْلٌ؟ | نَعَمْ، اَلْبَبْغَاءُ طَائِرٌ جَمِيْلٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| (اچھا)شہر | بَلَدٌ طَيِّبٌ |
| (مبارک)کتاب | كِتَابٌ مُبَارَكٌ |
| (ٹھنڈا)پانی | مَاءٌ بَارِدٌ |
| (عربی)قرآن | قُرْآنٌ عَرَبِيٌّ |
| (عجیب)چیز | شَيْءٌ عَجِيْبٌ |
| (نیا)طریقہ | مِنْهَاجٌ جَدِيْدٌ |
| (پرانا)گھر | بَيْتٌ قَدِيْمٌ |
| (موٹا)آدمی | رَجُلٌ سَمِيْنٌ |
| (دبلا)لڑکا | وَلَدٌ هَزِيْلٌ |
| (خوب صورت)تصویر | رَسْمٌ جَمِيْلٌ |
| (نئی)چیز | شَيْءٌ جَدِيْدٌ |
| (میٹھا)انجیر | تِيْنٌ حُلْوٌ |
| (خوب صورت)پودا | غَرْسٌ جَمِيْلٌ |
| (چھوٹا)کونڈا | أَصِيْصٌ صَغِيْرٌ |
| (اچھا)موسم | فَصْلٌ طَيِّبٌ |

| | |
|---|---|
| (خوب صورت) گلاب | وَرْدٌ جَمِيْلٌ |
| (مسلم) آدمی | رَجُلٌ مُسْلِمٌ |
| (قیمتی) لباس | لِبَاسٌ ثَمِيْنٌ |
| (مشکل) کام | شُغْلٌ صَعْبٌ |
| (پرانا) دوست | صَدِيْقٌ قَدِيْمٌ |
| (نیا) سبق | دَرْسٌ جَدِيْدٌ |
| (عربی) زبان | لِسَانٌ عَرَبِيٌّ |
| (مسلمان) عالم | عَالِمٌ مُسْلِمٌ |
| (دینی) تعلیم | تَعْلِيْمٌ دِيْنِيٌّ |
| (اچھے) اخلاق | خُلُقٌ طَيِّبٌ |

# درس (۲۱)

هٰذَا وَلَدٌ مُجْتَهِدٌ .اَلْوَلَدُالْمُجْتَهِدُ مَحْبُوْبٌ .لَهٗ فَوْزٌ كَبِيْرٌ .فَهُوَ مَسْرُوْرٌ فِی كُلِّ وَقْتٍ .اَلْوَقْتُ عِنْدَهٗ شَیْءٌ ثَمِيْنٌ .ذٰلِكَ وَلَدٌ كَسْلَانُ .اَلْوَلَدُالْكَسْلَانُ مَذْمُوْمٌ .هُوَمَحْزُوْنٌ فِی كُلِّ وَقْتٍ.اَلْوَقْتُ عِنْدَهٗ لَيْسَ بِشَیْءٍ.اَلفَوْزُ لِلْمُجْتَهِدِ لَا لِلْكَسْلَانِ .هٰذَا وَلَدٌغَنِيٌّ .وَذٰلِكَ وَلَدٌ فَقِيْرٌ .

**ترجمہ:** – یہ محنتی لڑکا ہے• محنتی لڑکا پیارا ہے• اس کے لیے بڑی کامیابی ہے• تو وہ ہر وقت خوش ہے• وقت اس کے نزدیک قیمتی چیز ہے• وہ سست لڑکا ہے• سست لڑکا برا ہے• وہ ہر وقت غمگین ہے• وقت اس کے نزدیک کوئی چیز نہیں ہے• کامیابی محنتی کے لیے ہے، سست کے لیے نہیں• یہ مالدار لڑکا ہے، اور وہ فقیر لڑکا ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيُّ وَلَدٍ مَحْبُوْبٌ؟ | اَلْوَلَدُ الْمُجْتَهِدُ مَحْبُوْبٌ |
| أَيُّ وَلَدٍ مَذْمُوْمٌ؟ | اَلْوَلَدُ الْكَسْلَانُ مَذْمُوْمٌ |
| لِمَنِ الْفَوْزُ؟ | اَلْفَوْزُ لِلْوَلَدِ الْمُجْتَهِدِ |
| مَنِ الْمَسْرُوْرُ؟ | اَلْوَلَدُ الْمُجْتَهِدُ مَسْرُوْرٌ |
| مَنِ الْمَحْزُوْنُ؟ | اَلْوَلَدُ الْكَسْلَانُ مَحْزُوْنٌ |
| مَنِ الْغَنِيُّ؟ | اَلْوَلَدُ الْمُجْتَهِدُ غَنِيٌّ |
| مَنِ الْفَقِيْرُ؟ | اَلْوَلَدُ الْكَسْلَانُ فَقِيْرٌ |
| مَنِ الرَّسُوْلُ الْعَرَبِيُّ؟ | اَلرَّسُوْلُ الْعَرَبِيُّ مُحَمَّدٌ ﷺ |
| مَا الْقُرْآنُ الْمَجِيْدُ؟ | هُوَ كِتَابُ اللهِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| یہ پانی ہے | هٰذَا مَاءٌ |
| یہ (ٹھنڈا) پانی ہے | هٰذَا مَاءٌ بَارِدٌ |
| میں لڑکا ہوں | أَنَا وَلَدٌ |
| میں (مسلمان) لڑکا ہوں | أَنَا وَلَدٌ مُسْلِمٌ |
| وہ آدمی ہے | ذٰلِكَ رَجُلٌ |
| وہ (دولت مند) آدمی ہے | ذٰلِكَ رَجُلٌ غَنِيٌّ |
| وہ (رنجیدہ) آدمی ہے | ذٰلِكَ رَجُلٌ مَحْزُوْنٌ |

| | |
|---|---|
| یہ (محنتی) آدمی ہے | هٰذَا رَجُلٌ مُجْتَهِدٌ |
| (محنتی) آدمی برا نہیں ہے | اَلرَّجُلُ الْمُجْتَهِدُ لَيْسَ بِمَذْمُوْمٍ |
| (سست) آدمی محبوب نہیں ہے | اَلرَّجُلُ الْكَسْلَانُ لَيْسَ بِمَحْبُوْبٍ |
| (اسلامی) تعلیم بہت مفید ہے | اَلتَّعْلِيْمُ الْإِسْلَامِيُّ مُفِيْدٌ جِدًّا |
| محمد ﷺ رسول (عربی) ہیں | مُحَمَّدٌ ﷺ رَسُوْلٌ عَرَبِيٌّ |
| اسلام اچھا دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِيْنٌ حَسَنٌ |
| (عربی) زبان ہر مسلمان کے لیے بہت ضروری ہے | اَللِّسَانُ الْعَرَبِيُّ لِكُلِّ مُسْلِمٍ ضَرُوْرِيٌّ جِدًّا |
| (اچھا) پانی وضو کے لیے لازم ہے | اَلْمَاءُ الطَّاهِرُ لَازِمٌ لِلْوُضُوْءِ |
| وضو میں (بڑا) نفع ہے | فِي الْوُضُوْءِ نَفْعٌ كَبِيْرٌ |

# درس (۲۲)

هٰذَا دُكَّانُ الْفَاكِهَانِيِّ. فِيْهِ كُلُّ قِسْمٍ مِنَ الْفَاكِهَةِ مَوْجُوْدٌ. فِيْهِ رُمَّانٌ وَعِنَبٌ وَ تُفَّاحٌ وَمَوْزٌ وَ تِيْنٌ وَ بُرْتُقَالٌ. اَلرُّمَّانُ مُفِيْدٌ جِدًّا فِي الصَّيْفِ. وَالْبُرْتُقَالُ اَيْضًا مُفِيْدٌ فِيْهِ. قِنْوُ الْمَوْزِ مُعَلَّقٌ. وَفِيْهِ مَوْزٌ اَصْفَرُ. وَفِي الدُّكَّانِ مَوْزٌ اَحْمَرُ اَيْضًا. اَلْمَوْزُ الْاَصْفَرُ رَخِيْصٌ. وَالْمَوْزُ الْاَحْمَرُ ثَمِيْنٌ. ذٰلِكَ الدُّكَّانُ مَشْهُوْرٌ فِي الْبَلَدِ. وَهُوَ لِرَجُلٍ. اِسْمُهٗ مَجِيْدٌ وَهُوَ جَالِسٌ.

***ترجمہ:-*** یہ میوہ والے کی دکان ہے• اس میں ہر قسم کا میوہ موجود ہے• اس میں انار، انگور، سیب، کیلا، انجیر اور سنترہ ہے• انار گرمی میں بہت مفید ہے، اور سنترہ بھی اس میں مفید ہے• کیلے کی پھنی لٹکی ہوئی ہے• اور اس میں پیلا کیلا ہے، اور دکان میں سرخ کیلا بھی ہے• پیلا کیلا

سستا ہے،اور سرخ کیلا قیمتی ہے•وہ دکان شہر میں مشہور ہے•اور وہ ایک آدمی کی ہے•اس کا نام مجید ہے اور وہ بیٹھا ہے•۔

## سوالات و جوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيُّ دُكَّانٍ ذٰلِكَ ؟ | ذٰلِكَ دُكَّانُ الْفَاكِهَةِ |
| لِمَنْ هُوَ؟ | هُوَ لِرَجُلٍ |
| أَيْنَ هُوَ؟ | هُوَ فِي الدُّكَّانِ |
| أَفِيْهِ تُفَّاحٌ؟ | نَعَمْ: فِيْهِ تُفّاحٌ |
| أَفِيْهِ بُرْتَقَالٌ؟ | نَعَمْ: فِيْهِ بُرْتَقَالٌ |
| أَفِيْهِ تِيْنٌ؟ | نَعَمْ: فِيْهِ تِيْنٌ |
| هَلِ الرُّمَّانُ بَارِدٌ؟ | نَعَمْ: اَلرُّمَانُ بَارِدٌ |
| أَيُّ مَوْزٍ رَخِيْصٌ؟ | اَلْمَوْزُ الْأَصْفَرُ رَخِيْصٌ |
| أَيُّ مَوْزٍ ثَمِيْنٌ؟ | اَلْمَوْزُ الْأَحْمَرُ ثَمِيْنٌ |
| مَا اِسْمُ الْفَاكِهَانِيِّ؟ | اِسْمُ الْفَاكِهَانِيِّ مَجِيْدٌ |
| هَلْ هُوَ رَجُلٌ مُسْلِمٌ؟ | نَعَمْ: هُوَ رَجُلٌ مُسْلِمٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| وہاں میوہ والے کی دکان ہے | هُنَاكَ دُكَّانُ الْفَاكِهَانِيِّ |
| وہ محنتی آدمی ہے،سست نہیں | ذٰلِكَ رَجُلٌ مُجْتَهِدٌ، لَا كَسْلَانُ |
| اس کے پاس (پیلے) موز ہیں | عِنْدَهُ مَوْزٌ أَصْفَرُ |

| | |
|---|---|
| اور (لال) موز بھی | وَ مَوْزٌ أَحْمَرُ أَيْضًا |
| وہ پھنی بڑی ہے | ذٰلِكَ الْقِنْوُ كَبِيْرٌ |
| اس میں (بہت) موز ہیں | فِيْهِ مَوْزٌ كَثِيْرٌ |
| یہ (میٹھا) انار ہے | هٰذَا رُمَّانٌ حُلْوٌ |
| (چھوٹے) انگور میٹھے اور سستے ہیں | اَلْأَعْنَابُ الصَّغِيْرَةُ حُلْوَةٌ وَرَخِيْصَةٌ |
| اس کے باغ میں سنترے ہیں | فِي حَدِيْقَتِهٖ بُرْتَقَالٌ |
| اس کونڈے میں (خوب صورت) پودا ہے | فِيْ ذٰلِكَ الْأَصِيْصِ غَرْسٌ جَمِيْلٌ |
| اسلام (مشہور) دین ہے | اَلْإِسْلَامُ دِيْنٌ مَعْرُوْفٌ |
| اس کی تعلیم میں (بڑی) کامیابی ہے | فِيْ تَعْلِيْمِهٖ فَوْزٌ كَبِيْرٌ |
| قرآن (مجید) میں اسلام کی تعلیم ہے | فِي الْقُرْآنِ الْمَجِيْدِ تَعْلِيْمُ الْإِسْلَامِ |
| وہ (عربی) زبان میں ہے | هُوَ فِيْ لِسَانٍ عَرَبِيٍّ |

## درس (۲۳)

### اَلْوَلَدُ الْمُؤَدَّبُ

اَلْاَدَبُ شَيْءٌ عَظِيْمٌ. هٰذَا وَلَدٌ مُؤَدَّبٌ. خُلُقُهٗ طَيِّبٌ. هُوَ اَوَّلُ فِي السَّلَامِ عَلٰى كُلِّ كَبِيْرٍ، اَلْأُسْتَاذُ عِنْدَهٗ مِثْلُ الْوَالِدِ. لِكُلِّ شُغْلٍ عِنْدَهٗ وَقْتٌ مَعْلُوْمٌ، لَهٗ جِدٌّ فِي كُلِّ شَيْءٍ، فَهُوَ وَلَدٌ مُجْتَهِدٌ، لَا كَسْلَانُ. فَمَا لِلْكَسْلَانِ مِنْ خَيْرٍ. لِذٰلِكَ لَهٗ فَوْزٌ عَظِيْمٌ. وَهُوَ خَيْرُ مِثَالٍ لِغَيْرِهٖ. وَهٰذَا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ عَلَيْهِ. اَلْجِدُّ شَيْءٌ عَظِيْمٌ، بِهٖ عِزَّةٌ وَبِغَيْرِهٖ ذِلَّةٌ.

## باادب لڑکا

**ترجمہ:-** ادب بڑی چیز ہے • یہ باادب لڑکا ہے • اس کے اخلاق اچھے ہیں • وہ ہر بڑے پر سلام میں پہل کرتا ہے • استاد اس کے نزدیک باپ کی طرح ہے • ہر کام کے لیے اس کے پاس ایک متعیّن وقت ہے • ہر چیز میں اس کی کوشش ہے • تو وہ محنتی لڑکا ہے، سست نہیں • سست کے لیے کوئی بھلائی نہیں ہے • اسی وجہ سے اس کے لیے بڑی کامیابی ہے • اور وہ دوسروں کے لیے بہترین مثال (نمونہ عمل) ہے • یہ اس پر اللہ کی مہربانی سے ہے • کوشش بڑی چیز ہے، اسی سے عزت ہے اور اس کے علاوہ سے ذلت ہے۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَا هُوَ الأَدَبُ؟ | اَلْأَدَبُ شَيْئٌ عَظِيْمٌ |
| أَيُّ وَلَدٍ مَحْبُوْبٌ؟ | اَلْوَلَدُ الْمُؤَدَّبُ مَحْبُوْبٌ |
| مَنْ خَيْرُ مِثَالٍ؟ | اَلْوَلَدُ الْمُجْتَهِدُ خَيْرُ مِثَالٍ |
| كَيْفَ خُلُقُ الْمُؤَدِّبِ؟ | خُلُقُهُ طَيِّبٌ |
| هَلْ لِلْكَسْلَانِ مِنْ خَيْرٍ ؟ | لَا مَا لِلْكَسْلَانِ مِنْ خَيْرٍ |
| لِمَنِ الْفَوْزُ؟ | اَلْفَوْزُ لِلْمُجْتَهِدِ |
| أَذٰلِكَ الْمُؤَدَّبُ مُسْلِمٌ؟ | نَعَمْ: ،ذٰلِكَ الْمُؤَدَّبُ مُسْلِمٌ |
| أَلَهُ خُلُقٌ طَيِّبٌ؟ | نَعَمْ، لَهُ خُلُقٌ طَيِّبٌ |

### ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| یہاں ایک لڑکا ہے | هٰهُنَا وَلَدٌ |

| | |
|---|---|
| وہ (مؤدب) لڑکا ہے | هُوَ وَلَدٌ مُؤَدَّبٌ |
| (مؤدب) لڑکا پیارا ہے، بُرا نہیں | اَلْوَلَدُ الْمُؤَدَّبُ مَحْبُوْبٌ، لَا مَذْمُوْمٌ |
| علم ہر شخص کے لیے نعمت ہے | اَلْعِلْمُ نِعْمَةٌ لِكُلِّ شَخْصٍ |
| کھیل ہر وقت اچھا نہیں | اَللَّعِبُ فِيْ كُلِّ وَقْتٍ لَيْسَ بِجَيِّدٍ |
| کوشش (بڑی) چیز ہے | اَلْجِدُّ شَيْءٌ عَظِيْمٌ |
| اس میں (بڑی) کامیابی ہے | فِيْهِ فَوْزٌ كَبِيْرٌ |
| اچھے اخلاق محبت کا سبب ہیں | اَلْخُلُقُ الطَّيِّبُ سَبَبُ الْمَحَبَّةِ |
| پڑھنا بہترین کام ہے | اَلْقِرَاءَةُ خَيْرُ شُغْلٍ |
| اسلام بہترین دین ہے | اَلْإِسْلَامُ خَيْرُ دِيْنٍ |
| محمد ﷺ بہترین رسول ہیں | مُحَمَّدٌ خَيْرُ رَسُوْلٍ |
| اسلامی تعلیم بہترین تعلیم ہے | اَلتَّعْلِيْمُ الْإِسْلَامِيُّ خَيْرُ التَّعْلِيْمِ |
| قرآن (مجید) اللہ کی کتاب ہے | اَلْقُرْآنُ كِتَابُ اللهِ |

# درس (۲۴)

## يَا اَللّٰهُ

أَنَا عَبْدُكَ ،وَأَنْتَ رَبِّي وَرَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ،أَنْتَ خَالِقِيْ وَخَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ. أَنَا عَبْدٌ صَغِيْرٌ وَأَنْتَ رَبٌّ كَبِيْرٌ .لِلّٰهِ الْحَمْدُ ،وَلَهُ الْمُلْكُ،لَيْسَ لَهُ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ،وَلَهُ الْقُوَّةُ وَلَهُ الْعِزَّةُ وَهُوَ اللهُ فِي الْأَرْضِ وَفِي السَّمَاءِ ،فَضْلُهُ كَبِيْرٌ،كُلُّ شَيْءٍمِنْ عِنْدِهٖ ،فَهُوَ خَالِقٌ وَرَازِقٌ وَهُوَ رَحِيْمٌ ،لَا ظَالِمٌ ،عِنْدَهُ خَيْرٌ كَثِيْرٌ وَثَوَابٌ عَظِيْمٌ .فَشُكْرُهُ وَاجِبٌ عَلَى الْإِنْسَانِ .

## یا اللہ

**ترجمہ:** میں تیرہ بندہ ہوں، اور تو میرا رب ہے اور ہر چیز کا رب ہے، تو میرا پیدا کرنے والا ہے اور ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے، میں چھوٹا بندہ ہوں اور تو بڑا رب ہے، اللہ ہی کے لیے تعریف ہے، اور اسی کے لیے بادشاہت ہے، بادشاہت میں اس کا کوئی شریک نہیں ہے، اسی کے لیے طاقت وقوت اور اسی کے لیے عزت ہے، اور وہ اللہ زمین وآسمان میں ہے، اس کا فضل بڑا ہے، ہر چیز اس کے پاس سے ہے، وہی پیدا کرنے والا رزق دینے والا اور وہ مہربان ہے، ظالم نہیں، اس کے پاس بہت بھلائی اور بڑا ثواب ہے، تو اس کا شکر انسان پر ضروری ہے۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنِ الْخَالِقُ؟ | اَللّٰہُ خَالِقٌ |
| مَنِ الرَّازِقُ؟ | اَللّٰہُ رَازِقٌ |
| مَنِ الرَّحِيْمُ؟ | اَللّٰہُ رَحِيْمٌ |
| لِمَنِ الْحَمْدُ؟ | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ |
| لِمَنِ الْعِزَّةُ؟ | اَلْعِزَّةُ لِلّٰہِ |
| لِمَنِ الْمُلْكُ؟ | اَلْمُلْكُ لِلّٰہِ |
| لِمَنِ الأَرْضُ؟ | اَلْأَرْضُ لِلّٰہِ |
| لِمَنِ السَّمَاءُ؟ | اَلسَّمَاءُ لِلّٰہِ |
| أَلَهٗ شَرِيْكٌ؟ | لَا، لَيْسَ لَهٗ شَرِيْكٌ |
| أَهُوَ ظَالِمٌ؟ | لَا، هُوَ لَيْسَ بِظَالِمٍ |
| أَأَنْتَ عَبْدُ اللّٰہِ؟ | نَعَمْ، أَنَا عَبْدُ اللّٰہِ |

| | |
|---|---|
| مَنْ رَبُّكَ؟ | رَبِّیَ اللهُ |
| مَنْ خَيْرُ رَسُوْلٍ؟ | خَيْرُ رَسُوْلٍ مُحَمَّدٌ ﷺ |
| أَيُّ لِسَانٍ ضَرُورِيٌّ لِلْمُسْلِمِ؟ | اَللِّسَانُ الْعَرَبِيُّ ضَرُوْرِیٌّ لِلْمُسْلِمِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| اللہ زمین اور آسمان کا پیدا کرنے والا ہے | اَللهُ خَالِقُ الْأَرْضِ وَالسَّمَاءِ |
| میں اللہ کا بندہ ہوں | أَنَا عَبْدُ اللهِ |
| میرا رب ظالم نہیں ہے | رَبِّي لَيْسَ بِظَالِمٍ |
| دین میں بہت بھلائی ہے | فِي الدِّيْنِ خَيْرٌ كَثِيْرٌ |
| اللہ کے پاس بہت ثواب ہے | عِنْدَ اللهِ ثَوَابٌ عَظِيْمٌ |
| میرا رسول بہترین انسان ہے | رَسُوْلِی خَيْرُ إِنْسَانٍ |
| اے اللہ! تیری تعریف ہر ایک بندہ پر واجب ہے | يَا اَللهُ! حَمْدُكَ وَاجِبٌ عَلَى كُلِّ عَبْدٍ |
| ہر چیز تیری مہربانی سے ہے | كُلُّ شَيْءٍ مِنْ فَضْلِكَ |
| عربی زبان مشکل نہیں ہے | اَللِّسَانُ الْعَرَبِيُّ لَيْسَ بِصَعْبٍ |
| بلکہ تعلیم کا طریقہ مشکل ہے | بَلْ مِنْهَاجُ التَّعْلِيْمِ صَعْبٌ |
| عربی ہر مسلمان کے لیے لازم ہے | اَلْعَرَبِيُّ لَازِمٌ لِكُلِّ مُسْلِمٍ |
| اس میں قرآن ہے | فِيْهِ قُرْآنٌ |
| اس میں حدیث ہے | فِيْهِ حَدِيْثٌ |

# درس (۲۵)

## اَلْقُرْآنُ الْمَجِيْدُ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ، لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ، وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ، وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ، هٰذَا رَبِّي، نَصْرٌ مِنَ اللهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ، ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللهِ، كُلٌّ مِنْ عِنْدِ اللهِ.

اَلْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ، اَلَيْسَ الصُّبْحُ بِقَرِيْبٍ؟ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ؟ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ. هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ. هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ.

## قرآن مجید

**ترجمہ:** - تمام تعریف اللہ کے لیے ہے•اللہ ہی کے لیے مشرق ومغرب ہے•اور وہ ہر ممکن چیز پر قادر ہے•اور وہ بخشنے والا مہربان ہے•اور وہ سننے جاننے والا ہے•اور وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے•یہ میرا رب ہے•اللہ کی طرف سے مدد اور فتح قریب ہے•وہ فضل ومہربانی اللہ کی طرف سے ہے•ہر چیز اللہ کے پاس سے ہے•حق تیرے رب کی طرف سے ہے•کیا صبح قریب نہیں ہے؟ کیا یہ حق سے نہیں ہے؟ وہ بڑی کامیابی ہے•یہ عجیب چیز ہے•یہ میرے رب کے فضل سے ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| لِمَنِ الْمَشْرِقُ؟ | اَلْمَشْرِقُ لِلّٰهِ |
| لِمَنِ الْمَغْرِبُ؟ | اَلْمَغْرِبُ لِلّٰهِ |
| مِنْ أَيْنَ النَّصْرُ؟ | اَلنَّصْرُ مِنَ اللهِ |
| أَهٰذَا مِنْ فَضْلِ اللهِ؟ | نَعَمْ، هٰذَا مِنْ فَضْلِ اللهِ |

| | |
|---|---|
| لِمَنِ الْحَمْدُ؟ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ |
| هَلِ الإِسْلَامُ حَقٌّ؟ | نَعَمْ، اَلْإِسْلَامُ حَقٌّ |
| هَلِ الْقُرْآنُ كِتَابُ اللهِ؟ | نَعَمْ، اَلْقُرْآنُ كِتَابُ اللهِ |
| مَادِيْنُكَ ؟ | دِيْنِيَ الْإِسْلَامُ |
| مَنْ نَبِيُّكَ؟ | نَبِيُّنَا مُحَمَّدٌ ﷺ . |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| اللہ میرا رب ہے | اَللهُ رَبِّي |
| اور وہ مہربان ہے | وَ هُوَ رَحِيْمٌ |
| ہر چیز اس کے لیے ہے | لَهُ كُلُّ شَيْءٍ |
| اے میرے رب! تو جاننے والا ہے | يَا رَبِّي! أَنْتَ عَلِيْمٌ |
| تو سننے والا ہے | أَنْتَ سَمِيْعٌ |
| ہر چیز تیرے پاس سے ہے | كُلُّ شَيْءٍ مِنْ عِنْدِكَ |
| تو میرا رب ہے | أَنْتَ رَبِّي |
| میں ظالم ہوں | أَنَا ظَالِمٌ |
| تو مہربان ہے | أَنْتَ رَحِيْمٌ |
| تو بخشنے والا ہے | أَنْتَ غَفُوْرٌ |
| تیرے لیے تعریف ہے | لَكَ الْحَمْدُ |
| اسلام بہترین مذہب ہے | أَلْإِسْلَامُ خَيْرُ مَذْهَبٍ |
| اس میں انسان کی نجات ہے | فِيْهِ نَجَاةُ الْإِنْسَانِ |

| | |
|---|---|
| یہ (فطری) دین کامیابی کا سبب ہے | هٰذَا الدِّيْنُ الطَّبْعِي سَبَبُ الْفَوْزِ |
| اس کی تعلیم قرآن (مجید) میں ہے | تَعْلِيْمُهٗ فِى الْقُرْآنِ الْمَجِيْدِ |
| قرآن (مجید) عمل کے لیے ہے | اَلْقُرْآنُ الْمَجِيْدُ لِلْعَمَلِ |
| فقط برکت کے لیے نہیں | لَا لِلْبَرْكَةِ فَقَطْ |
| اللہ کی مدد (بڑی) چیز ہے | نَصْرُ اللهِ شَيْءٌ عَظِيْمٌ |
| وہ (بڑی) کامیابی ہے | هُوَ فَوْزٌ كَبِيْرٌ |
| کیا فتح قریب نہیں ہے؟ | أَلَيْسَ الْفَتْحُ بِقَرِيْبٍ؟ |
| (بڑی) کوشش سے (بڑی) کامیابی ہے | اَلْفَوْزُ الْكَبِيْرُ مِنَ الْجِدِّ الْكَبِيْرِ |
| اس کے لیے اخلاص بھی بہت ضروری ہے | اَلْإِخْلَاصُ لَهٗ ضَرُوْرِيٌّ جِدًّا أَيْضًا |

## تمرین (۱)

اَلْقُرآنُ كِتَابٌ مُبَارَكٌ وَهُوَ كَلَامُ اللهِ لَيْسَ فِيْهِ شَكٌّ لِلْمُسْلِمِ،وَالْكَافِرُ لَهٗ شَكٌّ وَجَزَاؤُهٗ جَهَنَّمُ ،وَهُوَ فِي لِسَانٍ عَرَبِيٍّ .وَالْعَرَبِيُّ حُصُوْلُهٗ سَهْلٌ لَا صَعْبٌ ،بَلْ مِنْهَاجُ تَعْلِيْمِهٖ صَعْبٌ ،وَغَفْلَةُ الْمُسْلِمِ مِنْهُ خَطَاءٌ كَبِيْرٌ وَظُلْمٌ عَظِيْمٌ .

اَلْقُرْآنُ الْمَجِيْدُ هِدَايَةٌ لِلْكُلِّ وَفِيْهِ بَيَانُ الْإِسْلَامِ،وَالإِسْلَامُ خَيْرُ دِيْنٍ ،وَصَاحِبُهٗ مُحَمَّدٌ عَرَبِيٌّ وَهُوَ رَحْمَةٌ لِلْإِنْسَانِ ،وَالإِنْسَانُ مِنْ آدَمَ ،لَا مِنَ الْقِرْدِ ،وِمِنَ الإِنْسَانِ أَبْيَضُ وَأَسْوَدُ وَأَحْمَرُ وَأَصْفَرُ،وَمِنْهُ طَوِيْلٌ وَقَصِيْرٌ وَهَزِيْلٌ وَسَمِيْنٌ وَمُسْلِمٌ وَكَافِرٌ .لِلْمُسْلِمِ عِزَّةٌ وَلِلْكَافِرِ ذِلَّةٌ .مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللهِ ،وَهُوَ رَحِيْمٌ بِخَلْقِ اللهِ ،خُلْقُهٗ عَظِيْمٌ ،فِيْ تَعْلِيْمِهٖ ثَوَابُ الدُّنْيَا وَالآخِرَةِ ،وَمِنَ الْعَمَلِ بِهٖ نَفْعٌ كَثِيْرٌ وَفَوْزٌ كَبِيْرٌ،فَهُوَ خَيْرُ عَبْدٍ وَخَيْرُ رَسُوْلٍ ،لَيْسَ لَهٗ مِثْلٌ فِيْ خَلْقِ اللهِ .هٰذَا تَمْرِيْنٌ مُفِيْدٌ ،وَهٰذَا التَّمْرِيْنُ سَهْلٌ مِنَ الأَوَّلِ إِلَى الآخِرِ .

## تمرین:(۱)

**ترجمہ:-** قرآن مبارک کتاب ہے اور وہ اللہ کا کلام ہے اس میں مسلم کے لیے کوئی شک نہیں ہے•اور کافر کے لیے شک ہے اور اس کا بدلہ جہنم ہے•اور وہ عربی زبان میں ہے•اور عربی کا حاصل کرنا آسان ہے مشکل نہیں•بلکہ اس کی تعلیم کا طریقہ مشکل ہے•اور اس سے مسلمان کی غفلت بڑی خطا اور بڑا ظلم ہے•۔

قرآن مجید ہر شخص کے لیے ہدایت ہے اور اس میں اسلام کا بیان ہے • اور اسلام بہترین دین ہے • اور اس کے مرکز (والی) محمد عربی ﷺ ہیں • اور وہ انسان کے لیے رحمت ہیں • اور انسان آدم علیہ السلام سے ہے • نہ کہ بندر سے • اور انسان میں سے گورے، کالے، سرخ اور پیلے ہیں • اور اسی میں سے لمبے، پست قد، دبلے، موٹے مسلمان اور کافر ہیں • مسلمان کے لیے عزت اور کافر کے لیے ذلت ہے • محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں • اور وہ اللہ کی مخلوق پر مہربان ہیں • ان کے اخلاق بلند ہیں • ان کی تعلیم میں دنیا اور آخرت کا ثواب ہے • اور اس پر عمل کرنے میں بڑا نفع اور بڑی کامیابی ہے • وہ بہترین بندے اور بہترین رسول ہیں • اللہ کی مخلوق میں ان کی کوئی نظیر نہیں ہے • یہ مفید مشق ہے • اور یہ مشق شروع سے آخر تک بہت آسان ہے۔

### تمرین (۲)

مَنْ أَنْتَ؟ أَنَا مُسْلِمٌ.هَلْ أَنْتَ طَيِّبٌ؟ نَعَمْ،أَنَا طَيِّبٌ .اَىُّ شُغْلٍ خَيْرٌ عِنْدَكَ ؟ عِنْدِي ذِكْرُ اللهِ خَيْرٌ .اَىُّ شُغْلٍ بَعْدَهُ خَيْرٌ؟ بَعْدَهُ اَلْقِرَاءَةُ وَالْكِتَابَةُ خَيْرٌ ،اَىُّ شَيْءٍ ضَرُوْرِيٌّ لِلْكِتَابَةِ ؟قَلَمُ الرَّصَاصِ ضَرُوْرِيٌّ لِلْكِتَابَةِ وقَلَمُ الْحِبْرِ أَيْضًا.

أَلَكَ حَدِيْقَةٌ؟ نَعَمْ،لِيْ حَدِيْقَةٌ .مَا فِي الْحَدِيْقَةِ ؟فِي الْحَدِيْقَةِ كَثِيْرٌ مِنَ الشَّجَرِ وَالزَّهْرِ وَالْفَاكِهَةِ .وَمِنَ الْفَاكِهَةِ رُمَّانٌ وَتِيْنٌ وَعِنَبٌ وَتُفَّاحٌ وَ بُرْتَقَالٌ

وَمَوْزٌ.

فِيْ فَصْلِ الصَّيْفِ اَلرُّمَّانُ وَالْبُرْتَقَالُ وَالتُّفَّاحُ مُفِيْدٌ ،وَفِيْ فَصْلِ الشِّتَاءِ اَلتِّيْنُ وَالْعِنَبُ مُفِيْدٌ.

وَهٰذَا مِنْ فَضْلِ اللهِ وَقُدْرَتِهٖ ،وَفَضْلُ اللهِ عَظِيْمٌ.

أَفِيْ كُلِّ شَيْءٍ قُدْرَةُ اللهِ؟ نَعَمْ،فِيْ كُلِّ شَيْءٍ قُدْرَتُهٗ.

## تمرین(۲)

**ترجمہ:** توکون ہے؟میں مسلمان ہوں•کیاتواچھاہے؟ہاں:میں اچھاہوں•کونساکام تیرے نزدیک بہتر ہے؟اللہ کاذکر میرے نزدیک بہتر چیز ہے•اس کے بعد کونساکام بہتر ہے؟اس کے بعد پڑھنااور لکھنا بہتر ہے•لکھنے کے لیے کونسی چیز ضروری ہے؟لکھنے کے لیے پنسل ضروری ہے اور فونٹن پن بھی•

کیاتیراباغ ہے؟ہاں:میراباغ ہے•باغ میں کیاہے؟باغ میں بہت سے درخت،پھول اور میوہ ہیں•اور میوہ میں سے انار،انجیر،انگور،سیب،سنترہ اور کیلاہے•

گرمی کے موسم میں انار،سنترہ اور سیب مفید ہے•اور جاڑے کے موسم میں انجیر،انگور مفید ہے•اور یہ اللہ کے فضل اور اس کی قدرت سے ہے•اللہ کافضل بڑاہے•

کیاہر چیز میں اللہ کی قدرت ہے؟ہاں:ہر چیز میں اللہ کی قدرت ہے۔

نام کتاب: مصباح العربیہ شرح منہاج العربیہ دوم

شارح: محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف

تقریظ: حضرت مولانا ناظم علی مصباحی، استاذ جامعہ اشرفیہ

نظر ثانی: مولانا ذیشان مصباحی امروہہ، مولانا امام الدین مصباحی گریڈی

رابطہ نمبر: 9458201735 – 8057889427

کمپوزنگ: محمد گل ریز رضا مصباحی

----(ملنے کے پتے)----

- قادری کتاب گھر، بریلی شریف
- المجمع الاسلامی، مبارک پور، اعظم گڑھ
- مکتبہ حافظ ملت، مبارک پور اعظم گڑھ
- قادری بک ڈپو بریلی شریف یوپی
- مکتبۃ المصطفی بریلی شریف یوپی
- مکتبہ رحمانیہ درگاہ اعلی حضرت بریلی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مصباح العربیۃ
# شرح
# منہاج العربیۃ
## دوم

شارح

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بہیڑی، بریلی شریف

ناشر

مصباحی لائبریری، مدناپور، بہیڑی، بریلی شریف

# تقریظ جلیل

حضرت علامہ مولانا **محمد ناظم علی** مصباحی، استاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ

---

بسم اللہ الرحمن الرحیم

دین اسلام کا اہم ماخذ قرآن کریم اور حدیث پاک ہے، قرآن کریم کی تفسیر اور اس سے ماخوذ و مستنبط عقائد و احکام احادیث کریمہ کی شرحیں وغیرہ عربی زبان میں ہیں اور عربی زبان سے ناواقف لوگ اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کیسے کریں یہ ایک اہم مسئلہ تھا اس دشواری کو زائل کرنے اور اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کو آسان کرنے کے لیے گوناگوں کوششیں عمل میں آئیں، اسی سلسلۃ الذہب کی ایک اہم کڑی علم صرف و نحو کی تدوین اور انشا پردازی کی تسہیل وغیرہ ہیں۔

اسلامی مدارس میں علم صرف و نحو اور انشا پردازی کا داخل نصاب ہونا اسی تسہیل کے پیش نظر ہے، بحمدہ تبارک و تعالی ارباب علم و دانش کی اس پیہم کوشش سے ایسے گراں قدر افراد پیدا ہوئے جنھیں عربی زبان و ادب میں حیرت انگیز مہارت حاصل ہوئی اور اخذ و استفادہ کا حسین سلسلہ روز افزوں ترقی کرتا رہا اور ان شاء اللہ الرحمٰن ترقی کرتا رہے گا عربی زبان و ادب کی گراں قدر خدمت دینے والوں کا ایک عظیم کارواں ہے جو روز و شب اس خدمت کی انجام دہی میں مسلسل مصروف عمل ہے جنھیں ارباب علم و دانش اور اصحاب فکر و نظر اچھی طرح جانتے ہیں۔

عربی زبان و ادب کو فروغ دینے اور اس کی تحصیل کو آسان تر کرنے کے لیے جو کتابیں معرض وجود میں آئیں ان میں سے ایک "منهاج العربية" ہے جس کے پانچ حصے ہیں ملک کے مختلف مدارس میں یہ کتاب داخل نصاب اور داخل درس ہے دیگر کتابوں کی طرح اس کتاب سے بھی عربی زبان و ادب سے واقفیت میں کافی مدد ملتی ہے جس کا بخوبی اندازہ ان طالبان علومِ نبویہ کو ہے جنھوں نے اس کتاب سے حظِّ وافر حاصل کیا ہے یہ کتاب اگرچہ ابتدائی درجات میں داخل درس ہے مگر عربی زبان و ادب کی دشواریاں زائل کرنے میں اس کا اہم کردار ہے اس کتاب کی تدریس کا جو طریقہ معروف و معتاد ہے اس سے طلبہ و اساتذہ بخوبی آگاہ ہیں، اذہان چونکہ مختلف

ہیں خاص کر انشا پردازی میں طلبہ کو جو دقتیں پیش آتی ہیں وہ اساتذہ طلبہ سب پر عیاں ہیں۔

اس صعوبت کو زائل کرنے کے لیے جامعہ اشرفیہ کے شعبہ تخصص فی الادب کے ایک لائق و فائق فاضل جناب مولانا گل ریز رضا مصباحی بریلی نے اس کتاب "منہاج العربیہ دوم" کے عربی جملوں کو اردو اور اردو جملوں کو عربی میں منتقل کیا ہے تاکہ اخذ و استفادہ آسان ہو، طلبہ کو عربی و اردو انشا پردازی میں از خود کوشش کرنی چاہیے کہ عربی کا اردو میں ترجمہ کریں اور اردو کو عربی میں منتقل کریں اور جہاں دشواری درپیش ہو اس کی طرف مراجعت کریں اور دیکھیں کہ ہماری کوشش کہاں تک کامیاب ہے خود کوشش نہ کرنا اور کسی کتاب یا کاپی سے نقل کر دینے سے کبھی بھی انشا پردازی پر قدرت حاصل نہیں ہو سکتی اور نہ ہی اس سے خود اعتمادی حاصل ہو سکتی ہے۔

مولانا موصوف کی یہ کوشش گراں قدر اور اخذ و تحصیل کی راہ میں ایک اضافہ ہے جس سے نہ صرف طلبہ بلکہ اساتذہ کو بھی مدد ملے گی اور بہت سی لغزشوں سے نجات حاصل ہو گی اللہ عزوجل اپنے پیارے حبیب پاک ﷺ کے صدقے میں اس کتاب کے نفع کو عام و تام فرمائے اور اس کتاب سے اخذ و استفادہ کا صحیح طریقہ القا فرمائے اور مولانا موصوف کے علم و فضل میں ترقی عطا فرمائے اور مزید قلمی خدمت کی توفیق رفیق بخشے اور جامعہ اشرفیہ کا نام روشن کرنے اور اس کی خدمات کو مزید عام کرنے کی توفیق رفیق بخشے اور دارین کی سعادتوں سے مالا مال فرمائے! اٰمین بجاہ النبی الامین الکریم علیہ و علی آلہ و صحبہ افضل الصلاۃ و التسلیم.

محمد ناظم علی رضوی مصباحی
خادم جامعہ اشرفیہ
مبارک پور اعظم گڑھ یوپی
۲۳/ اپریل ۲۰۱۴ بروز چہار شنبہ

# درس (۱)

## مؤنث اسمائے اشارہ

هٰذِهِ .تِلْكَ .هٰذِهِ بِنْتٌ .تِلْكَ طَاوِلَةٌ .هٰذِهِ مِبْرَاةٌ .تِلْكَ مِحَّايَةٌ .هٰذِهِ كُرَّاسَةٌ .اَلْبِنْتُ جَالِسَةٌ .اَلطّاوِلَةُ صَغِيْرَةٌ .اَلْمِبْرَاةُ جَدِيْدَةٌ .اَلْمَحَّايَةُ مُفِيْدَةٌ .اَلْكُرَّاسَةُ ضَرُوْرِيَّةٌ .هٰذِهِ الْبِنْتُ جَمِيْلَةٌ .لَا قَبِيْحَةٌ .تِلْكَ الطَّاوِلَةُ صَغِيْرَةٌ لَا كَبِيْرَةٌ .تِلْكَ الْمِبْرَاةُ جَدِيْدَةٌ ،لَا قَدِيْمَةٌ .كُلُّ شَيْءٍ فِي هٰذَاالرَّسْمِ لِلْبِنْتِ .اَلْبِنْتُ مَشْغُوْلَةٌ بِالْقِرَاءَةِ .اَلْقِرَاءَةُ لَازِمَةٌ لِكُلِّ بِنْتٍ.

**ترجمہ:-** یہ •وہ •یہ لڑکی ہے •وہ میز ہے •یہ قلم تراش ہے •وہ ربر ہے •یہ کاپی ہے •لڑکی بیٹھی ہے •میز چھوٹی ہے •قلم تراش نیا ہے •ربر مفید ہے •کاپی ضروری ہے •یہ لڑکی خوب صورت ہے، بد صورت نہیں •وہ میز چھوٹی ہے، بڑی نہیں •وہ قلم تراش نیا ہے، پرانا نہیں •اس تصویر کی ہر چیز لڑکی کے لیے ہے •لڑکی پڑھنے میں مشغول ہے •پڑھنا ہر لڑکی کے لیے ضروری ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| اَيْنَ تِلْكَ الْبِنْتُ؟ | تِلْكَ الْبِنْتُ فِي الْغُرْفَةِ |
| لِمَنْ الْمِبْرَاةُ؟ | اَلْمِبْرَاةُ لِلْبِنْتِ |
| لِمَنِ الْكُرَّاسَةُ؟ | اَلْكُرَّاسَةُ لِلْبِنْتِ |
| كَيْفَ تِلْكَ الْمِبْرَاةُ؟ | تِلْكَ الْمِبْرَاةُ جَدِيْدَةٌ |
| اَيْنَ الطَّاوِلَةُ؟ | اَلطَّاوِلَةُ أَمَامَ الْبِنْتِ |
| مَنْ مَشْغُوْلٌ بِالْقِرَأةِ؟ | اَلْبِنْتُ مَشْغُوْلَةٌ بِالْقِرَاءَةِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
| --- | --- |
| یہ کاپی ہے | هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ |
| وہ ربر ہے | تِلْكَ مِحَّايَةٌ |
| یہ قلم تراش ہے | هٰذِهٖ مِبْرَاةٌ |
| وہ باغ ہے | تِلْكَ حَدِيْقَةٌ |
| یہ مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَةٌ |
| یہ میز ہے | هٰذِهٖ طَاوِلَةٌ |
| وہ کرسی ہے | ذٰلِكَ كُرْسِيٌّ |
| یہ دوات ہے | هٰذِهٖ دَوَاةٌ |
| وہ قلم ہے | ذٰلِكَ قَلَمٌ |
| یہ لڑکا ہے | هٰذَا وَلَدٌ |
| وہ لڑکی ہے | تِلْكَ بِنْتٌ |
| باغ خوب صورت ہے | اَلْحَدِيْقَةُ جَمِيْلَةٌ |
| مدرسہ بڑا ہے | اَلْمَدْرَسَةُ كَبِيْرَةٌ |
| گفتگو مفید ہے | اَلْمُحَادَثَةُ مُفِيْدَةٌ |
| تعطیل قریب ہے | اَلْعُطْلَةُ قَرِيْبَةٌ |
| وہ باغ مشہور ہے | تِلْكَ الْحَدِيْقَةُ مَعْرُوْفَةٌ |
| میوہ لذیذ ہے | اَلْفَاكِهَةُ لَذِيْذَةٌ |
| یہ کاپی کس کی ہے؟ | لِمَنْ هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ؟ |
| یہ کاپی اُس لڑکی کی ہے | هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ لِتِلْكَ الْبِنْتِ |
| یہ قاعدہ سہل ہے | هٰذِهِ الْقَاعِدَةُ سَهْلَةٌ |

| | |
|---|---|
| دعوت سنت ہے | اَلدَّعْوَةُ سُنَّةٌ |
| یہ سنت میٹھی ہے | هٰذِهِ السُّنَّةُ حُلْوَةٌ |

## مناسب کلمہ لگاکر جملہ پوراکرو

| | | |
|---|---|---|
| اَلْحَدِيْقَةُ كَبِيْرَةٌ | اَلْمِبْرَاةُ جَدِيْدَةٌ | تِلْكَ الطَّاوِلَةُ صَغِيْرَةٌ |
| اَلْبِنْتُ جَالِسَةٌ | تِلْكَ مَحَّايَةٌ | اَلْكُرَّاسَةُ لِلْكِتَابَةِ |
| لُبْغَاءُ جَمِيْلٌ | اَلْحِبْرُ أَسْوَدُ | هٰذَا وَقْتُ الْمُحَادَثَةِ |
| اَلْبُرْتُقَالُ حَامِضٌ | اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ | قِنْوُ الْمَوْزِ مُعَلَّقٌ |
| اَهٰذِهِ مَدْرَسَةٌ | ذٰلِكَ فَاكِهَانِيٌّ | اَلْفَاكِهَةُ لَذِيْذَةٌ |
| تَعْلِيْمُ الْقُرْآنِ مُفِيْدٌ | اَلْإِسْلَامُ حَقٌّ | رَسُوْلُ الْإِسْلَامِ مُحَمَّدٌ |

## درس (۲) جمع مکسر

اَلزَّهْرُ جَمِيْلٌ .هٰذِهِ الْاَزْهَارُ جَمِيْلَةٌ .اَلْعِنَبُ حُلْوٌ .هٰذِهِ الْاَعْنَابُ حُلْوَةٌ .اَلثَّمَرُ طَيِّبٌ .هٰذِهِ الْاَثْمَارُ طَيِّبَةٌ .اَللَّعِبُ مُفِيْدٌ .تِلْكَ الْاَلْعَابُ مُفِيْدَةٌ .اَلشَّيْءُ جَدِيْدٌ .تِلْكَ الْاَشْيَاءُ جَدِيْدَةٌ .اَلْوَلَدُ صَغِيْرٌ .هٰؤُلَآءِ الْاَوْلَادُ صِغَارٌ .اَلرَّجُلُ كَبِيْرٌ .أُولٰئِكَ الرِّجَالُ كِبَارٌ .اَلْبَيْتُ جَمِيْلٌ .تِلْكَ الْبُيُوْتُ جَمِيْلَةٌ .اَلْكِتَابُ جَدِيْدٌ .هٰذِهِ الْكُتُبُ جَدِيْدَةٌ .اَلدَّرْسُ مُفِيْدٌ .هٰذِهِ الدُّرُوْسُ مُفِيْدَةٌ .اَلْحَدِيْقَةُ كَبِيرَةٌ .تِلْكَ الْحَدَائِقُ كَبِيرَةٌ .اَلصَّدِيْقُ صَغِيرٌ .هٰؤُلَآءِ الْاَصْدِقَاءُ صِغَارٌ .

**ترجمہ:-** پھول خوب صورت ہے۔ (یہ) پھول خوب صورت ہیں۔ انگور میٹھا ہے۔ (یہ) انگور میٹھے ہیں۔ پھل اچھا ہے۔ (یہ) پھل اچھے ہیں۔ کھیل مفید ہے۔ (وہ) کھیل مفید ہیں۔ چیز نئی ہے۔ (وہ) چیزیں نئی ہیں۔ لڑکا چھوٹا ہے۔ (یہ) لڑکے چھوٹے ہیں۔ مرد بڑا ہے۔ (وہ) مرد بڑے ہیں۔ گھر خوب صورت ہے۔ (وہ) گھر خوب صورت ہیں۔ کتاب نئی ہے۔ (یہ)

کتابیں نئی ہیں •سبق مفید ہے•(یہ) اسباق مفید ہیں•باغ بڑا ہے•(وہ) باغ بڑے ہیں•دوست چھوٹا ہے•(یہ) دوست چھوٹے ہیں۔

## مناسب اسمائے اشارہ لگاؤ

| | |
|---|---|
| هٰذِهِ المُحَادَثَةُ مُفِيْدَةٌ | هٰذَا التَّمْرِ يْنُ سَهْلٌ |
| تِلْكَ الْعُطْلَةُ طَوِ يْلَةٌ | أُوْلٰئِكَ الرِّجَالُ كِبَارٌ |
| تِلْكَ الصُّوْرَةُ جَمِيْلَةٌ | تِلْكَ الْمَدْرَسَةُ كَبِيْرَةٌ |
| هٰذَا قِنْوُ الْمَوْزِ | تِلْكَ الْمِبْرَاةُ جَدِيْدَةٌ |
| هٰذِهِ الْأَيَّامُ طَيِّبَةٌ | هٰؤُلَاءِ الْأَصْدِقَاءُ صِغَارٌ |
| هٰذِهِ الدُّرُوْسُ مُفِيْدَةٌ | تِلْكَ الْأَشْغَالُ صَعْبَةٌ |
| هٰؤُلَاءِ الْأَوْلَادُ كِبَارٌ | هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ جَدِيْدَةٌ |
| تِلْكَ التَّرْجَمَةُ سَهْلَةٌ | هٰذِهِ الْكُتُبُ مُفِيْدَةٌ |
| هٰذَاالرُّمَّانُ حُلْوٌ | ذٰلِكَ الْبُرْتُقَالُ حَامِضٌ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| درخت اونچے (لمبے) ہیں | اَلْأَشْجَارُ مُرْتَفِعَةٌ (طَوِ يْلَةٌ) |
| پھل زیادہ ہیں | اَلْأَثْمَارُ كَثِيْرَةٌ |
| پھول کم ہیں | اَلْأَزْهَارُ قَلِيْلَةٌ |
| کتابیں مفید ہیں | اَلْكُتُبُ مُفِيْدَةٌ |
| وہ کتابیں نئی ہیں | تِلْكَ الْكُتُبُ جَدِيْدَةٌ |
| الفاظ آسان ہیں، مشکل نہیں | اَلْأَلْفَاظُ سَهْلَةٌ، لَا صَعْبَةٌ |
| یہ چیزیں خوب صورت ہیں، بری نہیں | هٰذِهِ الْأَشْيَاءُ جَمِيْلَةٌ، لَا قَبِيْحَةٌ |
| وہ کھیل نئے ہیں | تِلْكَ الْأَلْعَابُ جَدِيْدَةٌ |

| | |
|---|---|
| یہ لڑکے چھوٹے ہیں | هٰؤُلَاءِ الْأَوْلَادُ صِغَارٌ |
| وہ لڑکے بڑے ہیں | أُوْلٰئِكَ الْأَوْلَادُ كِبَارٌ |
| یہ کام آسان ہے | هٰذَا الشُّغْلُ سَهْلٌ |
| وہ کام مشکل نہیں ہے | ذٰلِكَ الشُّغْلُ لَيْسَ بِصَعْبٍ |
| یہ لڑکی خوب صورت ہے | هٰذِهِ الْبِنْتُ جَمِيْلَةٌ |
| وہ میز بہت قیمتی ہے | تِلْكَ الطَّاوِلَةُ ثَمِيْنَةٌ جِدًّا |
| یہ کتابیں سستی ہیں | هٰذِهِ الْكُتُبُ رَخِيْصَةٌ |
| باغ بڑا ہے، چھوٹا نہیں | اَلْحَدِيْقَةُ كَبِيْرَةٌ، لَا صَغِيْرَةٌ |
| انگور میٹھے ہیں، کھٹے نہیں | اَلْأَعْنَابُ حُلْوَةٌ، لَا حَامِضَةٌ |
| یہ قاعدہ آسان ہے، مشکل نہیں | هٰذِهِ الْقَاعِدَةُ سَهْلَةٌ، لَا صَعْبَةٌ |

# درس (۳)

## مضاف میں تانیث

عُطْلَةُ الصَّيْفِ طَوِيْلَةٌ. عُطْلَةُ الشِّتَاءِ قَصِيْرَةٌ. قِرَاءَةُ التِّلْمِيْذِ جَيِّدَةٌ. كِتَابَةُ التِّلْمِيْذِ رَدِيْئَةٌ. دُرُوْسُ الْكِتَابِ مُفِيْدَةٌ. رُسُوْمُ الْكِتَابِ جَمِيْلَةٌ. اَثْمَارُ الْحَدِيْقَةِ كَثِيرَةٌ. اَزْهَارُ الْحَدِيْقَةِ قَلِيْلَةٌ. حَدِيْقَةُ الْمَدِيْنَةِ جَمِيْلَةٌ. نُزْهَةُ الصَّبَاحِ مُفِيْدَةٌ. مَدِيْنَةُ لَنْدَنَ كَبِيْرَةٌ. مَدِيْنَةُ حَيْدَرْآبَادَ صَغِيْرَةٌ. اَكُلُّ بِنْتٍ تِلْمِيْذَةٌ؟ لَا، كُلُّ بِنْتٍ لَيْسَتْ بِتِلْمِيْذَةٍ. أَهٰذِهِ الدُّرُوْسُ مُفِيْدَةٌ؟ نَعَمْ، هٰذِهِ الدُّرُوْسُ مُفِيْدَةٌ. أَتِلْكَ الدُّرُوْسُ صَعْبَةٌ؟ لَا، تِلْكَ الدُّرُوْسُ لَيْسَتْ بِصَعْبَةٍ.

**ترجمہ:۔** گرمی کی چھٹی لمبی ہے • جاڑے کی چھٹی چھوٹی ہے • طالب علم کی پڑھائی اچھی ہے • طالب علم کی لکھائی خراب ہے • کتاب کے اسباق مفید ہیں • کتاب کی تصویریں خوبصورت ہیں • باغ کے پھل زیادہ ہیں • باغ کے پھول کم ہیں • شہر کا باغ خوبصورت ہے • صبح کی تفریح مفید

ہے•لندن شہر بڑا ہے•حیدر آباد شہر چھوٹا ہے•کیا ہر لڑکی متعلمہ ہے؟نہیں، ہر لڑکی متعلمہ نہیں ہے•کیا یہ اسباق مفید ہیں؟ ہاں: یہ اسباق مفید ہیں•کیا وہ اسباق مشکل ہیں؟ نہیں، وہ اسباق مشکل نہیں ہیں۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَمَدِيْنَةُ لَنْدَنَ صَغِيْرَةٌ؟ | لَا،مَدِيْنَةُ لَنْدَنَ كَبِيْرَةٌ |
| أَمَدِيْنَةُ حيدر آباد كَبِيْرَةٌ؟ | لَا ، مَدِيْنَةُ حَيْدَرْ آبَاد صَغِيْرَةٌ |
| أَعُطْلَةُ الشِّتَاءِ طَوِيْلَةٌ؟ | لَا، عُطْلَةُ الشِّتَاءِ قَصِيْرَةٌ |
| أَعُطْلَةِ الصَّيْفِ قَصِيْرَةٌ؟ | لَا،عُطْلَةُ الصَّيْفِ طَوِيْلَةٌ |
| أَنُزْهَةُ الصَّبَاحِ مُفِيْدَةٌ؟ | نَعَمْ: نُزْهَةُ الصَّبَاحِ مُفِيْدَةٌ |
| أَكُلُّ بِنْتٍ صَغِيْرَةٌ؟ | لَا، كُلُّ بِنْتٍ لَيْسَتْ بِصَغِيْرَةٍ |
| أَكُلُّ تِلْمِيْذٍ مُجْتَهِدٌ؟ | لَا، كُلُّ تِلْمِيْذٍ لَيْسَ بِمُجْتَهِدٍ |
| أَتِلْكَ الدُّرُوْسُ صَعْبَةٌ؟ | لَا،تِلْكَ الدُّرُوْسُ لَيْسَتْ بِصَعْبَةٍ |
| كَيْفَ رُسُوْمُ الْكِتَابِ؟ | رُسُوْمُ الْكِتَابِ جَمِيْلَةٌ |
| أَمَكَّةُ قَرِيَةٌ؟ | لَا، مَكَّةُ لَيْسَتْ بِقَرِيَةٍ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| قرآن کے سبق مفید ہیں | دُرُوْسُ الْقُرْآنِ مُفِيْدَةٌ |
| مشق کے جملے سہل ہیں | جُمَلُ التَّمْرِيْنِ سَهْلَةٌ |
| لڑکی کی میز نئی ہے | طَاوِلَةُ الْبِنْتِ جَدِيْدَةٌ |
| ربر کی قیمت کم ہے | ثَمَنُ الْمَحَّايَةِ قَلِيْلَةٌ |
| یہ قلم تراش اِس لڑکے کا ہے | هٰذِهِ الْمِبْرَاةُ لِهٰذَاالْوَلَدِ |

| | |
|---|---|
| باغ کے درخت بڑے ہیں | أَشْجَارُ الْحَدِيْقَةِ كَبِيْرَةٌ |
| سیب کے درخت زیادہ نہیں ہیں | أَشْجَارُ التُّفَّاحِ لَيْسَتْ بِكَثِيْرَةٍ |
| موز کی پھنی سرخ ہے | قِنْوُ الْمَوْزِ أَحْمَرُ |
| سنترے کے درخت ناگپور میں زیادہ ہیں | أَشْجَارُ الْبُرْتَقَالِ كَثِيْرَةٌ فِيْ نَاغْفُوْر |
| ہر لڑکی مودب نہیں | كُلُّ بِنْتٍ لَيْسَتْ بِمُؤَدَّبَةٍ |
| ہر میوہ سستا نہیں | كُلُّ فَاكِهَةٍ لَيْسَتْ بِرَخِيْصَةٍ |
| ہر قلم تراش قیمتی نہیں | كُلُّ مِبْرَاةٍ لَيْسَتْ بِثَمِيْنَةٍ |
| ہر تجارت مفید نہیں | كُلُّ تِجَارَةٍ لَيْسَتْ بِمُفِيْدَةٍ |
| ہر ترجمہ آسان نہیں | كُلُّ تَرْجَمَةٍ لَيْسَتْ بِسَهْلَةٍ |
| کون سا باغ بڑا نہیں؟ | أَيُّ حَدِيْقَةٍ لَيْسَتْ بِكَبِيْرَةٍ؟ |
| کیا عربی مسلم کے لئے عربی مسلم پر فضیلت ہے؟ | أَلِلْمُسْلِمِ الْعَرَبِيِّ فَضِيْلَةٌ عَلَى الْمُسْلِمِ الْعَجَمِيِّ؟ |

## درس (۴)

### ضمائر واحد

هُوَ تِلْمِيْذٌ. هِيَ تِلْمِيْذَةٌ. هُوَ مُسْلِمٌ. هِيَ مُسْلِمَةٌ. اِسْمُهُ حَمِيْدٌ. اِسْمُهَا رَشِيْدَةٌ. خُلُقُهُ طَيِّبٌ. خُلُقُهَا اَيْضًا طَيِّبٌ. فِيْ يَدِهٖ مِحْفَظَةُ الْكُتُبِ. فِيْهَا كُتُبُهُ فِيْ يَدِهَا مِحْفَظَةٌ. فِيْهَا كُتُبُهَا وَ كُرَّاسَاتُهَا وَاَقْلَامُهَا وَ مِبْرَاتُهَا وَمَحَّايَتُهَا. أَ هِيَ مُسْلِمَةٌ؟ نَعَمْ هِيَ مُسْلِمَةٌ. أَهِيَ ذَاهِبَةٌ إِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ نَعَمْ هِيَ ذَاهِبَةٌ إِلَى الْمَدْرَسَةِ. أَهِيَ ذَاهِبَةٌ بِغَيْرِ عَرَبَةٍ؟ لَا، هِيَ ذَاهِبَةٌ فِي الْعَرَبَةِ. عَرَبَةُ الْمَدْرَسَةِ وَاقِفَةٌ اَمَامَهَا. وَ مَعَهَا اِمْرَاَةٌ.

**ترجمہ:**— وہ طالب علم ہے• یہ طالبہ ہے• وہ مسلم ہے• یہ مسلمہ ہے• اُس کا نام حمید

ہے•اِس کا نام رشیدہ ہے•اُس کے اخلاق اچھے ہیں•اِس کے اخلاق بھی اچھے ہیں•اس کے ہاتھ میں کتابوں کا بستہ ہے•جس میں اس کی کتابیں ہیں•اس کے ہاتھ میں بھی کتابوں کا بستہ ہے•جس میں اس کی کتابیں، کاپیاں، قلم، قلم تراش اور ربر ہیں•کیا وہ مسلمہ ہے؟ ہاں: وہ مسلمہ ہے•کیا وہ مدرسہ جارہی ہے؟ہاں: وہ مدرسہ جارہی ہے•کیا وہ بغیر گاڑی کے جارہی ہے؟ نہیں، وہ گاڑی میں جارہی ہے•مدرسہ کی گاڑی اس کے سامنے کھڑی ہے•اوراس کے ساتھ ایک عورت ہے•۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَا اِسْمُ الْبِنْتِ ؟ | اِسْمُ الْبِنْتِ رَشِيْدَةُ |
| أَهِيَ مُسْلِمَةٌ ؟ | نَعَمْ: هِيَ مُسْلِمَةٌ |
| أَهِيَ قَبِيْحَةٌ ؟ | لَا ،هِيَ لَيْسَتْ بِقَبِيْحَةٍ |
| أَيْنَ ذَاهِبَةٌ هِيَ؟ | هِيَ ذَاهِبَةٌ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| كَيْفَ خُلُقُهَا ؟ | خُلُقُهَا طَيِّبٌ |
| أَيْنَ مِحْفَظَتُهَا ؟ | مِحْفَظَتُهَا فِيْ يَدِهَا |
| مَنْ مَعَ الْعَرَبَةِ؟ | اَلْمَرْأَةُ مَعَ الْعَرَبَةِ |
| أَهِيَ صَغِيْرَةٌ؟ | نَعَمْ: هِيَ صَغِيْرَةٌ |
| أَهِيَ جَمِيْلَةٌ؟ | نَعَمْ: هِيَ جَمِيْلَةٌ |
| أَيْنَ عَرَبَةُ الْمَدْرَسَةِ؟ | عَرَبَةُ الْمَدْرَسَةِ وَاقِفَةٌ أَمَامَهَا |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| وہ عورت ہے | هِيَ اِمْرَأَةٌ |
| اس کے اخلاق اچھے ہیں | خُلُقُهَا طَيِّبٌ |
| یہ مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَةٌ |

| | |
|---|---|
| اس کا نام مشہور ہے | اِسْمُھَا مَعْرُوْفٌ |
| یہ کس کا بستہ ہے؟ | لِمَنْ هٰذِهِ الْمِحْفَظَةُ ؟ |
| اس میں کیا ہے؟ | مَافِيْهَا؟ |
| یہ گاڑی ہے | هٰذِهٖ عَرَبَةٌ |
| اس کی قیمت بہت کم ہے | ثَمَنُهَا قَلِيْلٌ جِدًّا |
| وہ لڑکی گھر کی طرف جارہی ہے | تِلْكَ الْبِنْتُ ذَاهِبَةٌ إِلَى الْبَيْتِ |
| یہ (مسلمان) طالب علم ہے | هٰذَا مُتَعَلِّمٌ مُسْلِمٌ |
| اس کا نام احمد ہے | اِسْمُهٗ أَحْمَدُ |
| یہ ربر خراب ہے | هٰذِهِ الْمَحَّايَةُ رَدِيْئَةٌ |
| اس کی قیمت کم ہے | ثَمَنُهَا قَلِيْلٌ |
| یہ باغ ہے | هٰذِهٖ حَدِيْقَةٌ |
| اس میں پھل اور پھول ہیں | فِيْهَا اَثْمَارٌ وَ اَزْهَارٌ |
| صبح کی تفریح بہت مفید ہے | نُزْهَةُ الصَّبَاحِ مُفِيْدَةٌ جِدًّا |
| یہ کتابیں ہیں | هٰذِهٖ كُتُبٌ |
| ان میں تصاویر ہیں | فِيْهَا رُسُوْمٌ |
| یہ درخت ہیں | هٰذِهٖ اَشْجَارٌ |
| وہ بہت اونچے (لمبے) ہیں | هِیَ مُرْتَفِعَةٌ طَوِيْلَةٌ جِدًّا |
| وہ مکہ ہے | تِلْكَ مَكَّةُ |
| اس میں اللہ کا گھر ہے | فِيْهَا بَيْتُ اللهِ |
| یہ مدینہ ہے | هٰذِهٖ مَدِيْنَةٌ |
| اس میں رسول ﷺ کی قبر مبارک ہے | فِيْهَا قَبْرُ الرَّسُوْلِ ﷺ. |

# درس (۵)

## ضمائر کی جمع

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَصْدِقَائِی!

وَعَلَيْكَ السَّلَامُ وَ رَحْمَةُ اللهِ يَا مَجِيْدُ . كَيْفَ اَنْتُمْ ؟نَحْنُ بِالْخَيْرِ .مِنْ اَيْنَ اَنْتُمْ ؟ نَحْنُ مِنْ مَّدْرَسَتِنَا.اَهٰذِهٖ مَدْرَسَتُكُمْ ؟نَعَمْ : هٰذِهٖ مَدْرَسَتُنَا .هَلْ هِیَ قَرِيْبَةٌ؟ نَعَمْ: هِیَ قَرِيْبَةٌ.أَفِيْهَاالْيَوْمَ لَعِبٌ ؟ لَا: مَا فِيْهَا لَعِبٌ .هَلْ تَعْلِيْمُهَا جَيِّدٌ ؟ نَعَمْ: تَعْلِيْمُهَا جَيِّدٌ .مَا شُغْلُكُمْ الْاٰنَ؟ اَلْاٰنَ شُغْلُنَا لَعِبٌ . هَلْ اِمْتِحَانُكُمْ قَرِيْبٌ ؟ نَعَمْ : اِمْتِحَانُنَا قَرِيْبٌ .اَيْنَ فَرِيْدٌ وَرَشِيْدٌ وَ سَعِيْدٌ ؟ هُمْ فِی بُوْمْبَائِیِ.كَيْفَ اُولٰئِكَ الْاَوْلَادُ ؟هُمْ بِالْخَيْرِ .مَتٰی اِيَابُهُمْ ؟اِيَابُهُمْ قَرِيْبٌ.

**ترجمہ:** – تم پر سلامتی ہو،اے میرے دوستو ! •تم پر بھی سلامتی اور اللہ کی رحمت ہو، اے مجید! تم کیسے ہو؟ہم خیریت سے ہیں•تم کہاں سے (آرہے ہو)؟ ہم مدرسہ سے (آرہے ہیں) کیایہ تمھارامدرسہ ہے؟ ہاں:یہ ہمارامدرسہ ہے •کیایہ قریب ہے؟ ہاں یہ قریب ہے•کیا آج اس میں کھیل ہے؟ نہیں،اس میں کھیل نہیں ہے•کیااس کی تعلیم اچھی ہے؟ ہاں اس کی تعلیم اچھی ہے•اب تمھاراکام کیاہے؟ اب ہماراکام کھیلنا ہے•کیاتمھاراامتحان قریب ہے؟ ہاں، ہماراامتحان قریب ہے•فرید،رشید اور سعید کہاں ہیں؟ وہ ممبئ میں ہیں•وہ لڑکے کیسے ہیں؟ وہ خیریت سے ہیں•ان کی واپسی کب ہے؟ ان کی واپسی قریب ہے•۔

### سوالات وجوابات

**(۱)**

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيْنَ بَيْتُكُمْ؟ | بَيْتُنَافِیْ بَرَيْلِی |

| | |
|---|---|
| كَيْفَ وَالِدُكُمْ؟ | وَالِدُنَا بِالْخَيْرِ |
| هَلْ أَنْتَ صِغَارٌ ؟ | نَعَمْ: نَحْنُ صِغَارٌ |
| أَيْنَ أَصْدِقَاءُكُمْ؟ | أَصْدِقَاءُوْنَا فِيْ بُوْمبَائِي |
| كَيْفَ هُمْ؟ | هُمْ بِالْخَيْرِ |
| كَيْفَ نُزْهَةُ الصَّبَاحِ؟ | نُزْهَةُ الصَّبَاحِ جَيِّدَةٌ |
| أَهِيَ مُفِيْدَةٌ؟ | نَعَمْ: هِيَ مُفِيْدَةٌ |
| أَدِيْنُكُمْ حَقٌّ؟ | نَعَمْ: دِيْنُنَا حَقٌّ |
| أَرَسُوْلُكُمْ مُحَمَّدٌ؟ | نَعَمْ: رَسُوْلُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ. |

(ب)

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَفِي اللهِ شَكٌّ؟ | لَا ،فِي اللهِ لَيْسَ بِشَكٍّ |
| أَفِيْ جَيْبِكُمْ فَاكِهَةٌ؟ | لَا،فِيْ جَيْبِنَا لَيْسَتْ بِفَاكِهَةٍ |
| أَفِيْ بَيْتِكَ حَدِيْقَةٌ؟ | لَا،فِيْ بَيْتِي لَيْسَ بِحَدِيْقَةٍ |
| أَعِنْدَكُمْ عَرَبَةٌ؟ | نَعَمْ: عِنْدَنَا عَرَبَةٌ |
| أَعِنْدَكَ كَلْبٌ؟ | لَا،عِنْدِيْ لَيْسَ بِكَلْبٍ |
| أَفِي الْعُطْلَةِ دَرْسٌ؟ | لَا،فِي الْعُطْلَةِ لَيْسَ بِدَرْسٍ. |

**ترجمہ کرو:**

(ا)

| اردو | عربی |
|---|---|
| ہمارارب | رَبُّنَا |
| تمھارارب | رَبُّكُمْ |
| ان کارب | رَبُّهُم |

| | |
|---|---|
| تمھاری میز | طَاوِلَتُكَ |
| تمھاری گاڑی | عَرَبَتُكَ |
| تمھارا گھر | بَيْتُكَ |
| ان کا باغ | حَدِيْقَتُهُمْ |
| ان کا شہر | بَلَدُهُمْ |
| ان کی تفریح | نُزْهَتُهُمْ |
| وہ کون ہیں؟ | مَنْ هُمْ ؟ |
| وہ لڑکے ہیں | هُمْ اَوْلَادٌ |
| ان کے اخلاق اچھے ہیں | خُلُقُهُمْ طَيِّبٌ |
| تمھارا بستہ نیا ہے | مِحْفَظَتُكَ جَدِيْدَةٌ |
| ہمارا بستہ پُرانا ہے | مِحْفَظَتُنَا قَدِيْمَةٌ |
| وہ عورت ہے | تِلْكَ اِمْرَأَةٌ |
| اُس کے اخلاق بہت اچھے ہیں | خُلُقُهَا طَيِّبٌ جِدًّا |
| یہ کتابیں نئی ہیں | هٰذِهِ الْكُتُبُ جَدِيْدَةٌ |
| اُن کی تصویریں اچھی (خوب صورت) ہیں | رُسُوْمُهَا جَمِيْلَةٌ |
| آج ہمارا کھیل ہے | اَلْيَوْمَ لَعِبُنَا |
| اب کون سا کام ہمارے لیے اچھا ہے؟ | أَيُّ شُغْلٍ لَنَا طَيِّبٌ اَلْاٰنَ ؟ |
| اللہ تمھارا خالق اور رازق ہے | اَللّٰهُ خَالِقُكَ وَرَازِقُكَ |

(ب)

| اردو | عربی |
|---|---|
| جیب میں پنسل نہیں | لَا قَلَمَ الرَّصَاصِ فِي الْجَيْبِ |
| جماعت میں استاد نہیں | لَا أُسْتَاذَ فِي الْجَمَاعَةِ |

| | |
|---|---|
| طالب علم میں شوق نہیں | لَا شَوْقَ فِي التِّلْمِيْذِ |
| درخت پر پھل نہیں | لَا ثَمَرَ عَلَى الشَّجَرِ |
| پنجرہ میں طوطا نہیں | لَا بَبْغَاءَ فِي الْقَفَصِ |
| کونڈے میں پودا نہیں | لَا غَرْسَ فِي الْأَصِيْصِ |
| کونڈے میں گلاب نہیں | لَا وَرْدَ فِي الْأَصِيْصِ |
| سُست کے لیے کامیابی نہیں | لَا فَوْزَ لِلْكَسْلَانِ |
| زبان میں اثر نہیں | لَا أَثَرَ فِي اللِّسَانِ |
| تجھ میں خیر نہیں | لَا خَيْرَ فِيْكَ |
| گھر میں کام نہیں | لَا شُغْلَ فِي الْبَيْتِ |
| گاڑی میں گھوڑا نہیں | لَا فَرَسَ فِي الْعَرَبَةِ |
| جیب میں کچھ نہیں | لَا شَيْءَ فِي الْجَيْبِ |
| انسان میں صبر نہیں | لَا صَبْرَ فِي الْإِنْسَانِ |

(ج)

| اردو | عربی |
|---|---|
| ہمارے دین میں جبر نہیں | لَا إِكْرَاهَ فِي دِيْنِنَا |
| ہمارے رسول ﷺ میں فخر نہیں | لَا فَخْرَ فِيْ رَسُوْلِنَا |
| فقر (تنگ دستی) ان کا فخر ہے | اَلْفَقْرُ فَخْرُهٗ |
| ہمارے بڑوں (اکابر) میں خلوص نہیں | لَا خُلُوْصَ فِيْ شُيُوْخِنَا |
| عمل علم کے لیے بہت ضروری ہے | اَلْعَمَلُ لِلْعِلْمِ ضَرُوْرِيٌّ جِدًّا |
| ہم میں عمل نہیں | لَا عَمَلَ فِيْنَا |
| کامیابی عمل کے بغیر ممکن نہیں | لَا يُمْكِنُ الْفَوْزُ بِغَيْرِ عَمَلٍ |
| اسلام کے اصول مشکل نہیں ہیں | أُصُوْلُ الْإِسْلَامِ لَيْسَتْ بِصَعْبَةٍ |

# درس (٦)

## صفت کے مختلف مرکب

بِنْتٌ طَيِّبَةٌ .اِمْرَأَةٌ مُسْلِمَةٌ.شَجَرَةٌ مُبَارَكَةٌ. كَلِمَةٌ طَيِّبَةٌ. اَزْهَارٌ جَمِيْلَةٌ .اَثْمَارٌ حُلْوَةٌ. اَيَّامٌ مُبَارَكَةٌ .دُرُوْسٌ جَدِيْدَةٌ. لَحْمٌ طَرِيٌّ.اَكْوَابٌ صَغِيْرَةٌ. طَعَامٌ بَارِدٌ. مَاءٌ حَارٌّ. قِطَّةٌ سَمِيْنَةٌ .مَدْرَسَةٌ كَبِيْرَةٌ.عُطْلَةٌ قَصِيْرَةٌ .لَبَنٌ خَالِصٌ.اِلٰهٌ وَاحِدٌ. رَجُلٌ مُسْلِمٌ. تِلْمِيْذٌ مُجْتَهِدٌ. اَقْلَامٌ جَدِيْدَةٌ. اَلْوَلَدُ الصَّغِيْرُ.اَلْبِنْتُ الْجَمِيْلَةُ .اَلتِّلْمِيْذَةُ الْمُجْتَهِدَةُ .اَلأَكْوَابُ الصَّغِيْرَةُ .اَلطَّعَامُ الْبَارِدُ.اَلدُّرُوْسُ الْجَدِيْدَةُ .اَلرَّجُلُ الْمُسْلِمُ. اَلْمَرْأَةُالْمُسْلِمَةُ .اَلْحَدِيْقَةُ الْكَبِيْرَةُ .فِي مَدْرَسَةٍ كَبِيْرَةٍ .لِتِلْمِيْذٍ مُجْتَهِدٍ .عَلٰى شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ .مِنَ الأَقْلَامِ الْجَدِيْدَةِ. فِي الأَكْوَابِ الصَّغِيْرَةِ .فِيْ مِحْفَظَةٍ جَدِيْدَةٍ .اِلٰى اَيَّامٍ كَثِيْرَةٍ .عَلَى الطَّاوِلَةِ الْكَبِيْرَةِ.

**ترجمہ:۔** اچھی لڑکی•مسلمان عورت •مبارک درخت•پاکیزہ کلمہ• خوب صورت پھول•میٹھے پھل•بابرکت دن•نئے اسباق•تازہ گوشت• چھوٹے پیالے• ٹھنڈا کھانا•گرم پانی •موٹی بلّی•بڑامدرسہ•تھوڑی چھٹی• خالص دودھ•ایک معبود•مسلمان مرد•محنتی طالب علم•نئے قلم •چھوٹا لڑکا•خوب صورت لڑکی• محنتی متعلمہ•چھوٹے پیالے•ٹھنڈا کھانا•نیے اسباق •مسلمان مرد• مسلمان عورت •بڑاباغ•بڑے مدرسہ میں•محنتی طالب علم کے لیے•مبارک درخت پر•نیے قلموں سے•چھوٹے پیالوں میں•نیے بستہ میں•زیادہ دنوں تک•بڑی میز پر•

### ذیل کے مفروضہ اعراب والے اسماء کے ساتھ مناسب صفت لگاؤ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِمْرَأَةٌ مُسْلِمَةٌ | اَلْمَدِيْنَةُ الْحَسَنَةُ | كَلِمَةٌ طَيِّبَةٌ | اَلْمَدْرَسَةُ الْكَبِيْرَةُ |
| اَللَّبَنُ الْخَالِصُ | شَجَرَةٌ مُبَارَكَةٌ | أَيَّامٌ مُبَارَكَةٌ | اَلأَزْهَارُ الْمُتَفَتِّحَةُ |
| اَلدُّرُوْسُ الْجَدِيْدَةُ | اَلْمِبْرَاةُ الْقَدِيْمَةُ | اَلْمَحَّايَةُ الْجَدِيْدَةُ | فِيْ مِحْفَظَةٍ رَدِيْئَةٍ |
| فِيْ عَرَبَةٍ جَدِيْدَةٍ | اَلطَّاوِلَةُ الْكَبِيْرَةُ | اَلْبِنْتُ الْجَمِيْلَةُ | لِتِلْمِيْذٍ مُجْتَهِدٍ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| نیا کھیل | لَعِبٌ جَدِيْدٌ |
| نئے کھیل | اَلْأَلْعَابُ الْجَدِيْدَةُ |
| میٹھے انگور | اَلْأَعْنَابُ الْحُلْوَةُ |
| کھٹے پھل | اَلْأَثْمَارُ الْحَامِضَةُ |
| لذیذ سیب | تُفَّاحٌ لَذِيْذٌ |
| میٹھا سنترہ | اَلْبُرْتُقَالُ الْحُلْوُ |
| ایک عجیب چیز | شَيْءٌ عَجِيْبٌ |
| کسی چھوٹے گھر میں | فِيْ بَيْتٍ صَغِيْرٍ |
| نئے درسوں میں | فِيْ دُرُوْسٍ جَدِيْدَةٍ |
| مسلمان عورت کے لیے | لِامْرَأَةٍ مُسْلِمَةٍ |
| قدیم زمانے میں | فِيْ زَمَنٍ قَدِيْمٍ |
| ایک مسلمان لڑکی کے لیے | لِبِنْتٍ مُسْلِمَةٍ |
| ایک بڑا شہر | مَدِيْنَةٌ كَبِيْرَةٌ |
| ایک مفید عمل | عَمَلٌ مُفِيْدٌ |
| خوب صورت تصویر سے | مِنْ رَسْمٍ جَمِيْلٍ |
| نئی میز پر | عَلَى الطَّاوِلَةِ الْجَدِيْدَةِ |
| مبارک شہر میں | فِيْ بَلْدَةٍ مُبَارَكَةٍ |
| چھوٹے ربر سے | مِنْ مَحَّايَةٍ صَغِيْرَةٍ |
| مشکل درسوں میں | فِيْ دُرُوْسٍ صَعْبَةٍ |
| میٹھے پھلوں کے لیے | لِأَثْمَارٍ حُلْوَةٍ |

| | |
|---|---|
| ٹھنڈے پانی میں | فِيْ مَاءٍ بَارِدٍ |
| چھوٹی پیالیوں میں | فِيْ أَكْوَابٍ صَغِيْرَةٍ |
| کسی چھوٹی تعطیل میں | فِيْ عُطْلَةٍ صَغِيْرَةٍ |
| ایک خدا سے | مِنْ اِلٰهٍ وَاحِدٍ |

## درس (۷)

### هٰذَا رَجُلٌ فَرَنْجِيٌّ

هٰذَاالرَّجُلُ الْفَرَنْجِيُّ وَاقِفٌ وَمَعَهٗ اِمْرَاةٌ فَرَنْجِيَّةٌ .فِي يَدِهَاوَرْدَةٌ جَمِيْلَةٌ هِيَ زَوْجَتُهٗ . وَ مَعَهَا كَلْبٌ جَمِيْلٌ .هٰؤُلَاءِ اَوْلَادٌ صِغَارٌ .هُمْ فِيْ رِيَاضَةٍ بَدَنِيَّةٍ وَالرِّيَاضَةُ الْبَدَنِيَّةُ لَازِمَةٌ لِكُلِّ تِلْمِيْذٍ.مُعَلِّمُ الرِّيَاضَةِ وَاقِفٌ اَمَامَهُمْ .وَهُوَ مَشْغُوْلٌ بِتَمْرِيْنِهِمْ .تِلْكَ الرِّيَاضَةُ عَلٰى طَرِيْقَةٍ جَدِيْدَةٍ .اَلطَّرِيْقَةُ الْجَدِيْدَةُ مَحْبُوْبَةٌ.تِلْكَ الْمَرْاَةُ الْفَرَنْجِيَّةُ نَاظِرَةٌ اِلَيْهِمْ مَعَ زَوْجِهَا وَهِيَ مَسْرُوْرَةٌ .

**ترجمہ:۔** یہ ایک انگریز آدمی ہے• یہ انگریز آدمی گھڑا ہے اور اس کے ساتھ ایک انگریز عورت ہے• اس کے ہاتھ میں ایک خوبصورت گلاب ہے، وہ اس کی بیوی ہے• اور اس کے ساتھ ایک خوبصورت کتا ہے• یہ چھوٹے لڑکے ہیں• وہ جسمانی ورزش میں (مشغول) ہیں• جسمانی ورزش ہر طالب علم کے لیے ضروری ہے• ورزش سکھانے والا ان کے سامنے کھڑا ہے• اور وہ انھیں مشق کرانے میں مشغول ہے• وہ ورزش نئے طریقے پر ہے• نیا طریقہ پسندیدہ ہے• وہ انگریز عورت اپنے شوہر کے ساتھ ان کی طرف دیکھتی ہے• اور وہ خوش ہے•۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ ذٰلِكَ الرَّجُلُ؟ | ذٰلِكَ الرَّجُلُ فَرَنْجِيٌّ |
| مَنْ مَعَهٗ؟ | مَعَهٗ اِمْرَأَةٌ |
| مَافِي يَدِ الْمَرْأَةِ؟ | فِيْ يَدِ الْمَرْأَةِ وَرْدَةٌ جَمِيْلَةٌ |
| مَا مَعَهَا؟ | مَعَهَا كَلْبٌ جَمِيْلٌ |
| أَيُّ شَيْءٍ لَازِمٌ لِكُلِّ تِلْمِيْذٍ؟ | اَلرِّيَاضَةُ الْبَدْنِيَّةُ لَازِمَةٌ لِكُلِّ تِلْمِيْذٍ |
| أَيْنَ الْمُعَلِّمُ؟ | اَلْمُعَلِّمُ وَاقِفٌ اَمَامَهُمْ |
| مَنْ مَسْرُوْرٌ؟ | اَلْمَرْأَةُ الْفَرَنْجِيَّةُ مَسْرُوْرَةٌ |
| أَيُّ طَرِيْقَةٍ مَحْبُوْبَةٌ؟ | اَلطَّرِيْقَةُ الْجَدِيْدَةُ مَحْبُوْبَةٌ |
| مَنْ نَاظِرٌ إِلَى الْأَوْلَادِ؟ | اَلْمَرْأَةُ الْفَرَنْجِيَّةُ نَاظِرَةٌ إِلَى الْأَوْلَادِ |

## ترجمہ کرو:

(۱)

| اردو | عربی |
|---|---|
| یہ قیمتی میز | هٰذِهِ الطَّاوِلَةُ الثَّمِيْنَةُ |
| وہ نیا ربر | تِلْكَ الْمَحَّايَةُ الْجَدِيْدَةُ |
| یہ پرانا بستہ | هٰذِهِ الْمِحْفَظَةُ الْقَدِيْمَةُ |
| وہ نئی کاپیاں | هٰذِهِ الْكُرَّاسَاتُ الْجَدِيْدَةُ |
| یہ سستا قلم تراش | هٰذِهِ الْمِبْرَاةُ الرَّخِيْصَةُ |
| نئے گھر میں | فِيْ بَيْتٍ جَدِيْدٍ |
| کھٹے پھل سے | مِنْ ثَمَرٍ حَامِضٍ |
| میٹھا سنترہ | اَلْبُرْتَقَالُ الْحُلْوُ |

| | |
|---|---|
| بڑا شہر | بَلْدَةٌ كَبِيْرَةٌ |
| مفید تفریح سے | مِنْ نُزْهَةٍ مُفِيْدَةٍ |
| خوب صورت باغ میں | فِيْ حَدِيْقَةٍ جَمِيْلَةٍ |
| چھوٹے پیالوں میں | فِيْ أَكْوَابٍ صَغِيْرَةٍ |
| نئی گاڑی پر | عَلٰى عَرَبَةٍ جَدِيْدَةٍ |
| اچھی بیوی | زَوْجَةٌ حَسَنَةٌ |
| تازہ دودھ | لَبَنٌ طَرِيٌّ |

**(ب)**

| اردو | عربی |
|---|---|
| وہ لڑکی ہے | تِلْكَ بِنْتٌ |
| وہ مسلمان لڑکی ہے | تِلْكَ بِنْتٌ مُسْلِمَةٌ |
| یہ عورت ہے | هٰذِهِ اِمْرَأَةٌ |
| یہ مسلمان عورت ہے | هٰذِهِ اِمْرَأَةٌ مُسْلِمَةٌ |
| یہ باغ ہے | هٰذِهِ حَدِيْقَةٌ |
| یہ بڑا باغ ہے | هٰذِهِ حَدِيْقَةٌ كَبِيْرَةٌ |
| گھر میں تصویر(رسوم)ہیں | فِي الْبَيْتِ رُسُوْمٌ |
| گھر میں خوب صورت تصویریں ہیں | فِيْ الْبَيْتِ رُسُوْمٌ جَمِيْلَةٌ |
| میں ایک کام میں ہوں | أَنَا فِيْ شُغْلٍ |
| میں ایک ضروری کام میں ہوں | أَنَا فِيْ شُغْلٍ ضَرُوْرِيٍّ |
| باغ میں پھول ہیں | فِي الْحَدِيْقَةِ أَزْهَارٌ |
| اس باغ میں بہت پھول ہیں | فِيْ هٰذِهِ الْحَدِيْقَةِ أَزْهَارٌ كَثِيْرَةٌ |
| لڑکے شہر میں ہیں | اَلْأَوْلَادُ فِي الْبَلْدَةِ |

| | |
|---|---|
| وہ لڑکے شہر میں ہیں | أُوْلٰئِكَ الْأَوْلَادُ فِي الْمَدِيْنَةِ |
| میں ورزش میں ہوں | أَنَا فِي الرِّيَاضَةِ |
| میں جسمانی ورزش میں ہوں | أَنَا فِي الرِّيَاضَةِ الْبَدَنِيَّةِ |
| کتابیں میز پر ہیں | اَلْكُتُبُ عَلَى الطَّاوِلَةِ |
| وہ کتابیں بڑی میز پر ہیں | تِلْكَ الْكُتُبُ عَلَى الطَّاوِلَةِ الْكَبِيْرَةِ |
| تم گفتگو میں ہو | أَنْتَ مَشْغُوْلٌ بِالْمُحَادَثَةِ |
| تم اچھی گفتگو میں ہو | أَنْتَ مَشْغُوْلٌ بِالْمُحَادَثَةِ الْجَيِّدَةِ |
| ہم ایک شہر میں ہیں | نَحْنُ فِيْ بَلْدَةٍ |
| ہم ایک بڑے شہر میں ہیں | نَحْنُ فِيْ بَلْدَةٍ كَبِيْرَةٍ |
| لڑکی کرسی پر بیٹھی ہے | اَلْبِنْتُ جَالِسَةٌ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| لڑکی ایک خوب صورت کرسی پر بیٹھی ہے | اَلْبِنْتُ جَالِسَةٌ عَلٰى كُرْسِيٍّ جَمِيْلٍ |
| صبح کی تفریح اچھی چیز ہے | نُزْهَةُ الصَّبَاحِ شَيْءٌ حَسَنٌ |
| وہ عورت خوش ہے | تِلْكَ الْمَرْأَةُ مَسْرُوْرَةٌ |
| وہ یورپین عورت بہت خوش ہے | تِلْكَ الْمَرْأَةُ الْأَوْرَبِيَّةُ مَسْرُوْرَةٌ جِدًّا |
| یہ جملے ہیں | هٰذِهٖ جُمَلٌ |
| یہ مشکل جملے نہیں ہیں | هٰذِهِ الْجُمَلُ لَيْسَتْ بِصَعْبَةٍ. |

## تمرین (الف)

اَلْوَلَدُ ذَاهِبٌ إِلَى الْـمَدْرَسَةِ وَهِيَ فِي مَدِيْنَةِ حيدرآباد. هِيَ لَيْسَتْ بِبَعِيْدَةٍ. اَلْعَرَبَةُ لَا زِمَةٌ لِلْبِنْتِ. لَا لِلْوَلَدِ. فِي يَدِهٖ مِحْفَظَةٌ. فِيْهَا كُتُبٌ وَ كُرَّاسَاتٌ وَمِبْرَاةٌ وَقَلَمُ الرَّصَاص. هُوَ جَيِّدٌ فِي الرِّيَاضَةِ الْبَدَنِيَّةِ. وَهِيَ

مُفِيْدَةٌ لِكُلِّ تِلْمِيْذٍ وَ تِلْمِيْذَةٍ وَ مُعَلِّمُهَا رَجُلٌ فَرَنْجِيٌّ وَهُوَ جَيِّدٌ فِيْهَا. ذٰلِكَ الْوَلَدُ جَيِّدٌ فِي الْقِرَاءَةِ اَيْضًا. لَارَدِيٌّ. هُوَ مَحْبُوْبٌ فِي الْبَيْتِ وَفِي الْمَدْرَسَةِ. فَهُوَ خَيْرُ مِثَالٍ لِغَيْرِهٖ.

## تمرین(۱)

**ترجمہ:- (ا)** لڑکا مدرسہ جارہا ہے•اور وہ (مدرسہ) حیدر آباد شہر میں ہے•وہ دور نہیں ہے•گاڑی لڑکی کے لیے ضروری ہے لڑکے کے لیے نہیں•اس کے ہاتھ میں بستہ ہے•اس میں کتابیں،کاپیاں،قلم تراش اور پنسل ہیں•وہ جسمانی ورزش میں اچھا ہے•اور وہ ہر متعلم اور متعلمہ کے لیے مفید ہے•اور اس (جسمانی ورزش) کا استاد ایک انگریز آدمی ہے•اور وہ اس (ورزش) میں اچھا ہے•وہ لڑکا پڑھنے میں بھی اچھا ہے،بیکار نہیں•وہ گھر میں اور مدرسہ میں پسندیدہ ہے•وہ اپنے علاوہ کے لیے بہترین مثال ہے•

**(ب)**

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَصْدِقَائِيْ. وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا سَعِيْدُ.

كَيْفَ حَالُكُمْ ؟نَحْنُ بِالْخَيْرِ. مِنْ اَيْنَ اَنْتُمْ ؟ نَحْنُ مِنَ الْحَدِيْقَةِ. كَيْفَ هِيَ ؟هِيَ جَمِيْلَةٌ. أَفِيْهَا اَثْمَارٌ ؟ نَعَمْ. فِيْهَا اَثْمَارٌ وَ اَزْهَارٌ اَيْضًا. أَفِيْهَا تُفَّاحٌ ؟ لَا مَا فِيْهَا تُفَّاحٌ. أَفِيْهَا بُرْتُقَالٌ ؟ نَعَمْ فِيْهَا بُرْتُقَالٌ. اَعِنْدَكُمْ ثَمَرَةٌ ؟ لَا مَا عِنْدَنَا شَيْءٌ. اِلٰى اَيْنَ اَلْاٰنَ ؟ اَلْاٰنَ اِلٰى بُيُوْتِنَا. مَن رَّبُّكُمْ ؟ رَبُّنَا اللهُ. مَا دِيْنُكُمْ ؟دِيْنُنَا الإِسْلَامُ. مَنْ رَسُوْلُكُمْ؟ رَسُوْلُنَا مُحَمَّدٌ. اَدِيْنُكُمْ خَيْرُ دِيْنٍ ؟ نَعَمْ هُوَ عِنْدَنَا خَيْرُدِيْنٍ. اَيْنَ قَبْرُالرَّسُوْلِ ؟ قَبْرُهٗ فِي المَدِيْنَةِالْمُنَوَّرَةِ. كَيْفَ هَوَاءُالْمَدِيْنَةِوَ مَاءُهَا ؟هَوَاءُ هَا طَيِّبٌ وَمَاءُهَا عَذْبٌ.

**(ب)** تم پر سلامتی ہوا ے میرے دوستو! اور تم پر بھی سلامتی ہوا ے سعید!•تم کیسے ہو؟ہم خیریت سے ہیں•تم کہاں سے (آرہے ہو)؟ہم باغ سے (آرہے ہیں)•وہ (باغ) کیسا ہے؟وہ خوبصورت ہے•کیا اس میں پھل ہیں؟ہاں:اس میں پھل اور پھول بھی ہیں•کیا اس میں

سیب ہیں؟ ہاں: اس میں سیب ہیں • کیا اس میں سنترے ہیں؟ ہاں: اس میں سنترے ہیں • کیا تمھارے پاس پھل ہے؟ نہیں، ہمارے پاس کوئی چیز نہیں ہے • اب کہاں (جاؤ گے)؟ اب اپنے گھروں کو (جائیں گے) • تمھارا رب کون ہے؟ ہمارا رب اللہ ہے • تمھارا دین کیا ہے؟ ہمارا دین اسلام ہے • تمھارے رسول کون ہیں؟ ہمارے رسول محمد ﷺ ہیں • کیا تمھارا دین بہتر دین ہے؟ ہاں: ہمارا دین بہتر دین ہے • رسول اللہ ﷺ کی قبر انور کہاں ہے؟ ان کی قبر انور مدینہ منورہ میں ہے • شہر کی ہوا اور اس کا پانی کیسا ہے (شہر کی آب و ہوا کیسی ہے)؟ اس کی ہوا اچھی اور اس کا پانی میٹھا ہے (اس کی آب و ہوا اچھی ہے).

## درس (٨)

اَلْوَلَدُ .خَرَجَ .اَلْوَلَدُ خَرَجَ .اَلْوَلَدُ خَرَجَ مِنَ الْبَيْتِ . وَ ذَهَبَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ .وَ جَلَسَ فِي الصَّفِّ وَقَرَاَ وَكَتَبَ .ثُمَّ رَجَعَ إِلَى الْبَيْتِ .

**ترجمہ:-** لڑکا نکلا • لڑکا گھر سے نکلا • اور مدرسہ گیا • اور درجہ میں بیٹھا، پڑھا اور لکھا • پھر گھر واپس ہوا۔

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ خَرَجَ؟ | خَرَجَ الْوَلَدُ |
| مِنْ أَيْنَ خَرَجَ؟ | خَرَجَ مِنَ الْبَيْتِ |
| إِلٰى أَيْنَ ذَهَبَ؟ | ذَهَبَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| أَيْنَ جَلَسَ ؟ | جَلَسَ فِي الصَّفِّ |
| أَقَرَأَ هُنَاكَ؟ | نَعَمْ: قَرَأَ هُنَاكَ |
| أَكَتَبَ أَيْضًا؟ | نَعَمْ: كَتَبَ أَيْضًا |
| مَنْ رَجَعَ إِلَى الْبَيْتِ؟ | رَجَعَ الْوَلَدُ إِلَى الْبَيْتِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| استاد نے لکھا | كَتَبَ الْأُسْتَاذُ |
| لڑکے نے پڑھا | قَرَأَ الْوَلَدُ |
| کیا ہر لڑکے نے پڑھا؟ | أَقَرَأَ كُلُّ وَلَدٍ؟ |
| ہاں: ہر لڑکے نے پڑھا اور لکھا | نَعَمْ: قَرَأَ كُلُّ وَلَدٍ وَ كَتَبَ |
| کون سا لڑکا جماعت سے نکلا؟ | أَيُّ وَلَدٍ خَرَجَ مِنَ الصَّفِّ؟ |
| ماجد جماعت سے نکلا | مَاجِدٌ خَرَجَ مِنَ الصَّفِّ |
| یہاں کون بیٹھا؟ | مَنْ جَلَسَ هٰهُنَا؟ |
| اور وہاں کون گیا؟ | وَ مَنْ ذَهَبَ هُنَاكَ ؟ |
| کس نے لکھا؟ | مَنْ كَتَبَ ؟ |
| اور کس نے پڑھا؟ | وَمَنْ قَرَأَ ؟ |
| استاد یہاں سے کب گئے؟ | مَتیٰ ذَهَبَ الْأُسْتَاذُ مِنْ هٰهُنَا؟ |
| استاد نے فونٹن پن سے لکھا | كَتَبَ الْأُسْتَاذُ بِقَلَمِ الْحِبْرِ |
| اس لڑکے نے پنسل سے لکھا | كَتَبَ ذٰلِكَ الْوَلَدُ بِقَلَمِ الرَّصَاصِ |
| گرمی کی تعطیل میں وہ کہاں گیا؟ | أَيْنَ ذَهَبَ فِيْ عُطْلَةِ الصَّيْفِ؟ |
| میرا دوست صبح کی سیر کے لیے نکلا | خَرَجَ صَدِيْقِيْ لِنُزْهَةِ الصَّبَاحِ |
| اس نئی کاپی میں کس نے لکھا؟ | مَنْ كَتَبَ فِيْ هٰذِهِ الْكُرَّاسَةِ الْجَدِيْدَةِ؟ |
| لڑکا مدرسہ سے کب واپس ہوا؟ | مَتیٰ رَجَعَ الْوَلَدُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ؟ |
| یہ گاڑی کس کی ہے؟ | لِمَنْ هٰذِهِ الْعَرَبَةُ؟ |
| اس میں کون بیٹھا؟ | مَنْ جَلَسَ فِيْهَا؟ |

# درس (۹)

## ماضی واحد حاضر و متکلّم

اَکَلَ. شَرِبَ. اَکَلْتَ. اَکَلْتُ. شَرِبْتَ. شَرِبْتُ. مَا ذَا اَکَلْتَ ؟ اَکَلْتُ الطَّعَامَ. مَاذَا شَرِبْتَ ؟ شَرِبْتُ اللَّبَنَ. مَاذَا قَرَأْتَ ؟ قَرَأْتُ الدَّرْسَ. مَنْ قَرَأَ مَعَكَ ؟ قَرَأَ مَعِیْ صَدِیْقِی. أَفَهِمْتَ الدَّرْسَ الْجَدِیْدَ؟ نَعَمْ فَهِمْتُ. أَحَفِظْتَ دَرْسَ الْاَمْسِ ؟ نَعَمْ حَفِظْتُ. مَاذَا فَعَلْتَ بَعْدَهُ؟ ذَهَبْتُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ. أَفَرِحَ الْاُسْتَاذُ بِكَ ؟ نَعَمْ فَرِحَ بِی.

**ترجمہ:-** اس نے کھایا• اس نے پیا• تونے کھایا• میں نے کھایا• تونے پیا• میں نے پیا• تونے کیا کھایا ؟ میں نے کھانا کھایا• تونے کیا پیا؟• میں نے دودھ پیا• تونے کیا پڑھا؟• میں نے سبق پڑھا• تیرے ساتھ کس نے پڑھا؟• میرے ساتھ میرے دوست نے پڑھا• کیا تونے نئے سبق کو سمجھا؟• ہاں: میں نے سمجھا• کیا تونے گزشتہ سبق کو یاد کیا؟• ہاں: میں نے یاد کیا• تونے اس کے بعد کیا کیا؟• میں مدرسہ گیا• کیا استاد تجھ سے خوش ہوئے ؟• ہاں: وہ مجھ سے خوش ہوئے•

### سوالات و جوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَأَکَلْتَ التُّفَّاحَ؟ | نَعَمْ: أَکَلْتُ التُّفَّاحَ |
| أَأَکَلْتَ الْبُرْتَقَالَ؟ | نَعَمْ: أَکَلْتُ الْبُرْتَقَالَ |
| أَأَکَلْتَ التِّیْنَ؟ | لَا، مَا أَکَلْتُ التِّیْنَ |
| أَشَرِبْتَ اللَّبَنَ؟ | نَعَمْ: شَرِبْتُ اللَّبَنَ |
| أَفَهِمْتَ الدَّرْسَ ؟ | نَعَمْ: فَهِمْتُ الدَّرْسَ |
| أَذَهَبْتَ إِلَی الْحَدِیْقَةِ؟ | نَعَمْ: ذَهَبْتُ إِلَی الْحَدِیْقَةِ |
| أَجَلَسْتَ فِی الْعَرَبَةِ؟ | نَعَمْ: جَلَسْتُ فِی الْعَرَبَةِ |

| | |
|---|---|
| مَاذَا قَرَأتَ؟ | قَرَأتُ الدَّرْسَ |
| أَحَفِظْتَ؟ | نَعَمْ: حَفِظْتُ |
| مَاذَا فَعَلْتَ فِي الْمَدْرَسَةِ؟ | كَتَبْتُ وَ قَرَأتُ فِيْهَا |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| بیٹھا | جَلَسَ |
| کھایا | أَكَلَ |
| پیا | شَرِبَ |
| خوش ہوا | فَرِحَ |
| تو نکلا | خَرَجْتَ |
| تو گیا | ذَهَبْتَ |
| تو واپس ہوا | رَجَعْتَ |
| میں نے کیا | فَعَلْتُ |
| میں نے کھایا | أَكَلْتُ |
| میں نے پیا | شَرِبْتُ |
| میں نے پڑھا | قَرَأتُ |
| میں نے سبق پڑھا | قَرَأتُ الدَّرْسَ |
| میں نے پیا | شَرِبْتُ |
| میں نے پانی پیا | شَرِبْتُ الْمَاءَ |
| تو نے کھایا | أَكَلْتَ |
| تو نے سنترہ کھایا | أَكَلْتَ الْبُرْتقَالَ |

| | |
|---|---|
| تونے یاد کیا | حَفِظْتَ |
| کیا تونے قرآن یاد کیا؟ | أَحَفِظْتَ الْقُرْآنَ؟ |
| میں نے دودھ پیا | شَرِبْتُ اللَّبَنَ |
| تونے چائے پی | شَرِبْتَ الشَّایَ |
| میں اس کے بعد نکلا | خَرَجْتُ بَعْدَہٗ |
| وہ میرے پیچھے نکلا | هُوَ خَرَجَ وَرَائِی |
| گاڑی میں کون گیا؟ | مَنْ ذَهَبَ فِی الْعَرَبَةِ؟ |
| کیا تونے تازہ گوشت کھایا؟ | أَأَكَلْتَ لَحْمًا طَرِيًّا؟ |
| میں آج صبح کی تفریح کے لیے نکلا | خَرَجْتُ الْيَوْمَ لِنُزْهَةِ الصَّبَاحِ |
| تو گرما کی تعطیل میں کہاں گیا؟ | أَيْنَ ذَهَبْتَ فِیْ عُطْلَةِ الصَّيْفِ؟ |
| اب تونے کیا کیا؟ | مَا فَعَلْتَ الْآنَ؟ |
| میں نے کل کا سبق پڑھا اور یاد کیا | قَرَأْتُ دَرْسَ الْأَمْسِ وَحَفِظْتُ |
| استاد مجھ سے بہت خوش ہوئے | فَرِحَ الْأُسْتَاذُ بِیْ جِدًّا |
| کیا تونے دین سمجھا؟ | أَفَهِمْتَ الدِّيْنَ؟ |
| میں نے دین اچھی طرح نہیں سمجھا | مَا فَهِمْتُ الدِّيْنَ جَيِّدًا |
| میں نے اسلام کی تاریخ پڑھی | قَرَأْتُ تَارِيْخَ الْإِسْلَامِ |
| تونے حدیث نہیں پڑھی | مَا قَرَأْتَ الْحَدِيْثَ |

# درس (۱۰)

## ماضی جمع

نَهَضَ. اَخَذَ. سَأَلَ. سَمِعَ. بَدَأَ. نَهَضُوا. اَخَذُوا. سَأَلُوْا. سَمِعُوْا. بَدَءُوْا. نَهَضتُمْ. اَخَذْتُمْ. سَأَلْتُمْ. سَمِعْتُمْ. بَدَأْتُمْ. نَهَضْنَا. اَخَذْنَا. سَأَلْنَا. سَمِعْنَا. بَدَأْنَا.

بَدَأَ. خَتَمْتَ. سَمِعُوا. حَفِظْنَا. فَهِمْتُمْ. رَجَعْتُمْ. دَخَلْتُ. سَأَلْنَا. أَخَذَ. أَكَلُوْا.

اَلْأُسْتَاذُ دَخَلَ الصَّفَّ. فَالتَّلَامِيْذُ سَكَتُوْا. اَلْعَرِيْفُ بَدَأَ الدَّرْسَ وَالتَّلَامِيْذُ سَمِعُوْهُ. ثُمَّ خَتَمَ الْعَرِيْفُ الدَّرْسَ وَالْأُسْتَاذُ سَأَلَهُ. أَفَهِمْتَ الدَّرْسَ يَا عَرِيْفُ؟ نَعَمْ فَهِمْتُ يَا سَيِّدِی. ثُمَّ سَأَلَ الْأُسْتَاذُ التَّلَامِيْذَ. اَلْأُسْتَاذُ: أَسَمِعْتُمُ الدَّرْسَ الْجَدِيْدَ وَفَهِمْتُمْ؟ اَلتَّلَامِيْذُ: نَعَمْ سَمِعْنَا وَفَهِمْنَا جَيِّدًا فَبَعْدَ قَلِيْلٍ نَهَضَ الْأُسْتَاذُ وَخَرَجَ مِنَ الصَّفِّ وَالتَّلَامِيْذُ ذَهَبُوْا اِلَى الْبَيْتِ.

**ترجمہ:-** وہ اٹھا• اس نے لیا•اس نے پوچھا•اس نے سنا•اس نے شروع کیا•وہ اٹھے •انھوں نے لیا•انھوں نے پوچھا•انھوں نے سنا•انھوں نے شروع کیا•تم اٹھے •تم نے پکڑا•تم نے پوچھا•تم نے سنا•تم نے شروع کیا•ہم اٹھے•ہم نے پکڑا•ہم نے پوچھا•ہم نے سنا•ہم نے شروع کیا•اس نے شروع کیا•تو نے ختم کیا•انھوں نے سنا•ہم نے یاد کیا•تم نے سمجھا•تم واپس ہوئے•میں داخل ہوا•ہم نے پوچھا•اس نے پکڑا•انھوں نے کھایا•

استاذ کلاس میں داخل ہوئے تو طلبہ خاموش ہو گئے • مانیٹر نے سبق شروع کیا اور طلبہ نے اسے سنا • پھر مانیٹر نے سبق ختم کیا اور استاذ نے پوچھا • کیا تو نے سبق سمجھ لیا اے مانیٹر! • ہاں: میں نے سمجھ لیا اے میرے آقا! • پھر استاذ نے طلبہ سے پوچھا: کیا تم نے نیا سبق سنا اور سمجھ لیا؟ • طلبہ (نے جواب دیا) ہاں: ہم نے سنا اور ہم نے اچھی طرح سے سمجھ لیا • تھوڑی دیر بعد استاذ اٹھے

اور کلاس سے نکل گیے اور طلبہ گھر چلے گئے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَاذَا قَرَأتَ؟ | قَرَأتُ الدَّرْسَ |
| هَلْ بَدَأْتُمُ الدَّرْسَ الْجَدِيْدَ؟ | نَعَمْ: بَدَأْنَا الدَّرْسَ الْجَدِيْدَ |
| أَسِمِعَ التَّلَامِيْذُ الدَّرْسَ ؟ | نَعَمْ : سَمِعَ التَّلَامِيْذُ الدَّرْسَ |
| أَفَهِمُوْهُ وَحَفِظُوهُ؟ | نَعَمْ: فَهِمُوْهُ وَ حَفِظُوْهُ |
| أَبَدَأتَ الْكِتَابَ الْعَرَبِيَّ ؟ | نَعَمْ: بَدَأتُ الْكِتَابَ الْعَرَبِيَّ |
| أَفَهِمْتُمْ دَرْسَ الأَمْسِ ؟ | نَعَمْ: فَهِمْنَا دَرْسَ الْأَمْسِ |
| مَنْ عَرِ يْفُكُمْ وَكَيْفَ هُوَ؟ | عَرِ يْفِى خَالِدٌ وَهُوَ طَيِّبٌ |
| أَسِمِعْتُمُ الْقُرْآنَ ؟ | نَعَمْ: سَمِعْنَا الْقُرْآنَ |
| أَحَفِظْتُمْ دَرْسَكُمْ وَفَهِمْتُمُ ؟ | نَعَمْ: حَفِظْنَا دَرْسَنَا وَ فَهِمْنَا |
| هَلِ التَّلَامِيْذُ فَرِحُوا بِالأُسْتَاذِ؟ | نَعَمْ: اَلتَّلَامِيْذُ فَرِحُوْا بِالْأُسْتَاذِ |
| هَلِ الْقُرآنُ كِتَابُ اللهِ؟ | نَعَمْ: اَلْقُرآنُ كِتَابُ اللهِ |

## مناسب فعل لکھو

| | | |
|---|---|---|
| أَنَا سَمِعْتُ | نَحْنُ حَفِظْنَا | أَنْتُمْ أَخَذْتُمْ |
| هُمْ شَرِبُوْا | أَنَا فَعَلْتُ | نَحْنُ قَرَأنَا |
| أَنْتَ خَرَجْتَ | أَنَا بَدَأتُ | أَنْتَ خَتَمْتَ |
| أَنْتَ أَكَلْتَ | أَنْتُمْ رَجَعْتُمْ | نَحْنُ سَأَلْنَا |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| اٹھا | نَهَضَ |
| گیا | ذَهَب |
| سنا | سَمِعَ |
| پوچھا | سَأَلَ |
| نکلے | خَرَجُوْا |
| بیٹھے | جَلَسُوْا |
| پڑھا | قَرَأَ |
| لکھا | كَتَبَ |
| تونے کیا | فَعَلْتَ |
| تونے سمجھا | فَهِمْتَ |
| تونے یاد کیا | حَفِظْتَ |
| میں نے کھایا | أَكَلْتُ |
| میں نے پیا | شَرِبْتُ |
| میں واپس ہوا | رَجَعْتُ |
| تم نے لیا | أَخَذْتُمْ |
| تم نے شروع کیا | بَدَأْتُمْ |
| تم نے ختم کیا | خَتَمْتُمْ |
| ہم نے سنا | سَمِعْنَا |
| ہم نے پوچھا | سَأَلْنَا |
| استاد نے کتاب لی | أَخَذَ الْأُسْتَاذُ الْكِتَابَ |

| | |
|---|---|
| لڑکی نے سبق پڑھا | قَرَأَتِ الْبِنْتُ الدَّرْسَ |
| لڑکے نے سبق سمجھا | فَهِمَ الْوَلَدُ الدَّرْسَ |
| لڑکے استاد کے لیے اٹھے | نَهَضَ الْأَوْلَادُ لِلأُسْتَاذِ |
| انھوں نے سبق شروع کیا اور اچھی طرح سمجھا | بَدَءُوا الدَّرْسَ وَ فَهِمُوْا جَيِّدًا |
| میں کام سے خوش ہوا | فَرِحْتُ مِنْ هٰذَاالشُّغْلِ |
| تو بھی خوش ہوا | فَرِحْتَ أَيْضًا |
| میں نے ورزش جسمانی شروع کی | بَدَأْتُ الرِّيَاضَةَ الْبَدَنِيَّةَ |
| تو مانیٹر کے ساتھ کہاں گیا؟ | أَيْنَ ذَهَبْتَ مَعَ الْعَرِيْفِ؟ |
| میں نے میٹھے انگور کھائے | أَكَلْتُ الْأَعْنَابَ الْحُلْوَةَ |
| تو نے بہت انجیر لیے | أَخَذْتَ التِّيْنَ الْكَثِيْرَةَ |
| لڑکوں نے گفتگو ختم کی | خَتَمَ الْأَوْلَادُ الْمُحَادَثَةَ |
| وہ گھروں کو واپس ہوگئے | رَجَعُوْا إِلَى الْبَيْتِ |
| تم نے سرما کی تعطیل میں کیا کیا؟ | مَافَعَلْتُمْ فِيْ عُطْلَةِ الشِّتَاءِ؟ |
| گرما کی تعطیل میں ہم نے عربی شروع کی | بَدَأْنَا الْعَرَبِيَّةَ فِيْ عُطْلَةِ الصَّيْفِ |
| عربی قرآن کی زبان ہے | اَلْعَرَبِيُّ لِسَانُ الْقُرْآنِ |
| تم نے ربر کس لڑکے سے لیا؟ | مِنْ أَيِّ وَلَدٍ أَخَذْتَ الْمَحَّايَةَ؟ |
| میں نے ربر اُس لڑکے سے لیا | أَخَذْتُ الْمَحَّايَةَ بِذٰلِكَ الْوَلَدِ |
| اس فرنگی نے بھی عربی پڑھی اور قرآن مجید بھی سمجھا | قَرَأَ ذٰلِكَ الْفَرَنْجِيُّ الْعَرَبِيَّ وَ فَهِمَ الْقُرْآنَ الْمَجِيْدَ أَيْضًا |
| یہ بستہ کس کا ہے؟ | لِمَنْ هٰذِهِ الْمِحْفَظَةُ؟ |
| وہ میرا ہے | هِيَ لِيْ |
| اس میں فونٹن پن، کاپی اور قلم تراش ہے | فِيْهَا قَلَمُ الْحِبْرِ وَكُرَّاسَةٌ وَ مِبْرَاةٌ |

| | |
|---|---|
| احمد! کیا تو نے میری کاپی لی؟ | أَأَخَذْتَ كُرَّاسَتِي أَحْمَدُ! |
| ہاں: میں نے لی۔ | نَعَمْ: أَخَذْتُ |
| کیا تم نے اسلام کا مطلب سمجھا؟ | أَفَهِمْتُمْ مَقْصَدَ الْإِسْلَامَ؟ |
| اسلام بہترین مذہب ہے | اَلْإِسْلَامُ خَيْرُ مَذْهَبٍ |
| ہمارے رسول محمد ﷺ ہیں | رَسُوْلُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ |
| اور وہ عالم کے لیے رحمت ہیں | وَهُوَ رَحْمَةٌ لِلْعَالَمِيْنَ |
| ہمارا خدا ایک ہے | إِلٰهُنَا وَاحِدٌ |
| اور وہ ہمارا خالق اور ہمارا رازق ہے | وَ هُوَ خَالِقُنَا وَ رَازِقُنَا |

# درس (۱۱)

## اَلنُّزْهَةُ فِي الصَّبَاحِ

خَرَجْنَا لِلنُّزْهَةِ فِي الصَّبَاحِ إِلَى حَدِيْقَةٍ فَدَخَلْنَا هَا وَجَلَسْنَا تَحْتَ شَجَرَةٍ عِنْدَ الْمَاءِ وَنَظَرْنَا إِلَى اَزْهَارٍ جَمِيْلَةٍ وَ فَرِحْنَا بِهَا،فَنَهَضَ اَحَدٌ مِنْ اَصْدِقَاءِنَا وَ ذَهَبَ إِلَى الأَشْجَارِ وَقَطَفَ مِنْهَا زَهْرًا وَفَاكِهَةً أَيْضًا،أَنَا مَنَعْتُهُ وَالأَصْدِقَاءُ أَيْضًا مَنَعُوْهُ لٰكِنْ مَارَجَعَ عَنْ فِعْلِهِ ،فَبَعْدَ قَلِيْلٍ ظَهَرَ صَاحِبُ الْحَدِيْقَةِ وَسَأَلَهُ :لِمَاذَا قَطَفْتَ الْفَاكِهَةَ وَاَكَلْتَهَا بِغَيْرِ اِذْنٍ ؟ أَاَذِنْتُ لَكَ ؟ أَنَا مَااَذِنْتُ .ثُمَّ أَخَذَهُ وَضَرَبَهُ .يَا اَصْدِقَائِي !أَخْذُ شَيْءٍ بِغَيْرِ اِذْنٍ عَادَةٌ مَذْمُوْمَةٌ

## صبح میں تفریح

**ترجمہ:۔** ہم صبح میں باغ کی طرف تفریح کے لیے نکلے۔ تو ہم اس میں داخل ہوئے اور پانی کے قریب ایک درخت کے نیچے بیٹھے۔ ہم نے خوب صورت پھولوں کو دیکھا اور ہم ان سے خوش ہوئے۔ ہمارے دوستوں میں سے ایک اٹھا اور درختوں کی طرف گیا۔ اور اس نے ایک

پھول توڑا اور میوہ بھی۔ میں نے اس کو منع کیا اور دوستوں نے بھی اسے روکا لیکن وہ اپنے کام سے باز نہ آیا۔ تھوڑی دیر بعد باغ والا ظاہر ہوا اور اس سے پوچھا، تم نے میوہ کیوں توڑا اور بغیر اجازت اسے کیوں کھایا؟ کیا میں نے تجھے اجازت دی؟ میں نے اجازت نہیں دی۔ پھر اسے پکڑا اور اسے مارا۔ اے میرے دوستو! بغیر اجازت کسی چیز کو لینا بری عادت ہے۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| إِلٰى أَيْنَ خَرَجَ الأَوْلَادُ ؟ | خَرَجَ الْأَوْلَادُ إِلٰى حَدِيْقَةٍ |
| مَتٰى خَرَجُوا؟ | خَرَجُوْا فِي الصَّبَاحِ |
| أَيْنَ جَلَسُوا؟ | جَلَسُوْا تَحْتَ شَجَرَةٍ عِنْدَ الْمَاءِ |
| بِأَيِّ شَيْءٍ فَرِحُوا؟ | فَرِحُوْا بِأَزْهَارٍ جَمِيْلَةٍ |
| مَنْ قَطَفَ الْفَاكِهَةَ؟ | قَطَفَ الْوَلَدُ الْفَاكِهَةَ |
| أَمَا مَنَعَهُ أَحَدٌ ؟ | لَا ، أَنَا مَنَعْتُهُ وَالْأَصْدِقَاءُ أَيْضًا مَنَعُوْهُ |
| أَقَطِفَ الْوَلَدُ بِإِذْنٍ؟ | لَا، مَا قَطَفَ الْوَلَدُ بِإِذْنٍ |
| مَنْ ضَرَبَهُ؟ | ضَرَبَهُ صَاحِبُ الْحَدِيْقَةِ |
| أَضَرَبْتُمْ أَحَدًا؟ | لَا ، مَا ضَرَبْنَا أَحَدًا |
| أَدَخَلْتُمْ حَدِيْقَةً بِغَيْرِ إِذْنٍ؟ | لَا ، مَا دَخَلْنَا حَدِيْقَةً بِغَيْرِ إِذْنٍ |
| أَأَخَذْتُمْ مِنْهَا شَيْئًا ؟ | لَا ، مَا أَخَذْنَا مِنْهَا شَيْئًا |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| میں نے کسی کو اجازت نہیں دی | مَا أَذِنْتُ لِأَحَدٍ |
| استاد نے (شریر) لڑکے کو مارا | ضَرَبَ الْأُسْتَاذُ وَلَدًا شَرِيْرًا |
| کیا تم نے کسی کو نہیں مارا؟ | أَمَا ضَرَبْتَ أَحَدًا؟ |

| | |
|---|---|
| ہم نے اب تک کسی کو خیر سے منع نہیں کیا | مَا مَنَعْنَا أَحَدًا مِنَ الْخَيْرِ إِلَى الْآنَ |
| بغیر اجازت ہم کسی کے گھر میں نہیں گئے | مَا ذَهَبْنَا إِلَىٰ بَيْتِ أَحَدٍ بِغَيْرِ إِذْنٍ؟ |
| تم نے (لال) پھنی لی | أَخَذْتَ الْقِنْوَ الْأَحْمَرَ |
| ہم نے (پیلے) موز لیے | أَخَذْنَا مَوْزًا أَصْفَرَ |
| میں نے بہت پھول توڑے | قَطَفْتُ الْأَزْهَارَ الْكَثِيْرَةَ |
| ہم آپ کی گفتگو سے بہت خوش ہوئے | فَرِحْنَا بِمُحَادَثَتِكَ جِدًّا |
| لڑکوں نے یہ سبق اچھی طرح یاد کیا | حَفِظَ الْأَوْلَادُ هٰذَاالدَّرْسَ جَيِّدًا |
| انھوں نے دین کو بھی سمجھا | فَهِمُوا الدِّيْنَ أَيْضًا |
| دین آسان ہے مشکل نہیں | اَلدِّيْنُ سَهْلٌ لَا صَعْبٌ |

## درس (۱۲)

فَعَلَ .يَفْعَلُ .يَفْعَلُوْنَ .ضَحِكَ .يَضْحَكُ .يَضْحَكُوْنَ .مَزِحَ .
يَمْزَحُ .يَمْزَحُوْنَ .لَعِبَ .يَلْعَبُ .يَلْعَبُوْنَ .

مَاذَا يَفْعَلُ الْوَلَدُ ؟ هُوَ يَعْبُدُ اللهَ .مَاذَا يَفْعَلُ الْآنَ ؟ اَلْآنَ يَرْكَعُ ثُمَّ يَسْجُدُ.أَهٰذِهِ صَلٰوةٌ؟ نَعَمْ: هٰذِهِ صَلٰوةٌ .مَاذَا يَفْعَلُوْنَ؟ هُمْ يَلْعَبُوْنَ ، وَ يَضْحَكُوْنَ ،وَ يَمْزَحُوْنَ .مَاذَا يَفْعَلُوْنَ الْآنَ؟يَضْرِبُ بَعْضُهُمْ بَعْضًا. فَهٰذِهِ نَتِيْجَةُ الْمِزَاحِ هٰؤُلَاءِ الْأَوْلَادُ يَاكُلُوْنَ وَ يَشْرَبُوْنَ مِن رِّزْقِ اللهِ وَلٰكِنْ لَا يَعْبُدُوْنَ .

**ترجمہ:-** اس نے کیا• وہ کرتا ہے•وہ کرتے ہیں•وہ ہنسا• وہ ہنستا ہے•وہ ہنستے ہیں•اس نے مذاق کیا•وہ مذاق کرتا ہے•وہ مذاق کرتے ہیں•وہ کھیلا•وہ کھیلتا ہے•وہ کھیلتے ہیں•لڑکا کیا کررہا ہے؟وہ اللہ کی عبادت کررہا ہے•اب کیا کررہا ہے؟اب وہ رکوع کررہا ہے پھر سجدہ کرے گا•کیا یہ نماز ہے؟ہاں:یہ نماز ہے•وہ کیا کررہے ہیں؟وہ کھیل رہے ہیں• ہنس رہے ہیں اور مذاق کررہے ہیں•وہ اب کیا کررہے ہیں؟ان میں سے بعض بعض کو ماررہے ہیں•تو یہ مذاق کا نتیجہ ہے•یہ

لڑکے اللہ کے رزق سے کھاتے اور پیتے ہیں لیکن عبادت نہیں کرتے ہیں۔

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيَقْرَأُ ذٰلِكَ الْوَلَدُ؟ | لَا، لَا يَقْرَأُ ذٰلِكَ الْوَلَدُ |
| أَيَكْتُبُ؟ | لَا، لَا يَكْتُبُ |
| أَيَعْبُدُ؟ | نَعَمْ: يَعْبُدُ |
| أَيَقْرَأُ هٰؤُلَاءِ الْأَوْلَادُ؟ | لَا، لَا يَقْرَأُ هٰؤُلَاءِ الْأَوْلَادُ |
| أَيَعْبُدُوْنَ؟ | لَا، لَا يَعْبُدُوْنَ |
| أَيَمْزَحُوْنَ؟ | نَعَمْ: يَمْزَحُوْنَ |
| مَنْ يَضْحَكُ؟ | يَضْحَكُ الْأَوْلَادُ |
| مَنْ يَعْبُدُ؟ | يَعْبُدُ الْوَلَدُ |
| مَنْ يَرْكَعُ؟ | يَرْكَعُ الْوَلَدُ |
| مَنْ يَسْجُدُ؟ | يَسْجُدُ الْوَلَدُ |
| مَنْ يَلْعَبُ؟ | يَلْعَبُ الْأَوْلَادُ |
| هَلِ الصَّلٰوةُ وَاجِبَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ؟ | نَعَمْ: اَلصَّلٰوةُ وَاجِبَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ |

## مضارع (واحد وجمع) بناؤ

| واحد | جمع | واحد | جمع |
|---|---|---|---|
| يَذْهَبُ | يَذْهَبُوْنَ | يَرْجِعُ | يَرْجِعُوْنَ |
| يَخْرُجُ | يَخْرُجُوْنَ | يَفْهَمُ | يَفْهَمُوْنَ |
| يَحْفَظُ | يَحْفَظُوْنَ | يَشْرَبُ | يَشْرَبُوْنَ |
| يَنْهَضُ | يَنْهَضُوْنَ | يَدْخُلُ | يَدْخُلُوْنَ |
| يَسْئَلُ | يَسْئَلُوْنَ | يَسْمَعُ | يَسْمَعُوْنَ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَبْدَأُ | يَبْدَءُونَ | يَخْتِمُ | يَخْتِمُوْنَ |
| يَأخُذُ | يَأخُذُوْنَ | يَفْرَحُ | يَفْرَحُوْنَ |
| يَنْظُرُ | يَنْظُرُوْنَ | يَقْطُفُ | يَقْطُفُوْنَ |
| يَمْنَعُ | يَمْنَعُوْنَ | يَظْهَرُ | يَظْهَرُوْنَ |
| يَأذَنُ | يَأذَنُوْنَ | يَأكُلُ | يَأكُلُوْنَ |

**ترجمہ کرو :**

| اردو | عربی |
|---|---|
| جاتا ہے | يَذْهَبُ |
| کھیلتا ہے | يَلْعَبُ |
| ہنستا ہے | يَضْحَكُ |
| پڑھتے ہیں | يَقْرَءُوْنَ |
| لکھتے ہیں | يَكْتُبُوْنَ |
| نکلیں گے | يَخْرُجُوْنَ |
| بیٹھیں گے | يَجْلِسُوْنَ |
| کھیلیں گے | يَلْعَبُوْنَ |
| کھائے گا | يَأكُلُ |
| پیئے گا | يَشْرَبُ |
| خوش ہوگا | يَفْرَحُ |
| نہ مارے گا | لَا يَضْرِبُ |
| نہ پوچھے گا | لَا يَسْئَلُ |
| نہ توڑے گا | لَا يَقْطِفُ |
| نہ کھائیں گے | لَا يَأكُلُوْنَ |

| | |
|---|---|
| نہ پئیں گے | لَا يَشْرَبُوْنَ |
| اچھا لڑکا مدرسہ جاتا ہے | يَذْهَبُ الْوَلَدُ الطَّيِّبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| جماعت میں داخل ہوتا ہے | يَدْخُلُ الصَّفَّ |
| اور ادب سے بیٹھتا ہے | وَ يَجْلِسُ بِأَدَبٍ |
| وہ اپنے استاد سے ہر چیز سنے گا، سمجھے گا | هُوَ يَسْمَعُ كُلَّ شَيْءٍ بِأَسْتَاذِهِ، يَفْهَمُ |
| اور اچھی طرح یاد کرے گا | وَ يَحْفَظُ جَيِّدًا |
| استاد اس لڑکے کو نہیں مارتا | لَا يَضْرِبُ الْأُسْتَاذُ ذٰلِكَ الْوَلَدَ |
| وہ اس سے بہت خوش ہوتا ہے | هُوَ يَفْرَحُ بِهٖ جَيِّدًا |
| لڑکے ادب سے بیٹھتے ہیں پڑھتے ہیں اور لکھتے ہیں | يَجْلِسُ الْأَوْلَادُ بِأَدَبٍ، يَقْرَءُوْنَ وَ يَكْتُبُوْنَ |
| پھر گھروں کو واپس ہوں گے | ثُمَّ يَرْجِعُوْنَ إِلَى الْبُيُوْتِ |
| کھائیں گے، پییں گے اور کتابیں پڑھیں گے | يَأْكُلُوْنَ وَ يَشْرَبُوْنَ وَ يَقْرَءُوْنَ الْكُتُبَ |
| اور اللہ کا کلام سنیں گے | وَ يَسْمَعُوْنَ كَلَامَ اللهِ |
| کیا وہ اس کو یاد رکھیں گے؟ | أَيَحْفَظُوْنَهٗ؟ |
| کیا وہ اس پر عمل کریں گے؟ | أَيَعْمَلُوْنَ عَلَيْهِ |
| کامیابی عمل سے ہے نہ کہ علم سے | اَلْفَوْزُ مِنَ الْعَمَلِ لَا مِنَ الْعِلْمِ |
| نماز ہر مسلم کے لیے لازم ہے | اَلصَّلٰوةُ لَازِمَةٌ لِكُلِّ مُسْلِمٍ |
| اللہ ہمارا خالق ہے، ہمارا رازق ہے | اَللهُ خَالِقُنَا، رَازِقُنَا |
| کیا اس کا شکر ہم پر واجب نہیں؟ | أَمَا شُكْرُهٗ وَاجِبٌ عَلَيْنَا؟ |
| نماز اس شکر کی علامت ہے | اَلصَّلٰوةُ عَلَامَةُ ذٰلِكَ الشُّكْرِ |
| وہ دین کا ستون (عماد) ہے | هِيَ عِمَادُ الدِّيْنِ |
| مسلم ہر وقت نماز کے لیے مسجد کو جاتا ہے | يَذْهَبُ الْمُسْلِمُ كُلَّ وَقْتٍ لِلصَّلٰوةِ إِلَى الْمَسْجِدِ |

| | |
|---|---|
| مسجد نماز کے لیے ہے گفتگو کے لیے نہیں | اَلْمَسْجِدُ لِلصَّلٰوۃِ لَا لِلْمُحَادَثَۃِ |
| کیا تم نے نماز کا مطلب سمجھا؟ | أَفَہِمْتُمْ غَرَضَ الصَّلٰوۃِ؟ |
| نہیں، تم نے اس کا مطلب نہیں سمجھا | لَا ،مَافَہِمْتُمْ غَرْضَہَا |
| اس میں بہت فوائد ہیں | فِیْہَا فَوَائِدُ کَثِیْرَۃٌ |

## درس (۱۳)

## مضارع واحد حاضر و متکلّم

فَعَلَ .قَرَاَ .فَہِمَ .اَکَلَ .ذَہَبَ .تَفْعَلُ .تَقْرَاُ .تَفْہَمُ .تَاْکُلُ .تَذْہَبُ .اَفْعَلُ .اَقْرَاُ. اَفْہَمُ .اٰکُلُ .اَذْہَبُ .مَا ذَا تَفْعَلُ یَا حَمِیْدُ ؟اٰکُلُ الطَّعَامَ.اَتَاْکُلُ الطَّعَامَ دَائِماً وَ اَنْتَ وَحِیْدٌ ؟تَارَۃً اٰکُلُ وَاَنَا وَحِیْدٌ وَ تَارَۃً مَعَ الْاَصدِقَاءِ .مَاذَاتَاکُلُ الْاٰنَ ؟اَلْاٰنَ اٰکُلُ الْخُبْزَ .أَتَاکُلُ الرُّزَّفِی الْبَیْتِ ؟نَعَمْ اٰکُلُ الرُّزَّفِی الْبَیْتِ فِی الْغَدَاءِ وَالْعَشَاءِ .أَلَا تَاکُلُ فِی الْفَتْرَۃِ یَا مَجِیْدُ؟ لَا اٰکُلُ شَیْئًا یَا حَمِیْدُ.

**ترجمہ:۔** اس نے کیا•اس نے پڑھا•اس نے سمجھا•اس نے کھایا•وہ گیا•تو کرتا ہے•تو پڑھتا ہے•تو سمجھتا ہے•تو کھاتا ہے•تو جاتا ہے•میں کرتا ہوں•میں پڑھتا ہوں•میں سمجھتا ہوں•میں کھاتا ہوں•میں جاتا ہوں•

تو کیا کر رہا ہے اے حمید؟ میں کھانا کھا رہا ہوں•کیا تو ہمیشہ اکیلے کھانا کھاتا ہے؟ کبھی میں اکیلے کھاتا ہوں اور کبھی دوستوں کے ساتھ•اب تو کیا کھا رہا ہے؟ اب میں روٹی کھا رہا ہوں•کیا تو گھر میں چاول کھاتا ہے؟ ہاں: میں گھر میں دوپہر اور رات کے کھانے میں چاول کھاتا ہوں•کیا تو انٹرول میں نہیں کھاتا ہے اے مجید؟ نہیں، میں کچھ نہیں کھاتا ہوں اے حمید؟

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَاذَا یَاْکُلُ حَمِیْدٌ؟ | یَأْکُلُ حَمِیْدٌ الطَّعَامَ |
| أَیَأْکُلُ الْخُبْزَ؟ | نَعَمْ: یَأْکُلُ الْخُبْزَ |
| أَیَأْکُلُ الرُّزَّ؟ | نَعَمْ: یَأْکُلُ الرُّزَّ |
| أَیَلْعَبُ الأَوْلَادُ فِي الْفَتْرَةِ؟ | نَعَمْ: یَلْعَبُ الْأَوْلَادُ فِي الْفَتْرَةِ |
| أَیَأْکُلُوْنَ؟ | نَعَمْ: یَأْکُلُوْنَ |
| أَیَقْرَءُوْنَ؟ | نَعَمْ: یَقْرَءُوْنَ |
| أَتَشْرَبُ اللَّبَنَ؟ | نَعَمْ: أَشْرَبُ اللَّبَنَ |
| أَتَأْکُلُ الْفَاکِهَةَ؟ | نَعَمْ: اٰکُلُ الْفَاکِهَةَ |
| أَتَفْهَمُ التَّمْرِیْنَ؟ | نَعَمْ: أَفْهَمُ التَّمْرِیْنَ |

## ترجمہ کرو:

(ا)

| اردو | عربی |
|---|---|
| تو ہنستا ہے | تَضْحَكُ |
| تو کھیلتا ہے | تَلْعَبُ |
| میں پڑھتا ہوں | أَقْرَءُ |
| میں عبادت کرتا ہوں | أَعْبُدُ |
| تو بیٹھتا ہے | تَجْلِسُ |
| میں اٹھتا ہوں | أَنْهَضُ |
| تو نکلے گا | تَخْرُجُ |
| میں داخل ہوں گا | أَدْخُلُ |

| | |
|---|---|
| میں اجازت دیتا ہوں | آذَنُ |
| تو منع کرتا ہے | تَمْنَعُ |
| تو کھاتا ہے | تَأكُلُ |
| تو روٹی کھاتا ہے | تَأكُلُ الْخُبْزَ |
| تو پیتا ہے | تَشْرَبُ |
| تو دودھ پیتا ہے | تَشْرَبُ اللَّبَنَ |
| میں لوں گا | آخُذُ |
| میں خوب صورت پھول لوں گا | آخُذُ زَهْرًا جَمِيْلًا |
| میں یاد کروں گا | أَحْفَظُ |
| میں نیا سبق یاد کروں گا | أَحْفَظُ الدَّرْسَ الْجَدِيْدَ |
| تو فارسی پڑھتا ہے | تَقْرَءُ فَارْسِيًّا |
| میں عربی زبان پڑھتا ہوں | أَقْرَءُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ |
| میں دوپہر کے کھانے میں چاول بھی کھاتا ہوں اور روٹی بھی | آكُلُ الرُّزَّ وَالْخُبْزَ فِي الْغَدَاءِ أَيْضًا |
| ہم شام کے کھانے کے بعد دودھ بھی پیتے ہیں | نَشْرَبُ اللَّبَنَ بَعْدَ الْعَشَاءِ أَيْضًا |

(ب)

| | |
|---|---|
| مسلم کسی صورت میں نماز سے غفلت نہیں کرتا | اَلْمُسْلِمُ لَا يَغْفَلُ عَنِ الصَّلٰوةِ فِيْ حَالٍ مِنَ الْأَحْوَالِ |
| وہ ہر کام میں خلوص سے کام کرتا ہے | يَفْعَلُ كُلَّ عَمَلٍ بِإِخْلَاصٍ |
| کامیابی خلوص کے بغیر حاصل نہیں ہوتی | لَا يَحْصُلُ الْفَوْزُ بِغَيْرِ إِخْلَاصٍ |
| لیکن اب ہم میں دین نہیں | لٰكِنَّ الْاٰنَ مَا فِيْنَا دِيْنٌ |
| ہم میں خلوص نہیں | مَا فِيْنَا خُلُوْصٌ |

| | |
|---|---|
| اس لیے ہم عزت سے بہت دور ہو گئے | لِأَنَّنَا بَعُدْنَا مِنَ الْعِزَّةِ جِدًّا |
| اور اب ہمارے لیے ذلت ہے | وَالْآنَ لَنَا ذِلَّةٌ |
| یہ ہمارے اعمال کا نتیجہ ہے | هٰذِهٖ نَتِيْجَةُ أَعْمَالِنَا |
| ہم ہر چیز میں شہرت طلب کرتے ہیں | نَطْلُبُ السُّمْعَةَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ |
| اور شہرت ہمارا مقصود ہے | وَالسُّمْعَةُ غَرْضُنَا |

# درس (۱۴)

## مضارع جمع

تَفْعَلُ . تَفْعَلُوْنَ . نَفْعَلُ . تَقْرَأُ . تَقْرَؤُوْنَ . نَقْرَأُ . مَاذَا تَفْعَلُوْنَ ؟ نَقْرَأُ وَ نَكْتُبُ . مَاذَا تَقْرَؤُوْنَ ؟ نَقْرَأُ الْكُتُبَ . مَاذَا تَكْتُبُوْنَ ؟ نَكْتُبُ الدَّرْسَ . اَلَا تَلْعَبُوْنَ الْيَوْمَ ؟ لَا نَلْعَبُ الْيَوْمَ . أَتَخْرُجُوْنَ لِلنُّزْهَةِ ؟ نَعَمْ نَخْرُجُ بَعْدَ الْعَصْرِ . فِي اَيِّ سَنَةٍ اِمْتِحَانُكُمْ ؟ فِي هٰذِهِ السَّنَةِ . فِي اَيِّ شَهْرٍ ؟ فِي شَهْرِ اَبْرَيْل . مِنْ اَيِّ يَوْمٍ ؟ مِنْ يَوْمِ الْاِثْنَيْن .

## هٰذَا بَرْنَامِجُ الْاِمْتِحَانِ

اَلْأُرْدُوْ ------------------ يَوْمَ الْاِثْنَيْن .

اَلتَّارِيْخ ------------------ يَوْمَ الثُّلَاثَاءِ .

اَلْعَرَبِيُّ ------------------ يَوْمَ الْاَرْبِعَاءِ .

اَلدِّيْنِيَّاتُ ------------------ يَوْمَ الْخَمِيْسِ .

اَلْحِسَاب ------------------ يَوْمَ الْجُمُعَةِ .

اَلْاِنْكْلِيْزِيُّ ------------------ يَوْمَ السَّبْتِ .

**ترجمہ:-** تو کرتا ہے • تم کرتے ہو • ہم کرتے ہیں • تو پڑھتا ہے • تم پڑھتے ہو • ہم پڑھتے

ہیں۔تم لوگ کیا کرتے ہو؟ہم پڑھتے ہیں اور لکھتے ہیں۔تم کیا پڑھتے ہو؟ہم کتابیں پڑھتے ہیں۔تم کیا لکھتے ہو؟ہم سبق لکھتے ہیں۔کیا آج تم لوگ نہیں کھیلو گے؟ہم آج نہیں کھیلیں گے۔کیا تم لوگ تفریح کے لیے نکلو گے؟ہاں ہم عصر کے بعد نکلیں گے۔ تمھارا امتحان کس سال میں ہے؟اسی سال میں ہے۔کون سے مہینے میں ہے؟اپریل کے مہینے میں ہے۔کس دن سے ہے؟پیر کے دن سے ہے۔

## یہ امتحان کا نظام الاوقات ہے

اردو:---------------------پیر کے دن
تاریخ:--------------------منگل کے دن
عربی:--------------------بدھ کے دن
دینیات:------------------جمعرات کے دن
حساب:--------------------جمعہ کے دن
انگریزی:------------------ہفتہ کے دن

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَتَفْهَمُوْنَ الدَّرْسَ؟ | نَعَمْ: نَفْهَمُ الدَّرْسَ |
| أَتَقْرَؤُنَ الْقُرْآنَ؟ | نَعَمْ: نَقْرَأُ الْقُرْآنَ |
| أَتَفْهَمُوْنَ الْقُرْآنَ؟ | نَعَمْ: نَفهَمُ الْقُرْآنَ |
| أَتَاكُلُوْنَ فِي الْفَتْرَةِ؟ | لَا، لَانَأكُلُ فِي الْفَتْرَةِ |
| أَتَلْعَبُوْنَ؟ | نَعَمْ:نَلْعَبُ |
| أَتَعْبُدُوْنَ؟ | نَعَمْ: نَعْبُدُ |
| أَتَنْهَضُ صَبَاحًا؟ | نَعَمْ: انْهَضُ صَبَاحًا |

| | |
|---|---|
| أَتَمْزَحُ فِي الصَّفِّ؟ | لَا ، لَا أَمْزَحُ فِي الصَّفِّ |
| أَتَسْجُدُوْنَ لِلّٰهِ؟ | نَعَمْ: نَسْجُدُ لِلّٰهِ |
| أَتَلْعَبُ بِكُرَةِ الْقَدَمِ؟ | لَا، لَا أَلْعَبُ بِكُرَةِ الْقَدَمِ |
| أَتَشْكُرُوْنَ لِلّٰهِ؟ | نَعَمْ: نَشْكُرُ لِلّٰهِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| آپ کھیلتے ہیں | تَلْعَبُوْنَ |
| ہم پڑھتے ہیں | نَقْرَأُ |
| ہم کھانا کھاتے ہیں | نَاكُلُ الطَّعَامَ |
| آپ دودھ پیتے ہیں | تَشْرَبُوْنَ اللَّبَنَ |
| ہم گوشت کھاتے ہیں | نَاكُلُ اللَّحْمَ |
| آپ پھل کھاتے ہیں | تَاكُلُوْنَ الثَّمَرَ |
| ہم پیر کے دن نکلیں گے | نَخْرُجُ يَوْمَ الْإِثْنَيْنِ |
| کیا آپ چہار شنبہ کے دن نکلیں گے؟ | أَتَخْرُجُوْنَ يَوْمَ الْأَرْبِعَاءِ؟ |
| آپ منگل کے دن کہاں جائیں گے؟ | أَيْنَ تَذْهَبُوْنَ يَوْمَ الثُّلَاثَاءِ؟ |
| تو ہفتہ کے دن کہاں جائے گا؟ | أَيْنَ تَذْهَبُ يَوْمَ السَّبْتِ؟ |
| کیا اتوار کے دن تعطیل ہے؟ | هَلِ الْعُطْلَةُ يَوْمَ الْأَحَدِ؟ |
| ہم جمعرات تک کتاب ختم کریں گے؟ | نَخْتِمُ الْكِتَابَ إِلٰى يَوْمِ الْخَمِيْسِ |
| تم شام کے کھانے میں کیا کھاتے ہو؟ | مَاذَا تَاكُلُ فِي الْعَشَاءِ؟ |
| کیا تم دوپہر کے کھانے میں روٹی نہیں کھاتے؟ | أَلَا تَاكُلُ الْخُبْزَ فِي الْغَدَاءِ؟ |
| تعطیل میں ہمارا پروگرام تفریح ہے | بَرْنَامِجُنَا فِي الْعُطْلَةِ نُزْهَةٌ. |
| مئی کا مہینہ گرما کا مہینہ ہے | شَهْرُ مَيِ شَهْرُ الصَّيْفِ |

| | |
|---|---|
| دسمبر سال کا آخری مہینہ ہے | شَهْرُ دِيْسَمْبَرْ آخِرُ شَهْرٍ لِلْعَامِ |
| جنوری (ینائر) کا مہینہ سال کا پہلا مہینہ ہے | شَهْرُ يَنَائِرَ اَوَّلُ شَهْرٍ لِلْعَامِ |
| مارچ (مارس) اور اپریل (ابریل) میں لڑکوں کے امتحانات ہیں | فِي مَارِسٍ وَ اَبْرِيْلِ اِمْتِحَانَاتُ الطَّلَبَةِ |

## درس (۱۵)

## مخلوط ماضی و مضارع

مجِیْد.: أَتَذْهَبُ الْيَوْمَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ يَا حَمِيْدُ ؟

حمید: نَعَمْ اَذْهَبُ الْيَوْمَ وَلٰكِنْ لَا اَذْهَبُ غَدًا .

مجید: لِمَاذَا لَا تَذْهَبُ غَدًا ؟

حمید: غَدًا يَوْمُ الْعُطْلَةِ .

مجید: اَحَفِظْتَ دَرْسَ الْاَمْسِ ؟

حمید: نَعَمْ حَفِظْتُ .

مجید: أَكَتَبْتَ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ اَنْتَ وَاَصْدِقَاؤُكَ ؟

حمید: نَعَمْ . كَتَبْنَا جَيِّدًا جِدًّا .

مجید: مَتىٰ تَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ كُلَّ يَوْمٍ ؟

حمید: اَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ بَعْدَ الْفُطُوْرِ .

مجید: مَاذَا تَاكُلُ وَتَشْرَبُ فِي الْفُطُوْرِ ؟

حمید: اٰكُلُ الْخُبْزَ بِالْإِدَامِ وَاَشْرَبُ الشَّايَ .

مجید: مَاذَا تَفْعَلُ أَنْتَ وَاَصْدِقَاؤُكَ بَعْدَ الدَّرْسِ ؟

حمید: نَلْعَبُ بِكُرَةِ الْقَدَمِ فِي الْمَيْدَانِ .

مجید: أَهٰكَذَا تَفْعَلُوْنَ دَائِماً ؟

حمید: نَعَمْ: نَفْعَلُ أَهٰكَذَا.

مجید: أَيَقْرَأُ مَعَكَ اَصْدِقَاؤُكَ ؟

حمید: هُمْ يَقْرَؤُنَ مَعِىْ فِى النَّهَارِ وَفِى اللَّيْلِ يَقْرَؤُنَ فِيْ بُيُوْتِهِمْ .

**ترجمہ:-** مجید:(پوچھتا ہے)کیا آج تو مدرسہ جائے گا اے حمید!؟ حمید:(جواب دیتا ہے)ہاں:آج میں جاؤں گا،لیکن کل نہیں جاؤں گا•مجید:(پوچھتا ہے)کل تو کیوں نہیں جائے گا؟ حمید:(جواب دیتا ہے)کل چھٹی کا دن ہے• مجید:(پوچھتا ہے)کیا تو نے گزشتہ سبق یاد کرلیا؟ حمید:(جواب دیتا ہے)ہاں:میں نے یاد کرلیا•مجید(پوچھتا ہے)کیا تو نے اور تیرے دوستوں نے ہوم ورک کرلیا؟حمید:(جواب دیتا ہے)ہاں:ہم نے بہت اچھی طرح کرلیا•مجید:(پوچھتا ہے)تو ہر دن مدرسہ کب جاتا ہے؟حمید:(جواب دیتا ہے)میں ناشتہ کے بعد مدرسہ جاتا ہوں•مجید:(پوچھتا ہے)تو ناشتہ میں کیا کھاتا ہے اور کیا پیتا ہے؟حمید:(جواب دیتا ہے)میں سالن سے روٹی کھاتا ہوں اور چائے پیتا ہوں•مجید:(پوچھتا ہے)تو اور تیرے دوست سبق کے بعد کیا کرتے ہیں؟ حمید:(جواب دیتا ہے)ہم میدان میں فٹ بال کھیلتے ہیں•مجید:(پوچھتا ہے)کیا تم ہمیشہ اسی طرح کرتے ہو؟ حمید:(جواب دیتا ہے)ہاں:ہم اسی طرح کرتے ہیں•مجید:(پوچھتا ہے)کیا تیرے ساتھ تیرے دوست پڑھتے ہیں؟حمید:(جواب دیتا ہے)وہ دن میں میرے ساتھ پڑھتے ہیں اور رات میں اپنے گھروں میں پڑھتے ہیں•

## سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ لَعِبَ مَعَكَ ؟ | لَعِبَ مَعِي صَدِيْقِي |
| مَنْ قَرَأَ؟ | قَرَأَ حَمِيْدٌ |
| مَنْ كَتَبَ ؟ | كَتَبَ الْوَلَدُ |
| مَنْ يَقْرَأُ مَعَكَ ؟ | يَقْرَأُ مَعِي أَصْدِقَائِي |
| مَنْ يَّكْتُبُ ؟ | يَكْتُبُ حَمِيْدٌ |

| | |
|---|---|
| مَنْ يَلْعَبُ؟ | يَلْعَبُ الْوَلَدُ |
| أَيَلْعَبُ الأَوْلَادُ؟ | نَعَمْ: يَلْعَبُ الْأَوْلَادُ |
| مَتىٰ يَلْعَبُوْنَ؟ | يَلْعَبُوْنَ فِي الصَّبَاحِ |
| أَيْنَ يَلْعَبُوْنَ؟ | يَلْعَبُوْنَ فِي الْمَيْدَانِ |
| أَقَرَؤُا الدَّرْسَ ؟ | نَعَمْ: قَرَءُوا الدَّرْسَ |
| أَفَهِمُوْهُ؟ | نَعَمْ: فَهِمُوْهُ |
| أَأَكَلْتَ التِّيْنَ؟ | لَا، مَا أَكَلْتُ التِّيْنَ |
| أَأَكَلْتَ الْعِنَبَ؟ | نَعَمْ: أَكَلْتُ الْعِنَبَ |
| أَأَكَلْتَ الْتُفَّاحَ؟ | نَعَمْ: أَكَلْتُ التُّفَّاحَ |
| أَعَبَدتُمُ اللهَ؟ | نَعَمْ: عَبَدْنَا اللهَ |
| أَسَجَدتُمْ لَهُ؟ | نَعَمْ: سَجَدْنَا لَه |
| أَتَشْرَبُ الشَّايَ؟ | نَعَمْ: أَشْرَبُ الشَّاىَ |
| أَتَأكُلُ الْبُرْتَقَالَ؟ | نَعَمْ: أَكُلُ الْبُرْتَقَالَ |
| أَتَأكُلُ الْخُبْزَ؟ | نَعَمْ: أَكُلُ الْخُبْزَ |
| أَتَلْعَبُوْنَ غَدًا؟ | لَا، لَا نَلْعَبُ غَدًا |
| أَتَقْرَؤُنَ الْيَوْمَ؟ | نَعَمْ: نَقْرَأُ الْيَوْمَ |
| أَتَسْجُدُوْنَ لِلهِ؟ | نَعَمْ: نَسْجُدُ لِلهِ |
| أَخَرَجْتُمْ تَارَةً لِلنُّزْهَةِ؟ | نَعَمْ: خَرَجْنَا مَرَّتَيْنِ لِلنُّزْهَةِ |
| أَجَلَسْتُمْ فِيْ عَرَبَةٍ؟ | نَعَمْ: جَلَسْنَا فِي الْعَرَبَةِ |
| أَلَعِبْتَ بِالْكُرَةِ؟ | لَا: مَا لَعِبْتُ بِالْكُرَةِ |
| أَتَأكُلُوْنَ لَحْمًا طَرِيًّا؟ | نَعَمْ: نَاكُلُ لَحْمًا طَرِيًّا |
| أَتَشْرَبُوْنَ لَبَنًا خَالِصًا؟ | نَعَمْ: نَشْرَبُ لَبَنًا خَالِصًا |

| | |
|---|---|
| أَتَقْرَأُ دَائِمًا؟ | لَا، لَا أَقْرَأُ دَائِمًا |
| أَتَلْعَبُ فِي الْفَتْرَةِ؟ | نَعَمْ: أَلْعَبُ فِي الْفَتْرَةِ |
| أَتَاكُلُوْنَ الرُّزَّ دَائِمًا؟ | لَا: لَا نَاكُلُ الرُّزَّ دَائِمًا |
| أَتَكْتُبُوْنَ بِقَلَمِ الْحِبْرِ؟ | نَعَمْ: نَكْتُبُ بِقَلَمِ الْحِبْرِ |

## ترجمہ کرو:

| اردو | عربی |
|---|---|
| وہ اللہ کا کلام سنتے ہیں | يَسْمَعُوْنَ كَلَامَ اللهِ |
| وہ کتاب لکھتے ہیں | يَكْتُبُوْنَ الْكِتَابَ |
| وہ کھانا نہیں کھاتے | لَا يَاكُلُوْنَ الطَّعَامَ |
| میں عربی شروع کروں گا | أَبْدَأُ الْعَرَبِيَّةَ |
| تو انگریزی کب شروع کرے گا؟ | مَتٰى تَبْدَأُ الْإِنْكِلِيْزِيَّةَ؟ |
| میں نیا درس پڑھ رہا ہوں | أَقْرَأُ الدَّرْسَ الْجَدِيْدَ |
| تو پرانا درس یاد کر رہا ہے | تَحْفَظُ دَرْسَ الْأَمْسِ |
| تو آج کھیل رہا ہے | تَلْعَبُ الْيَوْمَ |
| میں کل کھیلوں گا | أَلْعَبُ غَدًا |
| ہم چائے پیتے ہیں | نَشْرَبُ الشَّاىَ |
| تم دودھ پیتے ہو | تَشْرَبُوْنَ اللَّبَنَ |
| ہم ایک خدا کی عبادت کرتے ہیں | نَعْبُدُ إِلٰهًا وَاحِدًا |
| میں نے ہوم ورک کیا | كَتَبْتُ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ |
| تو نے اب تک نہیں کیا | مَا كَتَبْتَ إِلَى الْآنَ |
| تم نے اس سے کیوں دل لگی کی؟ | لِمَاذَا مَزَحْتُمْ مِنْهُ؟ |
| تم ان لڑکوں پر کیوں ہنسے؟ | لِمَاذَ ضَحِكْتُمْ عَلٰى أُوْلٰئِكَ الْأَوْلَادِ؟ |

| | |
|---|---|
| دل لگی اچھی چیز نہیں ہے | اَلْمِزَاحُ لَيْسَ بِجَيِّدٍ |
| ہم ناشتے میں روٹی کھاتے ہیں اور چائے پیتے ہیں | نَاكُلُ الْخُبْزَ فِي الْفُطُوْرِ وَ نَشْرَبُ الشَّایَ |
| میں کبھی تنہا فٹ بال کھیلتا ہوں اور کبھی دوستوں کے ساتھ | أَلْعَبُ تَارَةً بِكُرَةِ الْقَدَمِ وَ أَنَا وَحِيْدٌ وَ تَارَةً مَعَ الْأَصْدِقَاءِ |
| میں نے کسی کو کبھی نہیں مارا | مَا ضَرَبْتُ أَحَدًا قَطُّ |
| کسی گھر میں بغیر اجازت داخل نہیں ہوتا | لَا أَدْخُلُ فِي بَيْتٍ بِغَيْرِ إِذْنٍ |
| میں نے کل کا سبق اچھی طرح یاد کرلیا | حَفِظْتُ دَرْسَ الْأَمْسِ جَيِّدًا |

## ضمیروں کی مناسبت سے ماضی اور مضارع کے صیغے لکھو

| ماضی | مضارع | ماضی | مضارع |
|---|---|---|---|
| أَنْتَ قَطَفْتَ | أَنْتَ تَقْطِفُ | هُوَ أَكَلَ | هُوَ يَاكُلُ |
| أَنَا سَجَدْتُّ | أَنَا أَسْجُدُ | نَحْنُ رَكَعْنَا | نَحْنُ نَرْكَعُ |
| أَنْتُمْ عَبَدْتُمْ | أَنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ | هُمْ مَزَحُوْا | هُمْ يَمْزَحُوْنَ |
| أَنَا لَعِبْتُ | أَنَا أَلْعَبُ | نَحْنُ خَرَجْنَا | نَحْنُ نَخْرُجُ |
| أَنْتَ أَذِنْتَ | أَنْتَ تَأْذَنُ | أَنْتُمْ عَلِمْتُمْ | أَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ |
| هُوَ سَأَلَ | هُوَ يَسْئَلُ | أَنَا رَجَعْتُ | أَنَا أَرْجِعُ |
| هُمْ سَمِعُوْا | هُمْ يَسْمَعُوْنَ | أَنْتَ فَهِمْتَ | أَنْتُمْ تَفْهَمُوْنَ |
| هُوَ حَفِظَ | هُوَ يَحْفَظُ | نَحْنُ قَطَفْنَا | نَحْنُ نَقْطِفُ |
| أَنْتُمْ نَظَرْتُمْ | أَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ | هُمْ شَرِبُوْا | هُمْ يَشْرَبُوْنَ |

# درس (۱۶)

## مَنْ خَلَقَ؟

مَنْ خَلَقَ الْعَالَمَ ؟ خَلَقَهُ اللهُ .مَنْ خَلَقَ النَّاسَ ؟خَلَقَ هُمُ اللهُ .مَنْ خَلَقَ الْجَنَّةَ؟خَلَقَهَااللهُ. مَنْ يَّخْلُقُ الْاَزْهَارَ؟يَخْلُقُهَااللهُ .مَنْ خَلَقَ السَّمَاءَ ؟خَلَقَهَااللهُ .مَنْ خَلَقَكَ ؟خَلَقَنِي اللهُ. مَنْ يَّرْزُقُكَ ؟ يَرْزُقُنِيْ رَبِّيْ .مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ؟يَرْزُقُنَا رَبُّنَا .أَتَعْبُدُوْنَ اِلٰهًاوَاحِدًا ؟ نَعَمْ نَعْبُدُ اِلٰهًا وَاحِدًا .أَخَلَقَ النَّاسُ شَيئًا ؟لَا مَا خَلَقُوْهُ. أَيَخْلُقُوْنَ شَيْئًا ؟ لَا:لَا يَخْلُقُوْنَ شَيْئًا .أَتَعْرِفُ إِلٰهَكَ ؟ نَعَمْ :اَعْرِفُهٗ .أَخَلَقْتُمُ الأَرْضَ؟ لَا:مَاخَلَقْنَاهَا .بَلِ اللهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ.وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍقَدِيْرٌ .

## کس نے پیدا کیا؟

**ترجمہ:-** دنیا کو کس نے پیدا کیا؟ اسے اللہ تعالی نے پیدا کیا۔ لوگوں کو کس نے پیدا کیا؟ انھیں اللہ تعالی نے پیدا کیا۔ جنت کو کس نے پیدا کیا؟ اس کو اللہ تعالی نے پیدا فرمایا۔ پھولوں کو کون پیدا کرتا ہے؟ ان کو اللہ تعالی پیدا کرتا ہے۔ آسمان کو کس نے پیدا کیا؟ اس کو اللہ تعالی نے پیدا کیا۔ تجھے کس نے پیدا کیا؟ مجھے اللہ تعالی نے پیدا کیا۔ تجھے رزق کون دیتا ہے؟ مجھے میرا رب رزق دیتا ہے۔ تمھیں پاک چیزوں سے رزق کون دیتا ہے؟ ہمارا رب ہمیں رزق دیتا ہے۔ کیا تم ایک معبود کی عبادت کرتے ہو؟ ہاں: ہم ایک معبود کی عبادت کرتے ہیں۔ کیا لوگوں نے کچھ پیدا کیا؟ نہیں ،انھوں نے کچھ پیدا نہیں کیا۔ کیا وہ کچھ پیدا کریں گے؟ نہیں ،وہ کچھ پیدا نہیں کریں گے۔ کیا تم اپنے معبود کو پہچانتے ہو؟ ہاں: میں اسے پہچانتا ہوں۔ کیا زمین کو تم نے پیدا کیا؟ نہیں ،ہم نے اس کو پیدا نہیں کیا۔ بلکہ اللہ تعالی ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

## سوالات وجوابات

| جواب | سوال |
|---|---|
| نَعَمْ: اَعْبُدُ اللهَ | أَتَعْبُدُ اللهَ ؟ |
| لَا ، لَا نَخْلُقُ شَيْئًا | أَتَخْلُقُوْنَ شَيْئًا ؟ |
| يَرْزُقُنِي اللهُ | مَنْ يَرْزُقُكَ؟ |
| خَلَقَنَا اللهُ | مَنْ خَلَقَكُمْ؟ |
| لَا ، مَا خَلَقْنَا السَّمَاءَ | أَخَلَقْتُمُ السَّمَاءَ؟ |
| يَرْزُقُنَا اللهُ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ | مَنْ يَرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالأَرْضِ؟ |
| نَعَمْ: فَهِمْنَا الدَّرْسَ | أَفَهِمْتُمُ الدَّرْسَ ؟ |
| نَعَمْ: سَمِعْنَا الْقُرْآنَ | أَسَمِعْتُمُ الْقُرْآنَ؟ |
| لَا ، مَا ضَرَبْنَا أَحَدًا | أَضَرَبْتُمْ أَحَدًا؟ |
| لَا ، مَاضَرَبَنِي الْأُسْتَاذُ | أَضَرَبَكَ الأُسْتَاذُ؟ |
| نَعَمْ: عَبَدتُّ اللهَ | أَعَبدتَّ اللهَ؟ |

## ترجمہ کرو:

| عربی | اردو |
|---|---|
| أَخَذْتُ الْفَاكِهَةَ وَ أَكَلْتُهَا | میں نے میوہ لیا اور اس کو کھایا |
| أَتَاخُذُ الْكُتُبَ وَ تَقْرَأُهَا؟ | کیا تم کتابیں لو گے اور ان کو پڑھو گے؟ |
| أَعِنْدَكُمْ اَقْدَاحٌ صَغِيْرَةٌ ؟ | کیا تمھارے پاس چھوٹی پیالیاں ہیں؟ |
| أَنْظُرُهَا | میں ان کو دیکھوں گا |
| عِنْدِيْ مِبْرَاةٌ جَدِيْدَةٌ | میرے پاس نیا قلم تراش ہے |
| أَرَأَيْتَهَا ؟ | کیا تم نے اس کو دیکھا؟ |

| | |
|---|---|
| اس کے پاس ربر ہے میں اس کو لوں گا | عِنْدَهٗ مَحَّايَةٌ اٰخُذُهَا |
| مانیٹر سبق (دروس) پڑھتا ہے | اَلْعَرِيْفُ يَقْرَأُ الدُّرُوْسَ |
| اور ان کو یاد کرتا ہے | وَ يَحْفَظُهَا |
| ہم کسی عورت کی طرف نہ دیکھیں گے | لَا نَنْظُرُ إِلٰى اِمْرَأَةٍ |
| نہ اس کو ماریں گے | وَلَا نَضْرِبُهَا |
| یہ خوب صورت پھول ہیں لڑکے ان کو توڑیں گے | هٰذِهٖ أَزْهَارٌ جَمِيْلَةٌ يَقْطِفُهَا الْأَوْلَادُ |
| یہ نماز ہے، ہم اس سے غفلت نہیں کریں گے | هٰذِهٖ صَلٰوةٌ وَلَا نَغْفُلُ عَنْهَا |
| عربی قرآن کی زبان ہے ہم اس کو ضرور پڑھیں گے | اَلْعَرَبِيَّةُ لِسَانُ الْقُرْاٰنِ وَلَنَقْرَأَهَا |
| یہ ہمارے علما ہیں کیا تم ان کی سیرت جانتے ہو؟ | هٰؤُلَاءِ عُلَمَاءُنَا أَتَعْلَمُوْنَ سِيْرَتَهُمْ؟ |
| یہ مساجد ہیں، کیا تم ان میں عبادت کرتے ہو؟ | هٰذِهٖ مَسَاجِدُ أَتَعْبُدُوْنَ فِيْهَا؟ |
| یہ قبور ہیں، کیا مسلم ان کو سجدہ کرتا ہے؟ | هٰذِهٖ قُبُوْرٌ أَيَسْجُدُهَا الْمُسْلِمُ؟ |
| ہم اللہ کو سجدہ کرتے ہیں | نَسْجُدُ اللهَ |
| اور اس کو اپنا رب جانتے ہیں | وَ نَعْلَمُهٗ رَبَّنَا |
| بعض لوگ مرشد کو سجدہ کرتے ہیں | يَسْجُدُ بَعْضُ النَّاسِ مُرْشِدًا |
| کیا یہ اسلام میں جائز ہے؟ | أَهٰذَا جَائِزٌ فِي الْإِسْلَامِ؟ |

## درس (١٧)

## إِنَّ وَأَنَّ

أَتَشْهَدُ أَنَّ اللهَ وَاحِدٌ؟ نَعَمْ :اَشْهَدُ أَنَّ اللهَ وَاحِدٌ .أَتَعْلَمُوْنَ أَنَّ الْفَوْزَ بِالْجِدِّ؟ نَعَمْ: نَعْلَمُ أَنَّ الْفَوْزَ بِالْجِدِّ .أَيَعْلَمُ التَّلَامِيْذُ أَنَّ الْكَسْلَانَ مَذْمُوْمٌ؟ نَعَمْ: اَلتَّلَامِيْذُ يَعْلَمُوْنَ أَنَّ الْكَسْلَانَ مَذْمُوْمٌ .أَعَلِمَ التَّلَامِيْذُ أَنَّ الرِّيَاضَةَ الْبَدَنِيَّةَ مُفِيْدَةٌ

؟ نَعَمْ: اَلتَّلَامِيْذُ عَلِمُوْا أَنَّ الرِّيَاضَةَ مُفِيْدَةٌ لِلصِّحَّةِ .أَعَلِمْتُمْ أَنَّ اللهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ ؟ نَعَمْ: عَلِمْنَا أَنَّ اللهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ .أَعَبَدتَّ اللهَ وَشَكَرْتَ لَهُ ؟ نَعَمْ: عَبَدْتُهُ وَشَكَرْتُ لَهُ فَإِنَّ اللهَ خَلَقَنِي وَرَزَقَنِيْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَحَفِظَنِيْ مِنَ الآفَاتِ .

**ترجمہ:-** کیاتو گواہی دیتا ہے کہ اللہ ایک ہے؟ہاں: میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ ایک ہے •کیا تم جانتے ہو کہ کامیابی کوشش سے ہے؟ ہاں: ہم جانتے ہیں کہ کامیابی کوشش سے ہے •کیا طلبہ جانتے ہیں کہ سستی بری چیز ہے؟ ہاں: طلبہ جانتے ہیں کہ سستی بری چیز ہے •کیا طلبہ کو معلوم ہے کہ جسمانی ورزش مفید ہے؟ ہاں: طلبہ کو معلوم ہے کہ ورزش صحت کے لیے مفید ہے •کیا تمھیں معلوم ہے کہ اللہ تعالی گناہوں کو بخشتا ہے؟ ہاں: ہمیں معلوم ہے کہ اللہ تعالی گناہوں کو بخشتا ہے •کیا تو نے اللہ کی عبادت کی اور اس کا شکر ادا کیا؟ ہاں: میں نے اس کی عبادت کی اور اس کا شکر ادا کیا، کیوں کہ اللہ تعالی نے مجھے پیدا کیا، اور پاک چیزوں سے رزق دیا اور تمام آفات وبلیات سے میری حفاظت فرمائی•

## سوالات وجواب

| سوال | جواب |
| --- | --- |
| أَتَعْلَمُ أَنَّ الْمُحَادَثَةَ مُفِيْدَةٌ؟ | نَعَمْ: أَعْلَمُ أَنَّ الْمُحَادَثَةَ مُفِيْدَةٌ |
| أَتَعْلَمُوْنَ أَنَّ الرِّيَاضَةَ ضَرُوْرِيَّةٌ؟ | نَعَمْ: نَعْلَمُ أَنَّ الرِّيَاضَةَ ضَرُوْرِيَّةٌ |
| لِمَاذَا تَعْبُدُ اللهَ؟ | لِأَنَّ اللهَ خَلَقَنِي وَرَزَقَنِي مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَ حَفِظَنِي مِنَ الْآفَاتِ |
| أَيْنَ يَقْرَأُ الأَوْلَادُ؟ | يَقْرَأُ الْأَوْلَادُ فِي الْمَدْرَسَةِ |
| أَبَدَأْتَ الْعَرَبِيَّ؟ | نَعَمْ: بَدَأْتُ الْعَرَبِيَّ |
| أَلَعِبَ التَّلَامِيْذُ؟ | نَعَمْ: لَعِبَ التَّلَامِيْذُ |
| مَنْ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ؟ | اللهُ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ |
| أَخَتَمْتَ شُغْلَكَ؟ | نَعَمْ: خَتَمْتُ شُغْلِي |
| أَتَعْلَمُ أَنَّ الشُّكْرَ وَاجِبٌ؟ | نَعَمْ: أَعْلَمُ أَنَّ الشُّكْرَ وَاجِبٌ |

## ترجمہ کرو:

(ا)

| اردو | عربی |
|---|---|
| اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے | اَللّٰہُ یَعْلَمُ وَ أَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ |
| وہ اللہ کی نعمت پہچانتے ہیں | یَعْرِفُوْنَ نِعْمَةَ اللهِ |
| تم کو اللہ بخشے گا | یَغْفِرُ اللهُ لَکُمْ |
| وہ اپنی کتاب پڑھتے ہیں | یَقْرَءُوْنَ کُتُبَھُمْ |
| ہم تم کو رزق دیتے ہیں | نَحْنُ نَرْزُقُکُمْ |
| وہ کچھ نہیں پیدا کرتے | لَا یَخْلُقُوْنَ شَیْئًا |
| وہ جنت میں داخل ہوں گے | یَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ |
| ہم تجھ سے رزق نہیں مانگتے (پوچھتے) | لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا |

(ب)

| اردو | عربی |
|---|---|
| کیا تم اس لڑکے کو پہچانتے ہو؟ | أَتَعْرِفُ ھٰذَاالْوَلَدَ؟ |
| ہاں: میں اس لڑکے کو اچھی طرح پہچانتا ہوں | نَعَمْ: أَعْرِفُ ھٰذَاالْوَلَدَ جَیِّدًا |
| کیا تم جانتے ہو کہ ورزش مفید ہے؟ | أَتَعْرِفُ أَنَّ الرِّیَاضَةَ مُفِیْدَةٌ؟ |
| ہم اللہ کا شکر کرتے ہیں | نَشْکُرُ اللهَ |
| کیوں کہ شکر انسان پر واجب ہے | فَإِنَّ الشُّکْرَ وَاجِبٌ عَلَی الْإِنْسَانِ |
| ہم جانتے ہیں کہ کامیابی کوشش سے ہے | نَعْلَمُ أَنَّ الْفَوْزَ بِالْجِدِّ |
| کیا مسلم جانتا ہے کہ نماز فرض ہے؟ | أَیَعْلَمُ الْمُسْلِمُ أَنَّ الصَّلٰوةَ وَاجِبَةٌ؟ |
| کیا تو نہیں جانتا کہ وہ ہر فقیر و غنی اور چھوٹے بڑے پر فرض ہے؟ | أَلَا تَعْلَمُ أَنَّھَا وَاجِبَةٌ عَلٰی کُلِّ فَقِیْرٍ وَغَنِیٍّ وَصَغِیْرٍ وَ کَبِیْرٍ؟ |
| تم کیوں خدا کی عبادت نہیں کرتے؟ | لِمَاذَا لَا تَعْبُدُوْنَ اللهَ؟ |

| | |
|---|---|
| عبادت شکر کی علامت ہے | اَلْعِبَادَةُ عَلَامَةُ الشُّكْرِ |

# درس (۱۸)

## اسم تفضیل

صَغِيْرٌ .كَبِيْرٌ .عَلِيْمٌ. طَيِّبٌ .رَخِيْصٌ .اَصْغَرُ .اَكْبَرُ .اَعْلَمُ. اَطْيَبُ .اَرْخَصُ .اَسْهَلُ.اَطْوَلُ.اَصْعَبُ.اَجْمَلُ.اَنْفَعُ .

اَلْعِلْمُ اَنْفَعُ .اَلْعِلْمُ اَنْفَعُ مِنَ اللَّعِبِ. اَلأُسْتَاذُ اَعْلَمُ . اَلأُسْتَاذُ اَعْلَمُ مِنَ التِلْمِيْذِ .اَلْقَمَرُ اَصْغَرُ . اَلْقَمَرُ اَصْغَرُ مِنَ الشَّمْسِ .اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ. اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِنَ النَّوْمِ. أَنْتَ خَيْرٌ .أَنْتَ خَيْرٌ مِنِيّ . هُوَ شَرٌّ .هُوَ شَرٌّ مِنْكَ .هُمْ خَيْرٌ .هُمْ خَيْرٌ مِنِّي .

**ترجمہ:** چھوٹا•بڑا•جاننے والا•اچھا•سستا•زیادہ چھوٹا•زیادہ بڑا•زیادہ جاننے والا•زیادہ اچھا•زیادہ سستا•زیادہ آسان•زیادہ لمبا•زیادہ مشکل• زیادہ خوب صورت•زیادہ نفع بخش•علم زیادہ نفع بخش ہے•علم کھیل سے زیادہ نفع بخش ہے•استاد زیادہ جاننے والا ہے•استاد طالب علم سے زیادہ جاننے والا ہے•چاند زیادہ چھوٹا ہے•چاند سورج سے چھوٹا ہے•نماز بہتر ہے• نماز نیند سے بہتر ہے•تو بہتر ہے•تو مجھ سے بہتر ہے•وہ برا ہے•وہ تجھ سے برا ہے•وہ بہتر ہیں•وہ مجھ سے بہتر ہیں•

### سوالات وجوابات

| سوال | جواب |
|---|---|
| أَيُّ شَيْءٍ خَيْرٌ: اَلصَّلٰوةُ أَمِ النَّوْمُ؟ | اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِنَ النَّوْمِ |
| أَيُّ شَيْءٍ اَطْيَبُ: أَللَّبَنُ أَمِ الشَّايُ ؟ | اَللَّبَنُ أَطْيَبُ مِنَ الشَّايِ |
| مَنْ أَعْلَمُ: اَلْمُعَلِّمُ أَمِ التِّلْمِيْذُ؟ | اَلْمُعَلِّمُ أَعْلَمُ مِنَ التِّلْمِيْذِ |
| أَيُّ شَيْءٍ أَكْبَرُ: اَلشَّمْسُ أَمِ الْقَمَرُ؟ | اَلشَّمْسُ أَكْبَرُ مِنَ الْقَمَرِ |

| | |
|---|---|
| أَيُّ شَيْءٍ أَنْفَعُ: اَلْخُبْزُ أَمِ الرُّزُّ؟ | اَلْخُبْزُ أَنْفَعُ مِنَ الرُّزِّ |
| أَيُّ شَيْءٍ خَيْرٌ: اَللَّيْلُ أَمِ النَّهَارُ؟ | اَلنَّهَارُ خَيْرٌ مِنَ اللَّيْلِ |

**ترجمہ کرو:**

| اردو | عربی |
|---|---|
| سنترہ سیب سے سستا ہے | اَلْبُرْتَقَالُ أَرْخَصُ مِنَ التُّفَّاحِ |
| روٹی چاول سے بہتر ہے | اَلْخُبْزُ خَيْرٌ مِنَ الرُّزِّ |
| بلی چوہے سے بڑی ہے | اَلْقِطَّةُ أَكْبَرُ مِنَ الْفَارِ |
| یہ اس سے بڑا ہے | هٰذَا أَكْبَرُ مِنْه |
| وہ اس سے مشکل ہے | ذٰلِكَ أَصْعَبُ مِنْه |
| آج کل سے بہتر ہے | اَلْيَوْمَ خَيْرٌ مِنَ الْغَدِ |
| اونٹ گھوڑے سے لمبا ہے | اَلْجَمَلُ أَطْوَلُ مِنَ الْفَرَسِ |
| عربی انگریزی سے قدیم ہے | اَلْعَرَبِيُّ أَقْدَمُ مِنَ الإِنْكِلِيزِيِّ |
| پڑھنا بہتر ہے یا کھیلنا؟ | اَلْقِرَاءَةُ خَيْرٌ أَمِ اللَّعِبُ؟ |
| نماز بہتر ہے یا نیند؟ | اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ أَمِ النَّوْمُ؟ |
| بندر برا ہے یا کتا؟ | اَلْقِرْدُ شَرٌّ أَمِ الْكَلْبُ |
| علم بہتر ہے یا کھیل؟ | اَلْعِلْمُ خَيْرٌ أَمِ اللَّعِبُ؟ |
| انار سستا ہے یا سیب؟ | اَلرُّمَّانُ أَرْخَصُ أَمِ التُّفَّاحُ؟ |

## تمرین (۲)

### الف

أَتَعْرِفُ يَاصَدِيْقِي؟ مَنْ ذٰلِكَ الْوَلَدُ؟ نَعَمْ: اَعْرِفُهٗ. هُوَ عَرِيْفِي.
أَتَعْرِفُ وَالِدَهٗ؟ لَا: اَعْرِفُ وَالِدَهٗ. أَيَلْعَبُ مَعَكَ؟ نَعَمْ: يلْعَبُ مَعِيَ تَارَةً.
أَخَرَجْتَ مَعَهٗ لِلنُّزْهَةِ؟ نَعَمْ: خَرَجْتُ الْيَوْمَ. مَتیٰ تَخْرُجُونَ لِلنُّزْهَةِ؟ نَخْرُجُ بَعْدَ

